متعلق کچھ عرض کیا جاتا ہے۔

اول یہ سمجھ لینا چاہئے کہ قنادیل وشموع کی روشنی مساجد ومحافل میں موجب زینت ہے یا نہیں؟

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَاءَ الدُّنْيَا بِمَصَابِيْحَ○

ہم نے آسمانِ دنیا کو روشنی سے مزین فرمایا۔

اس آیہ کریمہ سے معلوم ہوتا ہے چراغوں کا روشن کرنا موجبِ زینت ہے۔

اب دیکھنا چاہئے کہ اس زینت (روشنی) کی ممانعت وحرمت میں بندوں کیلئے کوئی نص شرعی وارد ہے یا نہیں۔ظاہر یہ ہے کہ زینت روشنی کی نہی بنصوص شرعیہ ثابت نہیں، ورنہ صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم ہرگز ایسا نہ کرتے اور عندالمفسرین یہ بات بطور اصول مقرر ہو چکی ہے کہ جس زینت کی نہی شرع سے ثابت نہیں وہ خالص مباح ہے اور تحت آیہ کریمہ داخل ہے۔

قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِيْنَةَ اللّٰهِ الَّتِيْ اَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ○

آپ فرما دیجئے کہ کس نے وہ زینت حرام کی ہے جو اللہ نے اپنے بندوں کیلئے پیدا فرمائی۔

چنانچہ امام فخر الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ اسی آیہ کے تحت فرماتے ہیں:

اَلْقَوْلُ الثَّانِيْ اَنَّهٗ يَتَنَاوَلُ جَمِيْعَ اَنْوَاعِ الزِّيْنَةِ فَيَدْخُلُ تَحْتَ الزِّيْنَةِ جَمِيْعُ اَنْوَاعِ التَّزْيِيْنِ وَيَدْخُلُ تَحْتَهَا تَنْظِيْفُ الْبَدَنِ مِنْ جَمِيْعِ الْوُجُوْهِ وَيَدْخُلُ تَحْتَهَا الْمَرْكُوْبُ وَيَدْخُلُ تَحْتَهَا اَيْضًا اَنْوَاعُ الْحُلِيِّ لِاَنَّ كُلَّ ذَالِكَ زِيْنَةٌ وَلَوْ لَا النَّصُّ الْوَارِدُ فِيْ تَحْرِيْمِ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَ الْاَبْرِيْشَمِ عَلٰى

الرِّجَالِ لَکَانَ ذَالِکَ دَاخِلًا تَحۡتَ هٰذَا الۡعُمُوۡمِ☆

یعنی آیہ کریمہ میں مفسرین کرام علیہ الرحمۃ والرضوان کے دو قول ہیں۔ قول ثانی یہ ہے کہ آیہ کریمہ میں زینت سے مراد یہ ہے کہ انواع واقسام کی زینت مراد ہے، پس جس قدر اقسام انواع زینت کے ہیں وہ سب آیت کریمہ میں داخل ہیں۔ بدن کی صفائی بھی اس میں داخل ہے تمام وجوہ سے (یعنی خواہ صابن کے ساتھ ہو یا کسی دوسری چیز کے ساتھ) سواریاں بھی اس میں داخل ہیں (خواہ موٹر ہو یا سائیکل ٹمٹم ہو یا یکہ وغیرہ) اور زیورات کے کل اقسام بھی آیہ میں داخل ہیں۔ کیونکہ یہ سب چیزیں زینت ہیں، حتیٰ کہ اگر چاندی، سونا، ریشم مردوں پر شرعاً حرام نہ ہوتا اور ان کی حرمت میں کوئی نص وارد نہ ہوتی ہے تو وہ بھی مردوں پر حلال ہوتے۔ لیکن چونکہ سونا چاندی، ریشم مردوں پر حرام ہے اس لیے وہ آیہ کریمہ سے مستثنیٰ کر دیے گئے، اس بیان سے معلوم ہوا کہ آیہ کریمہ میں جملہ اقسام کی زینت مراد ہے اور جب تک شارع کی جانب سے کسی خاص قسم زینت کی نہی وارد نہ ہو اس وقت تک وہ خالص مباح ہے اور اس کو حرام و بدعت کہنا شریعت میں تصرف و دست اندازی کرنا ہے۔

پھر یہی امام ہمام ایک طویل حدیث نقل فرما کر ارقام فرماتے ہیں:

وَاعۡلَمۡ اَنَّ هٰذَا الۡحَدِيۡثَ يَدُلُّ عَلٰى اَنَّ هٰذِهِ الشَّرِيۡعَةَ الۡكَامِلَةَ تَدُلُّ عَلٰى اَنَّ جَمِيۡعَ اَنۡوَاعِ الزِّيۡنَةِ مُبَاحٌ مَاذُوۡنٌ فِيۡهِ اِلَّا مَاخَصَّهُ الدَّلِيۡلُ فَلِهٰذَا السَّبَبِ اَدۡخَلۡنَا الۡكُلَّ تَحۡتَ قَوۡلِهٖ قُلۡ مَنۡ حَرَّمَ زِيۡنَةَ اللّٰهِ○

یعنی جان لو کہ یہ حدیث اس امر پر دلالت کرتی ہے کہ شریعت کاملہ میں تمام انواع زینت مباح خالص ہیں۔ ان کے استعمال کرنے کی اجازت دی گئی ہے، لیکن وہی قسم زینت ممنوع و ناجائز ہے جو کسی دلیل شرعی کے ساتھ خاص ہو گئی ہے۔ پس اسی وجہ سے تمام اقسام زینت (یعنی ہر قسم کی سواریاں ہر قسم کے اسباب صفائی بدن

کے ہر قسم کی کھائے جانے کی چیزیں جو منجانب شریعت ممنوع نہیں ہیں) ماتحت آیہ کریمہ داخل ہیں۔

قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِيْنَةَ اللهِ الَّتِيْٓ اَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ ط

آپ فرما دیجئے کہ کس نے وہ زینت حرام کی ہے جو اللہ نے اپنے بندوں کیلئے پیدا فرمائی۔

پس تقریر بالا سے یہ امر بخوبی ثابت ہو گیا ہے کہ کل انواع واقسام زینت مباح وجائز ہیں، لیکن جس قسم زینت کو شارع نے حرام کر دیا اور حرام و ناجائز ہے اور جن کو شارع نے حرام نہیں کیا وہ بیشک آیہ کریمہ میں داخل اور بندوں کو اس کے اختیار کرنے کی اجازت ہے اور یہ پہلے معلوم ہو چکا ہے کہ روشنی کرنا اقسام زینت ہے۔ پس روشنی کرنا آیہ کریمہ مذکورہ میں داخل ہو کر مسلمانوں کیلئے مباح قرار دی گئی اور نہ صرف مباح، بلکہ مستحسن و مندوب ہے، جب کہ غرض صحیح کیلئے کی جائے۔

چنانچہ یہ امر حدیث سے ثابت ہے۔ سیرۃ حلبی جلد ۲ میں امام علی بن برہان حلبی تحریر فرماتے ہیں۔

صدر اول میں اصحاب رسول اللہ ﷺ ایسا کیا کرتے تھے۔

اِنَّ الْمَسْجِدَ كَانَ اِذَا جَاءَتِ الْعَتَمَةُ يُوْقَدُ فِيْهِ سَعَفُ النَّخْلِ فَلَمَّا قَدِمَ تَمِيْمُ الدَّارِيُّ الْمَدِيْنَةَ صَحِبَ مَعَهٗ قَنَادِيْلَ وَحِبَالًا وَزَيْتًا وَعَلَّقَ تِلْكَ الْقَنَادِيْلَ بِسَوَارِي الْمَسْجِدِ وَاُوْقِدَتْ فَقَالَ لَهٗ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَوَّرْتَ مَسْجِدَنَا نَوَّرَ اللهُ عَلَيْكَ اَمَا وَاللهِ لَوْ كَانَ لِيْ اِبْنَةٌ لَاَنْكَحْتُكَهَا○

یعنی جب عشا کا وقت ہوتا کھجور کی شاخیں جلا کر اجالا کر لیا کرتے تھے۔ جب تمیم داری رضی اللہ عنہ مدینہ طیبہ میں حاضر ہوئے، تو اپنے ساتھ قنادیل اور رسیاں اور روغن زیتون لائے اور مسجد نبوی کے ستون شریف سے وہ قنادیل لٹکائیں اور روشن

کیں۔ حضور پرنور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے تمیم داری کو دعا دی، کہ تو نے ہماری مسجد کو روشن کیا اللہ تعالیٰ تجھ کو روشنی بخشے۔ خدا کی قسم! اگر میری کوئی صاحبزادی (غیر شادی شدہ) ہوتی تو میں تیرا اس کے ساتھ نکاح کر دیتا۔

غنیۃ الطالبین جلد دوم میں حضور غوث اعظم رضی اللہ عنہ ایک روایت نقل فرماتے ہیں:

جس میں حضور انور علیہ الصلوۃ والسلام روشنی کی طرف رغبت دلاتے ہیں:

رُوِیَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنَّہٗ قَالَ مَنْ عَلَّقَ فِی بَیْتٍ مِّنْ بُیُوْتِ اللّٰہِ تَعَالٰی قِنْدِیْلًا نَزَلَ الْمَلٰئِکَۃُ تَسْتَغْفِرُ لَہٗ وَ تُصَلِّیْ عَلَیْہِ وَھُمْ سَبْعُوْنَ مَلَکًا حَتّٰی یُطْفَأَ ذَالِکَ الْقِنْدِیْلُ○

یعنی اللہ تعالیٰ کے رسول سے مروی ہے کہ جس نے اللہ کے گھروں سے کسی گھر میں قندیل روشن کی جب تک وہ قندیل روشن رہے گی ستر ہزار فرشتے قندیل روشن کرنے والے پر مغفرت ورحمت کی دعا کرتے رہتے ہیں۔

یہاں سے معلوم ہوا کہ روشنی جو زینت کی قسم سے ہے۔ شرعاً ممنوع نہیں۔ بلکہ حضور علیہ الصلوۃ والسلام کے زمانہ میں خود حضور کے سامنے تمیم داری رضی اللہ عنہ نے قنادیل روشن کیں اور اس پر حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے تمیم داری کو دعا دی اور اظہار خوشنودی کیا اور فرمایا اگر میری لڑکی ہوتی تو تجھ سے نکاح کر دیتا اور غنیۃ کی روایت سے معلوم ہوا کہ یہ فعل پسندیدۂ محبوب خدا صلی اللہ علیہ وسلم ہے کہ آپ مساجد میں روشنی کرنے کی ترغیب فرماتے ہیں۔

## اب آثار صحابہ سے ثبوت لیجئے!

سیرۃ حلبی جلد دوم میں ہے:

وَالْمُسْتَحَبُّ مِنْ بِدَعِ الْاَفْعَالِ تَعْلِیْقُ الْقَنَادِیْلِ فِیْھَا اَیِ الْمَسَاجِدِ وَ اَ

وَّلُ مَنْ فَعَلَ ذَالِكَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّاب رَضِيَ اللهُ عَنْهُ فَإِنَّهُ لَمَّا جَمَعَ النَّاسَ عَلَى ابْنِ كَعْبٍ فِيْ صَلَاةِ التَّرَاوِيْحِ عَلَّقَ الْقَنَادِيْلَ فَلَمَّا رَاٰهَا عَلِيٌّ ...... قَالَ نَوَّرْتَ مَسَاجِدَنَا نَوَّرَ اللهُ قَبْرَكَ يَا ابْنَ الْخَطَّابِ○

مساجد میں قنادیل لٹکانا مستحب ہے۔اور سب سے پہلے یہ کام حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے کیا، جب لوگوں کو نماز تراویح کیلئے حضرت ابی ابن کعب رضی اللہ عنہ کو امام مقرر کر کے جمع کیا اس وقت مسجد میں بہت سی قندیلیں لٹکا دیں، جس وقت سیدنا علی کرم اللہ وجہہ کا اس طرف سے گزر ہوا دیکھا کہ مسجد روشنی سے جگمگا رہی ہے۔تو یہ دعا فرمائی کہ تو نے ہماری مسجدوں کو روشن کیا ہے اللہ تعالیٰ تیری قبر کو روشن کرے اے عمر بن خطاب! رضی اللہ عنہ

اور غنیۃ الطالبین جلد دوم میں حضور غوث اعظم رضی اللہ عنہ بروایت خلیفہ سوم حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ اس طرح نقل فرماتے ہیں:

اَنَّ عَلِيًّا رَضِيَ اللهُ عَنْهُ اجْتَازَ بِالْمَسَاجِدِ وَهِيَ تَزْهَرُ بِالْقَنَادِيْلِ وَالنَّاسُ يُصَلُّوْنَ التَّرَاوِيْحَ فَقَالَ نَوَّرَ اللهُ عَزَّوَجَلَّ عَلٰى عُمَرَ كَمَا نَوَّرَ مَسَاجِدَنَا○

یعنی حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ مساجد میں تشریف لائے جب کہ مساجد روشنی میں جگمگا رہی تھیں۔اور لوگ نماز تراویح پڑھ رہے تھے۔پس آپ نے فرمایا: کہ اللہ عزوجل عمر کی قبر منور فرمائے۔جیسا کہ انہوں نے ہماری مسجدوں کو منور کیا ہے۔

اور فقیہ ابو اللیث سمرقندی رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب تنبیہ میں اور حضور غوث الثقلین رضی اللہ عنہ نے غنیۃ میں لکھا ہے کہ جس طرح حضرت علی رضی اللہ عنہ نے دعا دی اسی طرح حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے بھی دعا دی۔

پس خلفاء راشدین یعنی حضرت عمر رضی اللہ عنہ وحضرت عثمان رضی اللہ عنہ وحضرت علی رضی اللہ عنہ کا فعل اور خوش ہونا اور دعا دینا مساجد میں روشنی کرنے کی کس قدر محبوبیت ظاہر کر رہا ہے۔ اور یہ مذکور ہو چکا ہے کہ اول تمیم داری نے قنادیل روشن کیں اور حضور سرور عالم ﷺ نے اظہار مسرت فرمایا، لیکن یہاں یہ شبہ گزرتا ہے کہ روایت سابقہ میں سب سے اول قنادیل روشن کرنا تمیم داری سے ثابت ہوتا ہے اور پچھلی روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اول قنادیل روشن فرمائیں۔ اس کی تطبیق علامہ حلبی نے سیرۃ حلبیہ جلد دوم میں اس طرح کی ہے کہ اولیت حقیقی اس فعل کی تمیم داری رضی اللہ عنہ سے عہد رسالت نبی کریم ﷺ میں ہوئی بعدازاں حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کو جو اول قرار دیا اولیت اضافی ہے یعنی کثرت سے قنادیل روشن کرنا، اول آپ سے واقع ہوا کیونکہ تمیم داری رضی اللہ عنہ کی قنادیل جو شام سے لائے تھے۔ اگرچہ متعدد تھیں مگر کثیر نہ تھیں اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے قنادیل کثیرہ روشن کیں۔

حَيْثُ قَالَ وَلَعَلَّ الْمُرَادَ تَعْلِيقُ ذَالِكَ بِكَثْرَةٍ فَلَا يُخَالِفُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ تَمِيْمِ الدَّارِيْ ☆ نیز تفسیر روح البیان جلد اول میں تحت آیہ کریمہ

إِنَّمَا يَعْمُرُ مَسَاجِدَ اللّٰهِ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ

اللہ کی مسجدیں وہی آباد کرتے ہیں جو اللہ اور قیامت پر ایمان لاتے ہیں۔

(کنزالایمان سورۃ التوبہ آیت 18)

شیخ کامل علامہ اسماعیل حقی قدس سرہ درباره تزئین مساجد تحریر فرماتے ہیں:

إِنَّ سُلَيْمَانَ بْنَ دَاوُدَ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ بَنٰى مَسْجِدَ بَيْتِ الْمُقَدَّسِ وَبَالَغَ فِي تَزْيِيْنِهِ حَتّٰى نَصَبَ الْكِبْرِيْتَ الْاَحْمَرَ عَلٰى رَأْسِ الْقُبَّةِ وَكَانَ ذَالِكَ اَعَزَّ مَا يُوْجَدُ فِيْ ذَالِكَ الْوَقْتِ وَكَانَ يُضِيْئُ مِنْ مِّيْلٍ وَكَانَتِ

الْغَزَّالَاتُ يَغْزِلْنَ فِي ضَوْئِهِ مِنْ مَّسَافَةِ اِثْنٰى عَشَرَ مِيْلًا وَكَانَ عَلٰى حَالَةٍ حَتّٰى خَرِبَهٗ بَخْتَ نَصَر

یعنی حضرت سلیمان علیہ الصلوۃ والسلام نے مسجد بیت المقدس تعمیر فرمائی اور اس کے خوبصورت بنانے میں مبالغہ کیا۔ یہاں تک کہ مسجد کے قبہ کے سرے پر کبریت احمر نصب فرمایا۔ حالانکہ اس وقت کی عمارات میں سے یہ نہایت عزیز الوجود تھا اور اس کی روشنی زمین سے منتہائے نظر تک معلوم ہوتی تھی اور چرخہ کاتنے والی عورتیں اس کی روشنی میں بارہ میل کی مسافت سے کاتا کرتیں تھیں اور اسی طرح بخت نصر کے عہد تک رہا، پھر اس نے اس کو خراب کر دیا۔

اور اسی میں ہے کہ منجملہ اسباب تزئین قنادیل روشن کرنا ہے۔ چنانچہ فرماتے ہیں:

وَمِنْهَا تَعْلِيْقُ الْقَنَادِيْلِ فِي الْمَسَاجِدِ وَالسُّرُجِ وَ الْمَصَابِيْحِ وَالشُّمُوْعِ ☆

یعنی اسباب زینت سے ہے قنادیل کا مساجد میں لٹکانا اور مساجد میں چراغ روشن کرنا اور موم بتی جلانا۔

ان روایات معتبرہ سے واضح ہو گیا کہ مساجد میں بہ نیت ثواب روشنی اور قندیل کے ساتھ مسجد کو زینت دینا پسندیدہ محبوب خدا ﷺ ہے۔ اسی بنا پر علمائے کرام نے استحباب واستحسان کا قول کیا۔ اب غور کرو کہ جس فعل کو حضور پسند فرمائیں اور خلفائے راشدین بنفس نفیس اس کا ارتکاب کریں وہ کیونکر ممنوع وبدعت ہو سکتا ہے اور مانعین ذرا سوچ کر بتائیں کہ تزئین مساجد کیونکر بدعت وحرام ہوا۔ علامہ اسماعیل حقی روح البیان میں بعد نقل کرنے ان روایات کے جن کو ہم سیرۃ حلبی سے نقل کر آئے ہیں۔ تحریر فرماتے ہیں:

قَالَ بَعْضُهُمْ لٰكِنْ زِيَادَةُ الْوُقُوْدِ كَالْوَاقِعِ لَيْلَةَ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ وَيُقَالُ لَهَا لَيْلَةَ الْوُقُوْدِ يَنْبَغِي اَنْ يَّكُوْنَ ذَالِكَ كَتَزْيِيْنِ الْمَسَاجِدِ وَنَقْشِهَا☆

یعنی بعض علماء نے فرمایا کہ زیادہ روشنی کرنا جس طرح نصف شعبان یعنی 15رات شعبان کو کرتے ہیں اوراس شب کو لیلۃ الوقود کہتے ہین،اس کا حکم بھی ایسا ہونا چاہئے جیسا تزیین مسجد کااور نقش نگار کا۔

قَدْ كَرِهَهُ بَعْضُهُمْ

اور بعض علماء نے پندرہویں رات شعبان کوروشنی مکروہ مانی ہے۔

ایسا ہی سیرۃ حلبی میں ہے۔

اس عبارت سے یہ شبہ نہ ہو کہ مسئلہ مختلف فیہ ہے کہ بعض کے نزدیک مستحب اور بعض کے نزدیک مکروہ، کیونکہ ان دونوں قولوں میں بہ آسانی تطبیق ہوسکتی ہےاور وہ اس طرح کہ جو علماء استحباب روشنی کے قائل ہیں ان کی غرض روشنی سے یہ ہے کہ مساجد میں بہ نیت ثواب قنادیل وغیرہ روشن کرنا مستحب ہےاور صحابہ کرام نے مساجد میں ہی روشن کی۔

اور جو علماء کراہیت کے قائل ہیں ان کی غرض یہ ہے کہ وہ علاوہ مساجد کے بلاغرض صحیح مثلاً بازاروں وغیرہ مقامات پر روشنی نہ کرنا چاہیے کہ اس میں کوئی فائدہ نہیں،محض مال کا ضائع کرنا ہے،جس طرح ہمارے زمانہ میں لیڈران قوم کے جلوس میں بازار سجائے جاتے اور چراغاں کیا جاتا ہے،اور وہ بھی نہ صرف مسلمانوں کے جلوس میں بلکہ گاندھی اور دیگر کفار ومرتدین کے جلوس کی روشنی میں مبالغہ کرتے بازار سجاتے ہیں۔یہ بیشک اسراف ہے جو بحکم قرآن عظیم حرام ہے۔مگر افسوس ان نام نہاد علماء جو گاندھی وغیرہ کے جلوس میں شرکت کریں اور بازاروں میں روشنی کرائیں اور کرتے دیکھیں اور حرام وبدعت ہونے کا حکم نہ سنائیں کہ کہیں لیڈران قوم ناراض نہ

ہو جائیں اور حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے غلام نے مساجد میں روشنی کی تو وہ گمراہ بدعتی ہو گیا۔اور فتویٰ بھی فوراً لگا دیا کہ روشنی کرنا حرام وبدعت ہے۔ولا حول ولا قوۃ الا باللّٰہ العلی العظیم۔

حالانکہ تفسیر روح البیان میں علامہ عبدالغنی نابلسی قدس سرہ کی کتاب کشف النور عن اصحاب القبور سے تحریر فرماتے ہیں:

اِنَّ الْبِدْعَةَ الْحَسَنَةَ الْمُوَافِقَةَ لِمَقْصُوْدِ الشَّرْعِ تُسَمّٰى سُنَّةً فَبِنَاءُ الْقِبَابِ عَلٰى قُبُوْرِ الْعُلَمَاءِ وَالْاَوْلِيَاءِ وَالصُّلَحَاءِ وَوَضْعِ السُّتُوْرِ وَالْعَمَائِمِ وَالثِّيَابِ عَلٰى قُبُوْرِهِمْ اَمْرٌ جَائِزٌ اِذَا كَانَ الْمَقْصَدُ بِذٰلِكَ التَّعْظِيْمَ فِىْ اَعْيُنِ الْعَامَّةِ حَتّٰى لَا يَحْتَقِرُوْا صَاحِبَ هٰذَا الْقَبْرِ وَكَذَا اِيْقَادُ الْقَنَادِيْلِ وَالشَّمْعِ عِنْدَ قُبُوْرِ الْاَوْلِيَاءِ وَالصُّلَحَاءِ مِنْ بَابِ التَّعْظِيْمِ وَالْاَوْلِيَاءِ وَالْاِجْلَالُ اَيْضًا لِلْاَوْلِيَاءِ فَالْمَقْصَدُ فِيْهَا مَقْصَدٌ حَسَنٌ وَنَذْرُ الزَّيْتِ وَالشَّمْعِ لِلْاَوْلِيَاءِ يُوْقَدُ عِنْدَ قُبُوْرِهِمْ تَعْظِيْمًا لَّهُمْ وَمَحَبَّةً فِيْهِمْ جَائِزٌ اَيْضًا لَا يَنْبَغِى النَّهْىُ عَنْهُ الخ

یعنی جو بدعت حسنہ موافق ہو مقاصد شرع کے وہ سنت ہے۔اس بدعت کو سنت کہا جائے گا پس علماء کرام واولیاء ذوالاحترام وصلحاء عظام کی قبور پر قبہ بنانا اور قبر پوشی یعنی غلاف وغیرہ ڈالنا امر جائز ہے جب کہ مقصود اس سے نظر عوام میں صاحب قبر کی توقیر وتعظیم پیدا کرنا ہو۔وہ صاحب قبر کی تحقیر وتوہین نہ کریں اور اسی طرح اولیاء وصلحاء کی قبور کے پاس قنادیل روشن کرنا باب تعظیم وتکریم سے ہے۔پس اس میں بھی نیک مقصد ہے اور اولیاء کی محبت وتعظیم کی وجہ سے تیل وغیرہ کی نظر ماننا بھی جائز ہے اس سے لوگوں کو روکنا نامناسب ہے۔(از تفسیر روح البیان جلد اول ص 879)

ان تصریحات علماء سے ارباب بصیرت پر واضح ہو گیا ہوگا کہ ہر کام میں نیت کا اعتبار ہے۔جیسا کہ حدیث صحیح میں مذکور ہے:

اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّیَّاتِ

اعمال کا دار و مدار نیتوں پر ہے۔

پس جو روشنی بہ نیت تزیین مسجد کی جائے گی وہ ضرور محبوب و پسندیدہ نظر سے دیکھی جائے گی اور جو روشنی محض لہو ولعب اور بے دینوں کی عظمت و تعظیم کے لیے ہو گی، ضرور بدعت قبیحہ اور حرام ہو گی۔ جیسے جلوس کفار و مشرکین و مرتدین و فسقاء ومبتدعین پر روشنی کرنا، بازار سجانا، دوکانات آراستہ کرنا، دروازے بنانا، جھنڈیاں لگانا یہ سب ناجائز و ممنوع اور خالص اسراف و تبذیر ہے۔

اب عہد خلفاء عباسیہ سے سند لیجئے یہی علامہ حلبی اپنی سیرۃ حلبیہ میں ایک جلیل الشان عالم سے نقل فرماتے ہیں:

اس عالم نے فرمایا: کہ مجھ کو خلیفہ مامون الرشید نے حکم دیا کہ تم یہ حکم نامہ لکھ دو کہ ہماری سلطنت و مملکت میں مسجدوں میں بکثرت روشنی کی جائے، لیکن میرے کچھ خیال میں نہ آیا کہ کس طرح لکھ دوں، چنانچہ اسی روز مجھ کو خواب میں بشارت ہوئی کہ روشنی کثیر کے واسطے لکھ دے، اس لیے کہ اس میں تہجد گزاروں کا دل لگتا ہے اور مساجد خانہ خدا ہیں۔ پس خانہ خدا سے وحشت و ظلمت دفع ہو گی۔ یہ بشارت دیکھتے ہی میں ہوشیار ہوا اور روشنی کا حکم لکھ دیا۔

سیرۃ کی عبارت یہ ہے:

وَعَنْ بَعْضِهِمْ قَالَ اَمَرَنِیَ الْمَامُوْنُ اَنْ اَكْتُبَ بِالْاِسْتِكْثَارِ مِنَ الْمَصَابِيْحِ فِی الْمَسَاجِدِ فَلَمْ اَدْرِمَا اَكْتُبُ لِاَنَّهٗ شَیْءٌ لَمْ اَسْبِقْ اِلَيْهِ فَاُرِيْتُ فِی الْمَنَامِ اُكْتُبْ فَاِنَّ فِيْهَا اُنْسٌ لِلْمُتَهَجِّدِيْنَ وَنَفْيًا لِبُيُوْتِ اللّٰهِ وَعَنْ وَحْشَةِ الظُّلَمِ فَانْتَبَهْتُ وَكَتَبْتُ بِذٰلِكَ☆

یہ دستور العمل تو خلفاء عباسیہ کا مذکور ہوا۔ اب بعض صلحائے امت واولیائے

طریقت کا بھی حال سنئے!

حضرت خواجہ فرید الدین عطار رحمۃ اللہ علیہ مولف تذکرۃ الاولیاء سیدی احمد خضرویہ بلخی رحمۃ اللہ علیہ کے حال میں تحریر فرماتے ہیں:

جو خراسان کے معتبر مشائخ اور مشہوران فتوت، سلطانان ولایت اور مقبولان قربت میں سے تھے اور ریاضات وکلمات عالی میں مشہور اور صاحب تصانیف تھے، اور آپ کے ایک ہزار مرید ایسے تھے جو ہوا میں اڑتے اور پانی میں بے تکلف چلتے تھے کہ ایک بار ایک درویش آپ کے یہاں مہمان آیا تو آپ نے ستر شمعیں روشن کیں۔ درویش نے کہا: مجھے یہ کچھ اچھا معلوم نہیں ہوتا۔ کہ تکلف تصوف سے کچھ نسبت نہیں رکھتا۔ کہا جاؤ اور جو چراغ میں نے خدا کیلئے نہیں جلایا، اسے بجھا دو اس درویش نے رات سے صبح تک پانی اور مٹی ان چراغوں پر ڈالی، مگر ایک بھی بجھ نہ سکی۔ دوسرے دن ستر نصاری ان کے ہاتھ پر مشرف بہ اسلام ہوئے اس کا حال اس طرح لکھا ہے کہ احمد خضرویہ نے خواب میں دیکھا کہ حق تعالیٰ نے فرمایا:

تو نے ہمارے واسطے ستر شمعیں روشن کیں۔ تو ہم نے تمہارے لیے ستر دل نور ایمان سے منور کر دیے (تذکرۃ الاولیاء ص 277)

اس کے متعلق احیاء العلوم شریف کی ایک عبارت نقل کی جاتی ہے تا کہ موافقین کے دل منور ہوں اور مخالفین کی آنکھیں چکا چوند سے جلیں۔

امام حجۃ الاسلام محمد بن محمد الغزالی قدس سرہ العالی قبیل کتاب آداب النکاح میں فرماتے ہیں۔

حَكٰى اَبُوْ عَلِيُّ الرَّوْذُبَارِیُّ رَحِمَةُ اللّٰهِ تَعَالٰى عَلَيْهِ عَنْ رَجُلٍ اِتَّخَذَ ضِيَافَةً فَاَوْقَدَ فِيْهَا اَلْفَ سِرَاجٍ فَقَالَ الرَّجُلُ قَدْ اَسْرَفْتَ فَقَالَ لَهٗ اُدْخُلْ فَكُلَّمَا اُوْقِدَ مِنْهُ لِغَيْرِ اللّٰهِ فَاَطْفِئْهُ فَدَخَلَ الرَّجُلُ فَلَمْ يَقْدِرْ عَلٰى اِطْفَاءِ وَاحِدٍ

مِنْهَا فَانْقَطَعَ☆

یعنی امام اجل عارف اکمل سند الاولیاء حضرت سیدنا امام ابوعلی روذباری رضی اللہ عنہ (کہ اجل اصحاب سید الطائفہ جنید بغدادی رضی اللہ عنہ سے ہیں) 322ھ میں آپ کا وصال شریف ہے۔ امام عارف باللہ استاذ ابوالقاسم قشیری قدس سرہ نے رسالہ مبارکہ میں ان کی نسبت فرمایا: اَظْرَفُ الْمَشَائِخِ وَاَعْلَمُهُمْ بِالطَّرِيْقَةِ

حکایت فرماتے ہیں:

ایک بندہ صالح نے احباب کی دعوت کی، اس میں ہزار چراغ روشن کیے کسی نے کہا اسراف کیا: صاحب خانہ نے فرمایا اندر آیئے۔ جو چراغ میں نے غیر خدا کیلئے روشن کیا ہو اسے گل کر دیجئے۔ معترض صاحب اندر گئے ہر چند کوشش کی۔ ایک چراغ بھی نہ بجھا سکے۔ آخر قائل ہو گئے۔ اس سے معلوم ہوا کہ جو کام نیک نیتی سے کیا جائے نام ونمود اور فخر مدنظر نہ ہو تو پھر وہ کام ہرگز ممنوع نہیں اور جو کام لوگوں کے دکھلانے اور تفاخر کرنے کیلئے ہو وہ بیشک ممنوع ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ روشنی کے تین درجے ہیں، ایک بقدر حاجت ضروری لابدی، وہ اس قدر میں حاصل ہے کہ جیسے صحابہ رضی اللہ عنہم شروع امر میں کھجور کی شاخیں جلا کر اپنی حاجت پوری کر لیا کرتے تھے۔ اس میں مسجد کا فرش اور جائے سجدہ اور نمازی لوگ ایک دوسرے کو نظر آجاتے تھے۔

دوم! نیت کیلئے وہ فعل حضرت امیر المومنین عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا تھا کہ تمام مسجد کثرت قنادیل سے چمک اٹھی۔ جیسا کہ غنیۃ کی عبارت سے ہم ثابت کر آئے ہیں کہ جیسا کہ تنبیہ فقیہ ابواللیث رحمۃ اللہ علیہ میں ہے:

رَاَى الْقَنَادِيْلَ تَزْهَرُ فِى الْمَسَاجِدِ☆

اسی طرح حلبی وغیرہ میں ہے:

غرض یہ کہ رواتیوں میں لفظ تزہر صیغہ مضارع موجود ہے اور وہ مشتق ہے زہور سے اور معنی اس کے صراح میں لکھے ہیں۔ زہور روشن شدن آتش وبلا گرفتن آں۔ بنابریں ہم کہتے ہیں کہ یہ فعل امیر المومنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا بلاشبہ قدر حاجت ضروری سے زیادہ تھا، لیکن یہ بھی ہے کہ قدر حاجت زینت سے زیادہ نہ تھا۔

سوم! یہ کہ زینت مکان تو متعدد قنادیل سے حاصل ہو سکتی تھی، مگر بلاغرض صحیح خواہ مخواہ فخر ونمود ونمائش کیلئے روشنی میں مبالغہ کیا تو بیشک یہ اسراف ہے اور جس کسی نے منع کیا ہے از قسم ثالث کیا ہے، نہ کہ قسم اول ودوم سے۔ وَلَا يَخْفٰى ذٰلِكَ عَلَى الْفَقِيْهِ

پس جو لوگ قسم اول ودوم سے بلالحاظ نیت حرام وبدعت کہہ دیتے ہیں وہ بہت بڑی کج فہمی کے مرتکب ہوتے ہیں ان کو چاہئے کہ حضرت تمیم داری اور حضرت امیر المؤمنین عمر بن خطاب رضی اللہ عنہما وغیرہم کے معمول بہ کا ادب کریں، کہ پہلے پہل بغرض زینت مساجد یہ فعل انہوں نے کیا جو قدر حاجت ضروریہ سے یقیناً زیادہ تھی۔

حیرت ہے کہ جب یہ لوگ مدینہ منورہ جاتے ہوں گے اور روضہ نورانی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے گرداگرد جھاڑ اور فانوس اور ہزار ہا قنادیل دیکھتے ہوں گے تو ان کی جگمگاتی ہوئی روشنی سے آنکھیں بند کر لیتے ہوں گے یا کیا اور بوجہ غیظ وغضب روضہ اطہر کی کماینبغی زیارت بھی کرتے ہوں گے یا نہیں۔

(حررہ العبد الراجی رحمۃ ربہ القوی ابوالبرکات سید احمد، عفی عنہ)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ يَا حَبِيْبَ

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا نُوْدِيَ لِلصَّلٰوةِ مِنْ يَّوْمِ الْجُمُعَةِ فَاسْعَوْا اِلٰى ذِكْرِ اللّٰهِ

# خطبہ جمعہ اور نمازِ جمعہ
# کے
# ضروری احکام ومسائل

مسئلہ۔ خطبہ جمعہ میں شرط یہ ہے کہ وقت میں ہو اور نماز سے پہلے اور ایسی جماعت کے ساتھ ہو جو جمعہ کیلئے شرط ہے یعنی کم سے کم خطیب کے سوا تین مرد اور اتنی آواز سے ہو کہ پاس والے سن سکیں۔ اگر کوئی امر مانع نہ ہو۔ تو اگر زوال سے پیشتر خطبہ پڑھ لیا یا نماز کے بعد پڑھا یا تنہا پڑھا یا عورتوں بچوں کے سامنے پڑھا۔ تو ان صورتوں میں جمعہ نہ ہوا۔ اور اگر بہروں یا سونے والوں کے سامنے پڑھا۔ یا حاضرین دور ہیں کہ سنتے نہیں یا مسافر یا بیماروں کے سامنے پڑھا جو عاقل بالغ مرد ہیں۔ تو ہو جائے گا۔ (درمختار ردالمحتار)

مسئلہ۔ خطبہ ذکر الٰہی کا نام ہے۔ اگر چہ صرف ایک بار اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ یا سُبْحَانَ اللّٰہِ یا لَآ اِلٰـــــہَ اِلَّا اللّٰہُ کہا۔ اسی قدر سے فرض ادا ہو گیا۔ مگر اتنے پر ہی اکتفا کرنا مکروہ ہے۔ (درمختار وغیرہ)

مسئلہ۔ خطبہ و نماز میں اگر زیادہ فاصلہ ہو جائے۔ تو خطبہ کافی نہیں (درمختار)

مسئلہ۔ سنت یہ ہے کہ دو خطبہ پڑھے جائیں اور بڑے بڑے نہ ہوں۔ اگر دونوں مل کر طوال مفصل سے بڑھ جائیں تو مکروہ ہے۔ خصوصاً جاڑے کے دنوں میں (درمختار، غنیۃ)

مسئلہ۔ خطبہ میں یہ چیزیں سنت ہیں۔

خطیب کا پاک ہونا۔ کھڑا ہونا۔ خطبہ جمعہ سے پہلے خطیب کا بیٹھنا۔ خطیب کا منبر پر کھڑا ہونا۔ سامعین کی طرف منہ اور قبلہ کو پیٹھ کرنا۔ بہتر یہ ہے کہ منبر محراب کی بائیں جانب ہو۔ حاضرین کا متوجہ بہ امام ہونا۔ خطبہ سے پہلے اعوذ باللہ آہستہ پڑھنا۔ اتنی بلند آواز سے خطبہ پڑھنا کہ لوگ سنیں۔ الحمد سے شروع کرنا۔ اللہ عزوجل کی ثنا کرنا۔ اللہ عزوجل کی وحدانیت اور رسول اللہ ﷺ کی رسالت کی شہادت دینا۔ حضور پر درود بھیجنا۔ کم از کم ایک آیت کی تلاوت کرنا۔ پہلے خطبہ میں وعظ

ونصیحت کرنا۔ اور دوسرے میں حمد وثناء شہادت ودرود کا اعادہ کرنا۔ اور مسلمانوں کیلئے دعا کرنا۔ دونوں خطبے ہلکے ہونا۔ دونوں کے درمیان بقدر تین آیت پڑھنے کے بیٹھنا۔ مستحب یہ ہے کہ دوسرے خطبہ میں آواز بہ نسبت پہلے کے پست ہو اور خلفائے راشدین اور عمین مکرمین حضرت حمزہ وحضرت عباس رضی اللہ عنہما کا ذکر ہو۔ بہتر یہ ہے کہ دوسرا خطبہ اس سے شروع کریں۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ نَحْمَدُہٗ وَنَسْتَعِیْنُہٗ وَنَسْتَغْفِرُہٗ وَنُؤْمِنُ بِہٖ وَنَتَوَکَّلُ عَلَیْہِ وَنَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنْ شُرُوْرِ اَنْفُسِنَا وَمِنْ سَیِّاٰتِ اَعْمَالِنَا مَنْ یَّھْدِہِ اللّٰہُ فَلَا مُضِلَّ لَہٗ وَمَنْ یُّضْلِلْہُ فَلَا ھَادِیَ لَہٗ ○

مرد اگر امام کے سامنے ہو تو امام کی طرف منہ کرے۔ اور داہنے بائیں ہو تو امام کی طرف مڑ جائے۔ اور امام سے قریب ہونا افضل ہے۔ مگر یہ جائز نہیں کہ امام سے قریب ہونے کیلئے لوگوں کی گردنیں پھلانگے۔ البتہ اگر امام ابھی خطبہ کو نہیں گیا ہے اور آگے جگہ باقی ہے تو آگے جا سکتا ہے۔ اور خطبہ شروع ہونے کے بعد مسجد میں آیا۔ تو مسجد کے کنارے پر ہی بیٹھ جائے۔ خطبہ سننے کی حالت میں دو زانو بیٹھے۔ جیسے نماز میں بیٹھتے ہیں۔ (عالمگیری درمختار۔ غنیۃ وغیرہا)

مسئلہ۔ بادشاہ اسلام کی ایسی تعریف جو اس میں نہ ہو حرام ہے۔ مثلاً مالک رقاب الامم کہ یہ محض جھوٹ اور حرام ہے۔ (درمختار)

مسئلہ۔ خطبہ میں آیت نہ پڑھنا یا دونوں خطبوں کے درمیان جلسہ نہ کرنا یا اثنائے خطبہ میں کلام کرنا مکروہ ہے۔ البتہ اگر خطیب نے نیک بات کا حکم کیا یا بری بات سے منع کیا۔ تو اسے اس کی ممانعت نہیں (عالمگیری)

مسئلہ۔ غیر عربی میں خطبہ پڑھنا۔ یا عربی کے ساتھ دوسری زبان میں خطبہ خلط کرنا خلاف سنت متوارثہ ہے۔ یوہیں خطبہ میں اشعار پڑھنا بھی نہ چاہئیں۔ اگر چہ عربی ہی

کے ہوں۔ہاں دو ایک شعر عربی پند و نصائح کے اگر پڑھ دیئے جائیں تو حرج نہیں۔

# مسائل ضروریہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جو قرات غلط پڑھتا ہو جس سے معنی فاسد ہوں یا وضو یا غسل صحیح نہ کرتا ہو یا ضروریات دین سے کسی چیز کا منکر ہو جیسے :وہابی، رافضی ،غیر مقلد، نیچری، قادیانی، چکڑالوی، خاکساری وغیرہ ان کے پیچھے نماز باطل محض ہے۔اور جس کی گمراہی حدِ کفر تک نہ پہنچی ہو۔ جسے تفضیلیہ کہ مولیٰ علی کو شیخین سے افضل بتاتے ہیں۔رضی اللہ عنہم یا تفسیقیہ کہ بعض صحابہ کرام مثل امیر معاویہ و عمرو بن عاص و ابوموسی اشعری و مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہم کو برا کہتے ہیں۔ان کے پیچھے نماز بکراہت شدیدہ تحریمہ مکروہ ہے۔کہ انہیں امام بنانا حرام اور ان کے پیچھے نماز پڑھنا گناہ اور جتنی پڑھی ہوں سب کا پھیرنا واجب اور انہیں کے قریب ہے۔فاسق معلن مثلاً: داڑھی منڈا یا خشخاشی رکھنے والا یا کتروا کر حدِ شرع سے کم کرنے والا یا کندھوں سے عورتوں کے سے بال رکھنے والا خصوصاً۔وہ جو چوٹی گندھوائے اور اس میں موباف ڈالے یا ریشمی کپڑے پہنے یا مغرق ٹوپی یا ساڑھے چار ماشہ سے زائد کی انگوٹھی یا کئی نگ کی انگوٹھی یا ایک نگ کی دو انگوٹھی اگرچہ مل کر ساڑھے چار ماشہ سے کم وزن کی ہوں یا سود خوار یا ناچ دیکھنے والا۔ان کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی ہے۔اور جو فاسق معلن نہیں یا قرآن عظیم میں وہ غلطیاں کرتا ہے۔جن سے نماز فاسد نہیں ہوتی یا نابینا یا جاہل یا غلام یا ولد الزنا یا خوبصورت امرد یا جذامی یا برص والا جس سے لوگ کراہت یا نفرت کرتے ہوں۔اس قسم کے لوگوں کے پیچھے نماز مکروہ تنزیہی ہے۔کہ پڑھنی خلاف اولیٰ اور پڑھ لیں تو حرج نہیں۔اگر یہی قسم اخیر کے لوگ حاضرین میں سے سب سے زائد مسائل نماز و طہارت کا علم رکھتے ہوں تو انہیں کی امامت اولیٰ

ہے۔ بخلاف ان سے پہلی دو قسم والوں کے اگرچہ عالم متبحر ہو۔ وہی حکم کراہت رکھتا ہے۔ مگر جہاں جمعہ یا عیدین ایک ہی جگہ ہوتے ہیں۔ اور ان کا امام بدعتی یا فاسق معلن ہے۔ اور دوسرا امام نہ مل سکتا ہو۔ وہاں ان کے پیچھے جمعہ وعیدین پڑھ لئے جائیں بخلاف قسم اول مثل دیوبندی وغیرہم کہ نہ ان کی نماز نماز نہ ان کے پیچھے نماز نماز بالفرض وہی جمعہ یا عیدین کا امام ہو۔ اور کوئی مسلمان امامت کیلئے نہ مل سکے۔ تو جمعہ وعیدین کا ترک فرض ہے۔ جمعہ کے بدلے ظہر پڑھے اور عید کا کچھ عوض نہیں۔ امام اسے کیا جائے جو سنی صحیح العقیدہ، صحیح الطہارت اور صحیح القراءۃ ہو۔ مسائل نماز وطہارت کا عالم غیر فاسق ہو اور اس میں کوئی ایسا جسمانی یا روحانی عیب نہ ہو۔ جس سے لوگوں کو نفرت ہو۔ (احکام شریعت ص 72 حصہ اول)

---

بغیر اذان کے جماعت سے نماز مکروہ ہوگی۔ اور اذان اگر ایسی غلط ہوئی کہ شرعاً اذان نہ ٹھہری تو وہ بھی بغیر اذان ہے۔

نابالغ کے پیچھے بالغ کی کوئی نماز نہیں ہوسکتی۔ اگرچہ تراویح یا نفل محض ہو۔

نابالغ اگر عاقل ہے کہ اس کی اذان اذان سمجھی جائے۔ تو حرج نہیں۔

اگر اس کی اذان کو اذان نہ سمجھیں۔ نقل گمان کریں گے۔ تو لوٹائی جائے۔ تکبیر بیٹھ کر سنے۔ کھڑے ہو کر سننا مکروہ ہے۔ (احکام شریعت ص 102)

## فضائل روز جمعہ

۱۔ حدیث: مسلم وابوداؤد وترمذی ونسائی ابوہریرۃ رضی اللہ عنہ سے راوی، فرماتے ہیں:

رسول اللہ ﷺ بہتر دن کہ آفتاب نے اس پر طلوع کیا۔ جمعہ کا دن ہے۔ اسی میں آدم علیہ الصلوۃ والسلام پیدا کئے گئے اور اسی دن جنت میں داخل کئے

گئے۔ اور اسی دن جنت سے اترنے کا انہیں حکم ہوا اور قیامت جمعہ ہی کے دن قائم ہو گی۔

۲۔ حدیث: ابوداؤد ونسائی وابن ماجہ وبیہقی اوس بن اوس رضی اللہ عنہم سے راوی، فرماتے ہیں: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: تمہارے افضل دنوں میں سے جمعہ کا دن ہے۔ اسی میں آدم علیہ الصلوۃ والسلام پیدا کیے گئے اور اسی میں انتقال کیا اور اسی میں نفخہ ہے (دوسری بار صور پھونکا جانا) اور اسی میں صعقہ ہے (پہلی بار صور پھونکا جانا) اس دن میں مجھ پر درود کی کثرت کرو کہ تمہارا درود مجھ پر پیش کیا جاتا ہے۔ لوگوں نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ اس وقت حضور پر ہمارا درود کیونکر پیش کیا جائے گا ؟ جب حضور انتقال فرما چکے ہوں گے۔ فرمایا: اللہ تعالی نے زمین پر انبیاء کے جسم کو کھانا حرام کر دیا ہے۔

ابن ماجہ کی روایت ہے۔ کہ فرماتے ہیں ﷺ جمعہ کے دن مجھ پر درود کی کثرت کرو کہ یہ دن مشہود ہے اس میں فرشتے حاضر ہوتے ہیں اور مجھ پر جو درود پڑھے گا پیش کیا جائے گا۔ ابودرداء رضی اللہ عنہ کہتے ہیں۔ میں نے عرض کی اور موت کے بعد فرمایا۔ اللہ تعالی نے زمین پر انبیاء کے جسم کھانا حرام کر دیا ہے۔ اللہ کا نبی زندہ ہے روزی دیا جاتا ہے۔

۳۔ حدیث: طبرانی اوسط میں بسند حسن انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرماتے ہیں ﷺ اللہ تبارک وتعالی جمعہ کے دن بے مغفرت کیے نہ چھوڑے گا۔

۴۔ حدیث: احمد وترمذی عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے راوی کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں۔

جو مسلمان جمعہ کے دن یا جمعہ کی رات مرے گا اللہ تعالی اسے فتنہ قبر سے بچا لے گا۔

۵۔ حدیث: ترمذی ابن عباس رضی اللہ عنہما سے راوی کہ انہوں نے یہ آیت پڑھی:

اَلْیَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِیْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْكُمْ نِعْمَتِیْ وَرَضِیْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا ○

آج میں نے تمہارا دین کامل کر دیا اور تم پر اپنی نعمت تمام کر دی اور تمہارے لیے اسلام کو دین پسند فرمایا۔

ان کی خدمت میں ایک یہودی حاضر تھا۔ اس نے کہا۔ یہ آیت ہم پر نازل ہوتی تو ہم اس دن کو عید مناتے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا۔ یہ آیت دو عیدوں کے دن اتری جمعہ اور عرفہ کے دن یعنی ہمیں اس دن کو عید منانے کی ضرورت نہیں کہ اللہ عزوجل نے جس دن یہ آیت اتاری۔ اس دن یہ دونوں عیدیں جمع تھیں کہ جمعہ کا دن تھا اور نویں ذی الحجہ۔

## فضائل نماز جمعہ

حدیث: مسلم و ابوداؤد و ترمذی و ابن ماجہ ابوہریرۃ رضی اللہ عنہ سے راوی۔ حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں۔

جس نے اچھی طرح وضو کیا پھر جمعہ کو آیا اور (خطبہ) سنا اور چپ رہا اس کیلئے مغفرت ہو جائے گی۔ ان گناہوں کی جو اس جمعہ اور دوسرے جمعہ کے درمیان ہیں۔ اور تین دن اور۔ اور جس نے کنکری چھوئی اس نے لغو کیا۔ یعنی خطبہ سننے کی حالت میں اتنا کام بھی لغو میں داخل ہے کہ کنکری پڑی ہو اسے ہٹا دے۔

حدیث۔ ابن حبان اپنی صحیح میں ابوسعید رضی اللہ عنہ سے راوی کہ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ: پانچ چیزیں جو ایک دن میں کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کو جنتی لکھ دے گا۔ جو مریض کو پوچھنے جائے۔ اور جنازے میں حاضر ہو اور روزہ رکھے اور جمعہ کو

جائے اور غلام آزاد کرے۔

## جمعہ چھوڑنے پر وعیدیں

حدیث: مسلم ابو ہریرۃ وابن عمر سے اور نسائی وابن ماجہ ابن عباس وابن عمر رضی اللہ عنہم سے راوی حضور اقدس ﷺ فرماتے ہیں:

لوگ جمعہ چھوڑنے سے باز آ جائیں گے۔ یا اللہ ان کے دلوں پر مہر کر دے گا۔ پھر غافلین میں ہو جائیں گے۔

حدیث: رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں:

جو تین جمعے سستی کی وجہ سے چھوڑے۔ اللہ تعالیٰ اس کے دل پر مہر کر دے گا۔ اس کو ابو داؤد و ترمذی و نسائی وابن ماجہ و دارمی وابن خزیمہ وابن حبان و حاکم وابو الجعد ضمری سے اور امام مالک نے صفوان بن سلیم سے اور امام احمد نے ابو قتادہ رضی اللہ عنہم سے روایت کیا۔

حدیث: صحیح مسلم شریف میں ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں:

میں نے قصد کیا ایک شخص کو نماز پڑھانے کا حکم دوں اور جو لوگ جمعہ سے پیچھے رہ گئے ان کے گھروں کو جلا دوں۔

## جمعہ کے دن نہانے اور خوشبو لگانے کا بیان

حدیث۔ صحیح بخاری میں سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے مروی نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

جو شخص جمعہ کے دن نہائے اور جس طہارت کی استطاعت ہو کرے اور تیل لگائے اور گھر میں جو خوشبو ہو ملے پھر نماز کو نکلے اور دو شخصوں میں جدائی نہ کرے یعنی

دو شخص بیٹھے ہوئے ہوں۔ انہیں ہٹا کر بیچ میں نہ بیٹھے۔ اور جو نماز اس کیلئے لکھی گئی ہے پڑھے اور امام جب خطبہ پڑھے چپ رہے اور اس کیلئے ان گناہوں کی جو اس جمعہ اور دوسرے جمعہ کے درمیان ہیں مغفرت ہو جائے گی۔ اور اسی کے قریب قریب ابوسعید خدری وابوہریرۃ رضی اللہ عنہما سے بھی متعدد طرق سے روایات آئیں۔

حدیث: ابن ماجہ بسند حسن ابن عباس رضی اللہ عنہما سے راوی کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

اس دن کو اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کیلئے عید کیا تو جو جمعہ کو آئے اور نہائے اور اگر خوشبو ہو تو لگائے۔

حدیث۔ طبرانی کبیر میں بروایت ثقات ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے راوی کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

جمعہ کا غسل بال کی جڑوں سے خطائیں کھینچ لیتا ہے۔

## جمعہ کیلئے اول جانے کا ثواب اور گردن پھلانگنے کی ممانعت

حدیث۔ بخاری و مسلم وابوداؤد وترمذی ومالک ونسائی وابن ماجہ ابوہریرۃ رضی اللہ عنہ سے راوی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

جو شخص جمعہ کے دن غسل کرے۔ جیسے جنابت کا غسل ہے پھر پہلی ساعت میں جائے تو گویا اس نے اونٹ کی قربانی کی اور جو دوسری ساعت میں گیا اس نے گائے کی قربانی کی۔ اور جو تیسری ساعت میں گیا۔ گویا اس نے سینگ والے مینڈھے کی قربانی کی اور جو چوتھی ساعت میں گیا گویا اس نے مرغی نیک کام میں خرچ کی اور جو پانچویں ساعت میں گیا گویا انڈا خرچ کیا۔ پھر جب امام خطبہ کو نکلا۔ ملائکہ

ذکر سننے حاضر ہو جاتے ہیں۔

حدیث: احمد و ابوداؤد و نسائی عبداللہ بن بسر رضی اللہ عنہ سے راوی:

ایک شخص لوگوں کی گردنیں پھلانگتے ہوئے آئے۔ حضور ﷺ خطبہ فرما رہے تھے۔ فرمایا بیٹھ جا۔ تو نے ایذا پہنچائی (بہار شریعت حصہ چہارم)

## آدابِ خطبہ

نبی پاک سید الانبیاء ﷺ کا ارشاد پاک ہے:

اِذَا خَرَجَ الْاِمَامُ فَلَا صَلَاۃَ وَلَا کَلَامَ○

امام جب خطبہ کیلئے منبر پر بیٹھ جائے تو نہ بات کرنا جائز اور نہ نماز کی اجازت۔

خطبہ کی اذان خطیب کے روبرو بیرون مسجد دی جائے۔ مسجد کے اندر مطلقا اذان مکروہ ہے۔ (عالمگیری)

پھر شامی میں ہے:

کُرِہَ الْاَذَانُ فِی الْمَسْجِدِ

اذان پنجگانہ ہو یا اذان خطبہ مسجد کے باہر دی جائے۔

حدیث پاک میں ہے کہ اذانِ خطبہ مسجد نبوی شریف کے دروازے پر ہوتی تھی۔ اس اذان کے الفاظ کا جواب بھی نہ دینا چاہیے کہ سرکار دوعالم سید الانبیاء علیہ التحیۃ والثناء نے مطلقا کلام کرنے سے منع فرمایا۔

یوں ہی اذان خطبہ میں نام پاک سن کر انگوٹھوں کو نہ چوما جائے اور دعا اختتام اذان خطبہ بھی مقتدیوں کیلئے جائز نہیں اسی طرح دورانِ خطبہ میں نام پاک سن کر آواز سے درود شریف نہ پڑھا جائے۔ اور کلمات دعائیہ پر آمین بھی آواز سے نہ کہی جائے۔ آیت کریمہ جو وجوب درود شریف بیان فرماتی ہیں۔ اگر تلاوت کی

جائے تو بھی زور سے درود شریف نہ پڑھیں۔ بلکہ دل میں بغیر زبان کے ہلائے صیغہ درود پڑھ لیا جائے۔

خطبہ کا سننا فرض ہے باادب دوزانو بیٹھ کر سنیں۔ پہلے خطبہ میں ہاتھ باندھ لیں اور دوسرے میں ہاتھ اپنے زانو پر رکھیں۔ دونوں خطبوں کے درمیان دعا ہاتھ اٹھا کر نہ کریں دل میں بغیر ہاتھ اٹھائے اگر دعا کرلیں تو ہرحرج نہیں۔

جب دونوں خطبے ہوچکیں تو بیٹھ رہیں۔ اور اقامت۔ کہ دوران میں کھڑے نہ ہوں جب اقامت کہنے والا حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ پر پہنچے تو کھڑے ہوں اقامت کے وقت کھڑا ہونا مکروہ اور خلاف سنت ہے۔ جیسا کہ فتاوی شامی عالمگیری میں ہے۔

پھر بہار شریعت حصہ سوم میں ہے۔

مسجد میں جب داخل ہوں اور خطبہ ہوتا ہو یا اقامت کہی جاتی ہو تو وہیں بیٹھ جائیں اور خطبہ وہیں سے سنیں اگرچہ آگے جگہ موجود ہو کہ آداب خطبہ کے خلاف ہے۔ یوں کسی بیٹھے ہوئے آدمی کے اوپر سے پھلانگنے کی ممانعت ہے۔ جب خطبہ ختم ہوجائے۔ اور اقامت کہنے والا حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ پر پہنچ جائے اٹھ کر صف میں شامل ہوں۔ اقامت کے بارے میں لوگ بہت سستی برتتے ہیں۔ حالانکہ سنت سید الانبیاء سنت صحابہ سنت آل پاک اور سنت آئمہ دین یہ ہے کہ اقامت میں باادب بیٹھے رہیں۔

فقہائے کرام نے ارشاد فرمایا:

ولیسن للامام والقوم القیام عند حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ

امام اور قوم کیلئے حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ پر کھڑا ہونا مسنون ہے۔ اور اذان وخطبہ کے آداب میں یہ بات بھی لائق خیال ہے کہ امام اور مقتدیوں کے احکام علیحدہ علیحدہ ہیں۔ امام کو چاہیے کہ خطبہ سے پیشتر لوگوں کو بتادے کہ دوران خطبہ سنتیں نہ پڑھی

جائیں۔یوں ہی امام تابع شریعت ہو۔فاسق فاجر جس کی داڑھی حد شرعی یکمشت سے کم ہو اور وہ داڑھی کو کترا تا ہو یا داڑھی منڈا تا ہو یا عقیدہ کے اعتبار سے بدعقیدہ وہابی وغیرہ ہو تو اسے امام بنانا حرام وگناہ ہے۔جو ایسے کو امام بنائے گا گنہگار ہوگا۔

ناواقفیت کی بنا پر اگر کسی فاسق فی العمل یا فاسق فی العقیدہ کے پیچھے نماز پڑھی ہے تو اس کا اعادہ واجب ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللہ یَاحَبِیْب

# صدقۂ فطر اور عید الفطر
# کے
# احکام و مسائل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللہ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاحَبِیْبَ اللہ

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

عید آئی کھل گئے ابوابِ رحمت برملا
آ رہی ہے فَادْخُلُوْهَا خَالِدِیْنَ کی خوش صدا
ہے دعا اپنی الٰہی عید کا یہ نیک دن
سنیوں کو ہو مبارک بہر ختم الانبیاء

حدیث:۔صحیح بخاری و مسلم میں حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے زکوٰۃ فطر ایک صاع فرمایا۔ جو غلام و آزاد مرد و عورت چھوٹے اور بڑے مسلمانوں پر مقرر کی۔ اور یہ حکم فرمایا کہ نماز کو جانے سے پیشتر ادا کر دیں۔

حدیث:۔ترمذی شریف میں بروایتِ عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ مروی ہے کہ حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ایک شخص کو بھیجا کہ مکہ کے کوچوں میں اعلان کر دے کہ صدقہ فطر واجب ہے۔

حدیث:۔دیلمی و خطیب ابن عساکر انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور انور ﷺ نے فرمایا: بندہ کا روزہ آسمان اور زمین کے درمیان معلق رہتا ہے۔ جب تک صدقہ فطر ادا نہ کرے۔

مسئلہ۔ صدقہ فطر واجب ہے۔ عمر بھر اس کا وقت ہے یعنی اگر ادا نہ کیا ہو تو اب ادا کر دے اور نہ کرنے سے ساقط نہ ہوگا۔ نہ اب ادا کرنا قضا ہے۔ بلکہ اب بھی ادا ہے۔ اگرچہ مسنون قبل نماز عید ادا کر دینا ہے۔

مسئلہ۔ صدقہ فطر شخص پر واجب ہے۔ مال پر نہیں۔ لہذا مر گیا تو اس کے مال سے ادا نہیں کیا جائے گا۔ ہاں اگر ورثاء بطور احسان اپنی طرف سے ادا کر دیں تو ہو سکتا

ہے۔لیکن ان پر جبر نہیں۔اور اگر وصیت کر گیا ہے تو تہائی مال سے ضرور ادا کیا جائے گا۔اگر چہ ورثاء اجازت نہ دیں۔

مسئلہ۔ عید کے دن صبح صادق طلوع ہوتے ہی صدقہ فطر واجب ہوتا ہے لہذا جو شخص صبح ہونے سے پیشتر مر گیا یا غنی تھا فقیر ہو گیا۔یا صبح طلوع ہونے کے بعد کافر مسلمان ہوا۔یا بچہ پیدا ہوا یا فقیر تھا غنی ہو گیا۔تو واجب نہ ہوا۔اور اگر صبح طلوع ہو نے کے بعد مرا۔یا صبح طلوع ہونے سے پہلے کافر مسلمان ہوا۔یا بچہ پیدا ہوا یا فقیر تھا غنی ہو گیا تو واجب ہے۔

## صدقہ فطر کس پر واجب ہے؟

صدقہ فطر ہر مسلمان آزاد مالکِ نصاب پر جس کی نصاب حالت اصلیہ سے فارغ ہو واجب ہے۔اس میں عاقل بالغ اور مال نامی ہونے کی شرط نہیں۔لہٰذا نابالغ یا مجنون اگر مالک نصاب ہیں۔تو ان پر صدقہ فطر واجب ہے۔ان کا ولی ان کے مال سے ادا کرے۔اور اگر ولی نے ادا نہ کیا۔اور نابالغ بالغ ہو گیا۔یا مجنون کا جنون جاتا رہا۔تو اب یہ خود ادا کر دیں۔اور اگر یہ خود مالک نصاب نہ تھے۔اور ولی نے ادا نہ کیا۔تو بالغ ہونے یا ہوش آنے پر ان کے ذمہ ادا کرنا واجب ہے۔

مسئلہ۔ صدقہ فطر واجب ہونے کیلئے روزہ رکھنا شرط نہیں۔لہٰذا اگر کسی نے عذر ،سفر یا مرض وغیرہ کی وجہ سے یا معاذ اللہ بلا عذر روزہ نہ رکھا جب بھی صدقہ فطر ادا کرنا واجب ہے۔یہ جو جہلاء میں مشہور ہے کہ جو روزہ رکھے وہ صدقہ فطر ادا کرے۔اور جو نہ رکھے اسے صدقہ فطر ادا کرنے کی ضرورت نہیں۔محض باطل ہے۔

مسئلہ۔ باپ نہ ہو تو دادا باپ کی جگہ ہے یعنی اپنے فقیر و یتیم پوتے پوتی کی طرف سے اس پر صدقہ دینا واجب ہے۔

مسئلہ۔ ماں پر اپنے چھوٹے بچوں کی طرف سے صدقہ دینا واجب نہیں۔

مسئلہ۔ اپنی عورت اور اولاد بالغ عاقل کا فطرہ اس کے ذمہ نہیں۔ اگرچہ اپاہج ہو اور اس کے نفقات اس کے ذمہ ہوں۔

مسئلہ۔ عورت یا بالغ اولاد کا فطرہ ان کے بغیر اجازت ادا کر دیا۔ تو ادا ہو گیا۔ بشرطیکہ اولاد اس کی عیال میں ہو۔ یعنی اس کا نفقہ وغیرہ اس کے ذمہ ہو۔ ورنہ اولاد کی طرف سے بلا اذن ادا نہ ہوگا۔ اور عورت نے اگر شوہر کا فطرہ بغیر حکم ادا کر دیا ۔ ادا نہ ہوا۔

مسئلہ۔ ماں باپ، دادا، دادی، نابالغ بھائی، اور دیگر رشتہ داروں کا فطرہ اس کے ذمہ نہیں اور بغیر حکم ادا بھی نہیں کرسکتا۔

## صدقہ فطر کی مقدار

صدقہ فطر کی مقدار ''گیہوں،، یا اس کا ''آٹا،، یا ''ستو،، نصف صاع اور ''کھجور،، یا ''منقی،، یا ''جو،، یا اس کا ''آٹا،، یا ''ستو،، ایک صاع۔

مسئلہ۔ گیہوں، جو، کھجوریں، منقی دیئے جائیں تو ان کی قیمت کا اعتبار نہیں۔ مثلاً نصف صاع عمدہ ''جو،، جن کی قیمت ایک صاع جو کے برابر ہے۔ یا چہارم صاع کھرے گیہوں جو قیمت میں آدھے صاع گیہوں کے برابر ہے۔ یا نصف صاع کھجوریں دیں۔ جو ایک صاع جو یا نصف صاع گیہوں کی قیمت کی ہوں۔ یہ سب ناجائز ہے۔ جتنا دیا اتنا ہی ادا ہوا۔ باقی واجب الاداء ہے۔

مسئلہ۔ گیہوں اور جو کے دینے سے ان کا آٹا دینا افضل ہے۔ اور اس سے افضل یہ کہ قیمت دے دے۔ خواہ گیہوں کی قیمت دے یا جو کی یا کھجور کی مگر گرانی میں خود ان کا دینا افضل ہے۔ اور اگر خراب گیہوں یا جو کی قیمت دے۔ تو اچھے کی قیمت سے جو کمی واقع ہو پوری کرے۔

مسئلہ۔ ان چار چیزوں کے علاوہ اگر کسی دوسری چیز سے فطرہ ادا کرنا چاہے۔ مثلاً

چاول، جوار، باجرایااورکوئی غلہ یا میوہ یا مٹھائی یا کپڑا وغیرہ دینا چاہے۔تو قیمت کالحاظ کرنا ضروری ہے۔یعنی وہ چیز آدھے صاع گیہوں یا ایک صاع جو کی قیمت کی ہو۔یہانتک کہ روٹی دیں تو اس میں بھی قیمت کالحاظ کیا جائے گا۔اگرچہ گیہوں جو کی ہو۔

مسئلہ۔ اعلیٰ درجہ کی تحقیق اوراحتیاط یہ ہے کہ صاع کاوزن 351 روپے بھر ہے اور نصف صاع ایک سو ساڑھے پچھتر روپیہ بھر (سوا دوسیر)(351 روپے سے مراد 351 تولے ہیں۔ 351 ÷ 80=4.3875 سیر ہوئے یعنی چار سیر اور پونے 39 تولے،اس کا نصف 2 سیر 18 تولے اور ساڑھے چار ماشے ،اسے احتیاطاً سوا دوسیر کہہ دیا جاتا ہے،کیونکہ سوا دوسیر سے ایک تولہ ساڑھے 7 ماشے کم ہے،یہ وضاحت مصنف کی تحریر کے مطابق ہے۔

مسئلہ۔ ایک شخص کا فطرہ ایک مسکین کو دینا بہتر ہے۔اور چند مساکین کو دے دیا جب بھی جائز ہے۔اسی طرح ایک مسکین کو چند شخصوں کا فطرہ دینا بھی بلاخوف جائز ہے۔اگرچہ سب فطرے ملے ہوئے ہوں۔

## صدقہ فطر کس کو دیا جائے اور کس کو نہ دیا جائے؟

صدقہ فطر کے مصارف چھ ہیں:

(۱)فقیر (۲)مسکین (۳)رقاب (۴)غارم (۵) فی سبیل اللہ (۶)ابن السبیل

مسئلہ۔ فقیر وہ شخص ہے جس کے پاس کچھ ہو مگر نہ اتنا کہ نصاب کو پہنچ جائے۔یا نصاب کی مقدار ہو۔تو اس کی حاجت اصلیہ میں مستغرق ہو۔مثلاً رہنے کا مکان پہننے کے کپڑے۔خدمت کیلئے لونڈی،غلام۔علمی مشاغل رکھنے والے کو دینی کتابیں جو اس کی ضرورت سے زیادہ نہ ہوں یونہی اگر مدیون ہے اور دین نکالنے کے بعد نصاب

باقی نہ رہے۔ تو فقیر ہے۔ اگرچہ اس کے پاس ایک تو کیا کئی نصاب ہوں۔

مسئلہ۔ فقیر اگر عالم ہو تو اسے دینا جاہل فقیر کو دینے سے افضل ہے۔

مسئلہ۔ مسکین وہ ہے جس کے پاس کچھ نہ ہو۔ یہاں تک کہ کھانا کھانے کیلئے بدن چھپانے کیلئے محتاج ہے۔ سوال کرے اور اسے سوال حلال ہے۔ اور وہ فقیر کہ جس کے پاس کھانے اور بدن چھپانے کو ہو۔ اسے بغیر ضرورت و مجبوری سوال حرام ہے۔

مسئلہ۔ غارم سے مراد مدیون ہے۔ یعنی اس پر اتنا دین ہو کہ وہ نکالنے کے بعد نصاب باقی نہ رہے اگرچہ اس کا اوروں پر باقی ہو مگر لینے پر قادر نہ ہو۔ لیکن شرط یہ ہے کہ مدیون ہاشمی نہ ہو۔

مسئلہ۔ فی سبیل اللہ یعنی راہِ خدا میں خرچ کرنا۔ اس کی چند صورتیں ہیں۔ مثلاً کوئی شخص محتاج ہے اور حج کو جانا چاہتا ہے۔ سواری اور زادِ راہ اس کے پاس نہیں۔ تو اسے مال زکوۃ دے سکتے ہیں کہ یہ راہِ خدا میں دینا ہے۔ لیکن اسے حج کیلئے سوال کرنا جائز نہیں۔ یا طالب علم مال زکوۃ اور صدقہ فطر وغیرہ سوال کر کے بھی لے سکتا ہے۔ جبکہ اس نے اپنے آپ کو اس کام کیلئے فارغ کر رکھا ہو۔ اگرچہ کسب پر قادر ہو۔ یونہی ہر نیک کام میں صدقہ فطر اور مال زکوۃ صرف کرنا فی سبیل اللہ ہے جبکہ بطور تملیک ہو کہ بغیر تملیک زکوۃ ادا نہیں ہو سکتی۔

مسئلہ۔ ابن السبیل یعنی مسافر جس کے پاس مال نہ رہا ہو زکوۃ لے سکتا ہے۔ اگرچہ اس کے گھر مال موجود ہو مگر اس قدر لے جس سے حاجت پوری ہو جائے۔ زیادہ کی اجازت نہیں۔

مسئلہ۔ زکوۃ اور صدقہ فطر ادا کرنے میں یہ ضرور ہے۔ کہ جسے دیں مالک بنا دیں اباحت کافی نہیں لہٰذا مال زکوۃ اور صدقہ فطر نذر و کفارہ مسجد میں صرف کرنا۔ یا اس سے میت کو کفن دینا۔ یا میت کا دین ادا کرنا۔ یا پل۔ سرائے۔ سقایہ۔ سڑک بنوا دینا۔ نہر یا

کنواں کھودوا دینا یا کتاب وغیرہ خرید کر وقف کر دینا ناکافی ہے۔

مسئلہ۔ اپنی اصل یعنی ماں، باپ، دادا، دادی، نانا، نانی وغیرہم جن کی اولاد میں یہ ہے اور اپنی اولاد بیٹا، بیٹی، پوتا، پوتی، نواسا، نواسی وغیرہم کو صدقہ فطر نہیں دے سکتے۔ اسی طرح زکوۃ، نذر اور کفارہ بھی نہیں دے سکتے۔ رہا صدقہ نافلہ وہ دے سکتا ہے۔

مسئلہ۔ بہو، داماد، سوتیلی ماں یا سوتیلے باپ یا زوجہ کی اولاد یا شوہر کی اولاد کو دے، سکتے ہیں۔

خلاصہ یہ کہ ہر صاحب نصاب پر اپنی اور اپنے بچوں کی طرف سے دو سیر چار چھٹانک گندم واجب ہے۔ گندم کی قیمت بھی دے سکتے ہیں۔ اس کا مصرف وہی ہے جو زکوۃ کا ہے۔ (۲) نابالغ اور مجنون مالک نصاب پر بھی صدقہ فطر واجب ہے۔ ان کا سرپرست ان کے مال سے ادا کرے (۳) صدقہ فطر ادا کرنے سے روزہ میں جو خلل واقع ہو اس کی تلافی ہو جاتی ہے۔ (۴) عورت مالک نصاب پر بھی صدقہ فطر واجب ہے۔

## عید کے متعلق ہدایات

نماز عیدین: ہر عاقل بالغ مسلمان آزاد مرد تندرست مقیم پر 6 چھ تکبیروں کے ساتھ واجب ہے۔

نماز عیدین کیلئے اذان کی ضرورت نہیں۔

جن شرطوں کی موجودگی میں نماز جمعہ فرض ہو جاتی ہے۔ انہیں کے ہوتے عیدین کی نماز واجب ہوتی ہے۔

جمعہ کا خطبہ نماز سے پہلے فرض ہے۔ اور عیدین کا خطبہ بعد نماز کے سنت۔

عید کے دن صبح اٹھ کر اول غسل کرے۔ مسواک کرے۔ عمدہ کپڑے نئے

خواہ دھلے ہوئے پہنے۔ خوشبو لگائے۔ اور کوئی میٹھی چیز کھائے۔ کھجور افضل ہے۔
صدقہ فطر ادا کرنے کے بعد نماز کیلئے جائے۔ اور راستہ میں آہستہ آہستہ کہتا جائے۔

اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ۝

ایک راستے سے آئے دوسرے راستے سے واپس جائے یہ سب مستحب ہے۔

## نیتِ نمازِ عید

نیت کرتا ہوں میں دو رکعت نماز عید الفطر واجب کی ساتھ چھ (6) تکبیروں واجب کے پیچھے اس امام صاحب کے منہ طرف کعبہ شریف کے اللہ اکبر اس کے بعد زیر ناف ہاتھ باندھے اور یہ قاعدہ یاد رکھو۔ کہ جس تکبیر کے بعد کچھ پڑھا جائے ۔دونوں ہاتھ باندھ لئے جائیں اور جس تکبیر کے بعد کچھ نہ پڑھا جائے اس تبیر کے بعد ہاتھ چھوڑ دیئے جائیں۔ لہٰذا چاہئے کہ اول نیت کر کے تکبیر کے ساتھ کانوں تک ہاتھ اٹھا کر سب ہاتھ باندھ لیں۔ اور فقط سُبْحَانَکَ اللّٰھُمَّ امام کے ساتھ بغیر اعوذ اور بسم اللہ کے پڑھ کر امام کے ساتھ دو (2) تکبیروں میں رفع یدین کر کے ہاتھ چھوڑے رکھیں۔ اور پھر امام کے ساتھ تیسری تکبیر کہہ کر ہاتھ باندھ کر چپ کھڑے رہیں۔ اور امام الحمد اور سورت پڑھے پھر دوسری رکعت میں جب امام قراءت سے فارغ ہو کر تکبیر کہے تو تینوں تکبیروں میں ہاتھ کانوں تک لے جا کر چھوڑے رکھے اور ہاتھ چھوڑے ہوئے چوتھی تکبیر کے ساتھ رکوع میں چلے جائیں۔ اور باقاعدہ نماز ختم کریں۔ بعد اختتام نماز سکون واطمینان کے ساتھ خطبہ سنیں۔ جب خطبہ ختم ہو جائے تو نہایت خشوع وخضوع کے ساتھ خلوص قلب سے بارگاہ الٰہی میں دعا کریں۔ کہ الٰہی

اپنے حبیب لبیب محمد رسول اللہ ﷺ کے صدقہ میں مسلمانوں پر رحم فرما۔اور ابن سعود نامسعود کو سرزمین حجاز سے خائب وخاسر خارج فرما۔اور کسی خالص سنی صحیح العقیدہ مسلمان کو حرمین شریفین کی خدمات تفویض کر دے۔تمام گمراہ فرقوں کو ہدایت دے۔یا نیست ونابود کردے۔اور اہلسنت وجماعت کو توفیق دے کہ وہ صراطِ مستقیم پر قائم رہیں۔اور کسی گمراہ فرقہ کے دامِ تزویر میں نہ آئیں۔

## شش عید کے روزوں کے فضائل

نسائی اور ابن ماجہ وابن خزیمہ وابن حبان ثوبان رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں۔

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

جس نے عید کے بعد چھ روزے رکھے۔گویا کہ اس نے سال بھر کے روزے رکھے۔کہ جو ایک نیکی لائے گا اسے دس ملیں گی۔تو ماہِ رمضان کا روزہ دس مہینہ کے برابر اور ان چھ دنوں کے بدلے دو مہینے۔تو سال کے روزے برابر ہو گئے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللہ یَا حَبِیْب

فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانْحَرْ

# عیدِ قرباں

بسم الله الرحمن الرحيم

لا إله إلا الله محمد رسول الله

الصلوٰة والسلام عليك يا رسول اللّٰه

وعلىٰ اٰلك واصحابك يا حبيب اللّٰه

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# حضرت ابراہیم خلیل اللہ کی محبوب قربانی کی سالانہ یادگار عید قربان

مسلماں اس لئے اس عید کی تعظیم کرتے ہیں
کہ قرباں اپنے لخت دل کو ابراہیم کرتے ہیں

جب حضرت حق جل جلالہ نے امتحاناً اپنے خلیل کو حکم فرمایا کہ سب سے محبوب تر شے ہمارے راہ میں نثار کرو۔ تو آپ اس لاڈلے اور اکلوتے بیٹے کو قربانی کے لئے تجویز کرتے ہیں جس کی عمر ابھی اٹھارہ سال کی اور اپنی ۵۵ سالہ عمر میں سوائے اس بہار جانفزا اور گل یکتا کے جس کے کھلنے کا آغاز ہے کوئے بہار نہ دیکھی تھی اور آنکھیں منتظر تھیں کہ اس کبرسنی اور ضعیفی میں کوئی ہمدردی کرنے والا پیدا ہو۔ لیکن حکم الٰہی ان سب سے بالاتر تھا فوراً بی بی صاحبہ کو امر فرماتے ہیں کہ حضرت اسمٰعیل کو غسل دے کر سرمہ وغیرہ لگا کر اور سجا بنا کر ہمارے ہمراہ روانہ کرو بی بی صاحبہ بعجلت اپنے نو نہال کو دولہا بنا کر حضرت خلیل کے ساتھ کرتی ہیں اور حضرت چھری وغیرہ تمام سامان سے تیار ہو کر جنگل کی طرف روانہ ہوتے ہیں اثناء راہ میں شیطان لعین جو اپنی کمیٹی میں قربانی بند کرنے کا ریزولیشن پاس کر کے آتا ہے۔ حضرت اسمٰعیل علیہ الصلاۃ والسلام سے کہتا ہے کہ تمہارے باپ تم کو ذبح کرنے لے جاتے ہیں لیکن اس لخت جگر نور بصر

سعادت مند پسر کو کوئی چیز راہ حق سے متزلزل نہ کرسکی۔ بلکہ یہ خبر سننے کے بعد تو ہر ایک قدم نہایت خوشی اور مسرت کے ساتھ آگے بڑھتا گیا تا آنکہ عین موقع پر پہنچ گئے حضرت ابراہیم علیہ السلام نے چھری تیز کر کے اس نور نظر کو زمین پر لٹا کر بسم اللہ اللہ اکبر کہہ کر نازنین گلی پر چھری پھیری لیکن اس نے اپنا کام نہ کیا دو مرتبہ ایسا ہی ہوا تیسری مرتبہ جب قصد کیا تو فوراً جبرائیل علیہ الصلاۃ والسلام بحکم رب جلیل ایک دنبہ جنت سے لائے اور بجائے حضرت اسمٰعیل کے اس دنبہ کو چھری کے نیچے رکھدیا اب جو چھری پھیرتے ہیں تو وہ اپنا کام کرتی ہے آنکھوں سے پٹی کھولی تو حضرت اسمٰعیل علیہ الصلاۃ والسلام کو الگ کھڑا دیکھا منظور الٰہی تو یہ تھا کہ حضرت اسمٰعیل کی نسل سے ایک ایسی انقلاب کرنے والی ہستی اور دنیا کو رذائل سے پاک کرنے والی ذات کا ظہور ہو جس کے غلاموں میں قیامت تک اس قربانی کا سلسلہ جاری رہے۔

# احکام قربانی

قربانی واجب ہے تمام کتب فقہ میں اس کے وجوب کی تصریح ہے، ہدایہ وغیرہ میں ہے۔

اَلْاُضْحِیَۃُ وَاجِبَۃٌ عَلٰی مَالِکِ مِقْدَارِ النِّصَابِ

قربانی عاقل بالغ مسلمان مرد و عورت مقیم مالک نصاب پر واجب ہے۔

یہ کسی مصلحت وغیرہ کی وجہ سے بند نہیں ہوسکتی جس کے پاس ساڑھے باون (۵۲،۱/۲) تولہ چاندی یا سوا سات (۷،۱/۴) تولہ سونا ہو خواہ اس پر سال گزرے یا نہ گزرے صرف اپنی طرف سے قربانی واجب ہے۔

شہر والوں کے لئے قربانی کا وقت نماز عید اضحیٰ کے بعد ہے قبل نماز جائز نہیں بیرونی کے لئے دسویں کی صبح صادق ہے، اخیر وقت سب کے لئے بارہویں کے غروب آفتاب تک ہے تین روز میں پہلا دن سب سے افضل ہے پھر دوسرا پھر تیسرا۔

## قربانی کا جانور

اونٹ، گائے، بھینس، بکری، بھیڑ، دنبہ ہے
ان کے سوا کسی دوسرے جانور کی قربانی جائز نہیں۔
نرو مادہ کا ایک حکم ہے۔
لیکن خصی کی قربانی افضل ہے۔
جانور تندرست سالم الاعضاء ہونا ضروری ہے۔
مریض، بہت دبلا کہ مذبح تک نہ پہنچ سکے، یا لنگڑا، اندھا، کانا،
ناک تھن کوئی عضو تہائی سے زیادہ کٹا ہو۔
جس کے کان یا دانت سرے سے پیدا ہی نہیں ہوئے ہوں۔
یا بکری کا ایک گائے بھینس کے دو تھن نہ ہوں
یا علاج سے خشک کردئے ہوں کہ دودھ نہ اتر سکے۔
قربانی درست نہیں۔
اونٹ گائے بھینس میں سات آدمی شریک ہو سکتے ہیں
بشرطیکہ سب کی نیت کی قربانی کی ہو۔
اور ایک حصہ سے کم کا کوئی شریک نہ ہو۔

پانچ برس کامل کا اونٹ۔

دو سال کی گائے، بھینس۔

ایک سال کامل کی بکری بھیڑ۔

دور سے دیکھنے میں سال بھر والوں میں مل جانے والا شش ماہہ دنبہ قربانی کے کام آسکے کہ اس سے کم عمر کی قربانی جائز نہیں۔

قربانی کے جانور کے پیٹ سے اگر زندہ بچہ نکلے تو اس کو بھی ذبحہ کرنا چاہئے

قربانی کے جانور کو اس شرط سے خریدنا کہ گوشت قربانی والے کا اور کھال قصاب کی حرام ہے۔

قربانی کے گوشت میں یا کھال میں یا سری یا کلیجی میں قصاب یا سقہ یا حجام یا دائی وغیرہ کسی کا حق نہیں ہے۔

اپنی خوشی سے جس کو چاہے دے۔ قربانی کے جانور کی اون یا دودھ سے نفع اٹھانا مکروہ ہے،

یہ سب صدقہ کرنا چاہئے جو شخص قربانی کرے وہ چاند ہونے کے بعد سے قربانی کے وقت تک نہ حجامت بنوائے اور نہ ناخن تراشے۔

ایک جانور کو دوسرے کے سامنے ذبح کرنا

پاؤں باندھ کر گھسیٹنا۔

کند چھری سے ذبح کرنا۔

ٹھنڈے ہونے سے پیشتر کھال اتارنا۔

سر جدا کرنا مکروہ ہے۔

گوشت کے تین حصے برابر کئے جائیں۔

دو حصے اپنے لئے اور اپنے اعزاء کے لئے

اور ایک حصہ کامل فقراء پر تقسیم کر دینا مستحب ہے۔

قربانی کا گوشت غیر مسلم کو نہ دیا جائے۔

کھال کی قیمت اپنے مصرف میں لانا۔

یا قصاب کی اجرت میں دینا حرام ہے۔

اور حدیث میں آیا ہے:

جو ایسا کرے اس کی قربانی بارگاہِ قبول سے محروم ہے۔

## قربانی کے وقت

جانور کو بائیں پہلو پر قبلہ رو لٹائیں!

اور داہنا پاؤں اس کے شانہ پر رکھیں

اور اَللّٰھُمَّ لَکَ وَ مِنْکَ ، بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰہُ اَکْبَرُ...... کہہ کر تیز چھری سے ذبح کریں۔

جانور پکڑنے والا بھی تکبیر کہتا جائے۔

ذبح اگر اپنی طرف سے ہو تو کہے:

اَللّٰھُمَّ تَقَبَّلْ مِنِّیْ کَمَا تَقَبَّلْتَ مِنْ خَلِیْلِكَ اِبْرَاهِیْمَ وَحَبِیْبِكَ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

اور اگر دوسرے کی جانب سے ہو تو بجائے مِنِّیْ مِنْ کہہ کر اس کے بعد اس

شخص کا نام لے۔

اور اگر اس آیہ شریفہ کی تلاوت کریں تو افضل ہے یا کم از کم معنی کو ذہن میں حاضر رکھیں۔

﴿اِنَّ صَلَاتِیْ وَنُسُکِیْ وَ مَحْیَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ لَاشَرِیْکَ لَہٗ وَبِذَالِکَ اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِیْنَ﴾

بے شک میری نماز میری قربانی میرا جینا میرا مرنا اللہ رب العالمین کے لئے اس کا کوئی شریک نہیں مجھے اسی کا حکم دیا گیا ہے اور میں سب سے پہلا مسلمان ہوں۔

## ذبح میں

نرخرا، مری یعنی کھانے پینے اور سانس لینے کی دونوں نالیاں اور ودجاں یعنی شہ رگیں جوان دونوں نلیوں کے دائیں بائیں دوران خون کی رگیں ہیں کاٹنی چاہئیں۔

ہمارے امام اعظم رضی اللہ تعالی عنہ کے نزدیک تین رگوں کا کٹ جانا کافی ہے۔

اور امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک چاروں کا قطع لازمی ہے اس کے خلاف صورت میں ذبیحہ حلال نہیں۔

## تکبیر تشریق

نویں ذی الحجہ کی فجر سے تیرھویں ذی الحجہ کی عصر تک

جماعت مستحبہ کے بعد

ہر مکلف مرد پر ایک مرتبہ یہ تکبیر پڑھنا واجب ہے۔

اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَ اللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ

## نمازِ عید کا وقت

آفتاب کے بقدر نیزہ بلند ہونے سے زوال تک ہے۔

## ترکیب نماز عید اضحیٰ

نیت کرتا ہوں میں دو رکعت نماز واجب عید اضحیٰ کی مع چھ تکبیروں واجب کے اللہ جل جلالہ کے واسطے کعبہ رو ہو کر اللہ اکبر کہہ کر ہاتھ باندھ لیں۔

اور پورا سُبْحَانَکَ اللّٰھُمَّ پڑھ کر امام کے ساتھ ہاتھ اٹھائیں!

اور اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہہ کر ہاتھ چھوڑ دیں!

اسی طرح تین تکبیریں کہیں! پھر ہاتھ باندھ لیں!

امام قرائت شروع کرے مقتدی چپکے سنیں!

دوسری رکعت میں قرائت کے بعد اسی طرح تین تکبیریں کہیں!

اور ہر مرتبہ کانوں تک ہاتھ اٹھا کر چھوڑ دیں!

چوتھی مرتبہ تکبیر کہہ کر رکوع میں جائیں اور ہاتھ نہ اٹھائیں!

باقی نماز حسب معمول ہے۔

جس مسجد میں ہوتی ہو وہاں پہلے سے پہنچ کر اول صف میں بیٹھنا چاہئے۔

صف پوری کرنے اور سیدھی کرنے کی بہت تاکید ہے۔

متفرق طور پر یا درمیان صف کے ہرگز نہ بیٹھنا چاہئے۔

نمازِ عید سے پہلے نفل وغیرہ نہ پڑھیں!

تسبیح الٰہی اور درود شریف میں مشغول رہے مسجد میں لغو اور بے ہودہ باتیں نہ کرے کہ سخت ممنوع ہیں۔

نماز سے قبل اذان اور اقامت بھی نہیں ہے۔

اگر کوئی شخص اس وقت نماز میں شریک ہو جب امام نے قرائت شروع کر دی ہو تو اس کو چاہئے کہ تکبیرات ادا کرے۔

اور اگر کوئی شخص رکوع میں ملے اور وقت ملنے کے امید ہو کہ رکوع میں مل جائے گا تو تکبیرات ادا کرے ورنہ رکوع میں شریک ہو جائے!

اور بغیر ہاتھ اٹھائے تکبیرات کہہ لے!

اگر اس نے تکبیرات نہیں کہیں اور امام نے رکوع سے سر اٹھالیا تو بقیہ تکبیرات چھوڑ دے۔

جو شخص دوسری رکعت میں شریک ہو تو وہ ایک رکعت امام کے ساتھ اور بعد سلام کے اپنی فوت شدہ رکعت کو با قاعدہ ادا کرے۔

عیدگاہ کو جاتے وقت اور عیدگاہ سے لوٹتے وقت راستہ میں بہ آواز بلند تکبیر کہنا چاہئے۔

اور ایک راستہ سے جائے اور دوسرے سے واپس آئے۔

## خطبہ

نماز کے بعد امام خطبہ پڑھے!

لوگ خاموشی کے ساتھ سنیں دونوں خطبوں کا سنانا واجب ہے۔

رسول اللہ پر سید کا اطلاق جائز نہیں۔

محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی مدح سوائے عبداللہ اور رسول اللہ کے منع ہے۔

انبیاء نا کارہ ہیں، وغیر ذالك من الكفريات

مسلمانو! سوچو! غور کرو!

جوکوئی ایک نبی علیہ السلام خصوصا محبوب خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو ایسا بندہ و بشر کہے۔

اوران حضرات کرام علیہم السلام کے ساتھ ایسا عقیدہ رکھے۔

وہ کیسا مسلمان ہے۔

کیا قرآن وحدیث صحابہ واہل بیت ائمہ امت نے رسول اللہ کو بشر وعبد بنا کران کے ساتھ انہیں عقائد کا حکم دیا ہے؟

کیا یہ انبیاء کرام خصوصا حضور رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی اہانت و توہین نہیں؟

اور ایسا کہنے والا کیا مسلمان ہوسکتا ہے؟

اور یہ اقوال کفریہ اقوال ہیں یا نہیں؟

جو مولوی عالم ان کفریہ اقوال سے روکے وہ عالم ربانی ہے یا نہیں۔

سنو! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ایسا بشر کہنے والا اور پھر قرآن وحدیث واقوال ائمہ سے سند لانے والا خدا اور رسول خدا اولیاء وصلحاء قرآن حدیث سب پر افتراء کرنے والا ہے اسلام سے اسے کچھ علاقہ نہیں۔

خدا اور رسول و دین و مذہب سب اس سے بیزار ہیں

جو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو ایسا بشر و بندہ سمجھے وہ ایسا ہی ہے جو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو (معاذ اللہ) خدا کہے۔ بشر و بندہ نہ سمجھے۔

ببیں تفاوت رہ از کجا است تا بہ کجا

جو ایسوں کو کافر نہ کہے۔ وہ خود کافر و مستحق لعنت واللہ الھادی!

مگر وہابی اسماعیلی باتباع پیشوایان خود ایسا کہنے کرنے پر مجبور۔

ان کے مذہبی اصول کا مبنیٰ ہی توہین الٰہی و توہین کلام الٰہی و توہین نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم و دیگر انبیاء و اصفیاء سلام اللہ علیہم و تکفیر مسلمین اہل دین اور قیاس اور اجماع امت کو لغو و مہمل سمجھنا ہے۔

ادعاء اتباع کتاب و سنت کرتے ہوئے خاص درودوں اور استعانت و توسل غیر اللہ کو شرک بتانا ب۔

قصد زیارت نبی رحمت علیہ الصلاۃ والتحیہ سفر مدینہ باطلہ کو حرام بتانا۔

مقابر و آثار و مشاہد کی تعظیم کو بت قرار دینا۔

ان کی اہانت کرنا توڑنا پھوڑنا۔

آیات متشابہات کو ان کے معنی لغوی ظاہری پر محمول کرنا۔

اور کافہ اہل اسلام مقلدین کو مشرک واجب القتل مباح الدم و مال سمجھنا ہے جیسا کہ شیاطین النجد کے اقوال و افعال سے ظاہر ہوا اور ہو رہا ہے۔

اگر حالات موجودہ ابن سعود اور اس کے اتباع ہی کو دیکھا جائے تو یہ معمہ حل ہو جائے اور معلوم ہو جائے کہ وہابیہ شر الخلیقہ اور ان کے علماء علماء سوء ہیں۔

دور نہ جایئے!

ابھی جو مجموعۃ التوحید نامی رسالہ مطبع ام القری مکہ میں ۱۳۴۳ھ میں امیر عبد العزیز نے طبع کرایا ہے اوراس کی تعلیم دی جارہی ہے اس میں صاف طور سے مداح نبی کریم علامہ بوصیری صاحب قصیدہ بردہ کو بربنا مدحت یہ کہہ کر کہ اس نے شرک فی الربوبیت والالوہیت کیا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو علم و ملک الٰہی میں شریک ٹھہرایا کافر ومشرک ٹھہرایا ہے۔ نیز لکھا کہ بعد وفات نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے توسل جائز نہیں۔

اللہ تعالےٰ سے یہ دعا مانگنا کہ اے مالک بِفُلَان اَوْبِاَنْبِیَائِکَ مکروہ ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے طلب شفاعت کو بعد وفات نبی اللہ پسند نہیں فرماتا۔

اور محبوب نہیں رکھتا۔

علامہ فخر رازی اور ابو معتر بلخی وغیرہ سب توحید سے جاہل تھے (یعنی مشرک)

ساری کتاب انہیں خرافات سے پر ہے۔

حال میں علماء مکہ کو دبا کر فتوئی دیا ہے کہ یارسول اللہ کہنا شرک اور کہنے والے مشرک۔

امیر عبدالعزیز نجدی کی جماعت کے سوا تمام اہل عالم مشرک ہیں۔

اور کتاب مجموعۃ التوحید کا مکہ میں درس لازم کردیا ہے۔

اس کو بھی چھوڑیئے!

دہلی، لاہور و امرتسر کے مولویوں اور مولوی فاضل وظفر صاحب ہی کو دیکھے کہ کیا کیا اسلام سوز شرافشانیاں فرمارہے ہیں۔

تمام مزارات ومقامات متبرکہ ومشاہد مکہ معظمہ بت اور سومنات بتارہے ہیں

اور اس کے جواز کے فتوے دیے جارہے ہیں۔

اور جو ابن عبدالعزیز کو سلطان وغازی اور رھنماءِ اسلام نہ مانے اور اس

کے عقائد باطلہ کو سچ نہ کہے وہ طاغوت پرست بت پرست مشرک ہے۔

اعاذنا اللہ و جمیع المسلمین من ھذہ الھفوات ولاحول ولاقوۃ

الا باللہ العلی العظیم!

مسلمانو! یہ وہابیوں کے عقائد کا نمونہ مشتے از خروارے ہے یہ مولود شریف،

قیام، درود شریف، ایصال ثواب وردواذکار سب کو بدعت سیئہ بتاکر تم سے تمہارے

اسلاف کو برا کہلوانا

تمہیں اجروثواب سے محروم رکھنا۔

تمہارے علماء کو علماء سوء خلاف کتاب وسنت کہلوانا چاہتے ہیں

اور اصلی مقصد ان کا وہی نجدی مذہب پھیلانا ہے۔

تم صاف کہو کہ ہم رسول اللہ کو بشر وبندہ جانتے ہوئے ان کو محبوب خدا شافع

روز جزا بعداز خدا بزرگ ومستحق ہر صفت وثناء امکانی جانتے ہیں۔

خدا نہیں خدا نما ہیں۔

ان کے ذکر کو خواہ بحالت قعود ہو۔

خواہ بحالت قیام ذکر الٰہی سمجھتے ہیں۔

درود شریف کو افضل اذکار اور باعث قرب دربار رسالت سمجھتے ہیں۔

خواہ سراہو یا جہرا ایصال ثواب سے مردوں زندوں سب کو فائدہ ہے۔

تعیین خاص کو لازم نہیں سمجھتے ہیں۔

مگر تمہاری طرح حرام اور موجب حرمت بھی نہیں ٹھہراتے۔

اس وجہ سے مولود و نیاز بلا تعیین ہی اکثر کراتے ہیں۔

تیجہ، دسویں، چالیسویں کو بھی ایسا ہی سمجھتے ہیں۔

انبیاء اولیاء کو دربار الہی میں وسیلہ و ذریعہ سمجھ کر ان سے استعانت چاہتے ہیں مدد مانگتے ہیں۔

اور ہماری شریعت نے اسے حرام نہیں بتایا۔

بلکہ اعانت کے طلب کا حکم دیا۔

ہم بدعات حسنہ کو مستحسن سمجھتے ہیں۔

فرض واجب سنت نہیں جانتے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دنیا و برزخ و محشر میں شافع و نافع جانتے ہیں۔

انہیں کی محبت میں جینا، مرنا، اٹھنا چاہتے ہیں۔

---

ربنا تقبل منا انك انت السميع العليم، واخر دعوانا ان الحمد لله رب العالمين

كتبه عبده المذنب

سید ابو البرکات سید احمد،،،

حفظه عن شر كل حاسد اذا حسد

حررہ محمد ابراہیم حنفی القادری البدایونی غفرلہ

خویدم الطلبہ فی مدرسہ العلوم الکائنہ فی بلدۃ بدایون

ربیع الثانی شریف ۱۳۲۵ھ

میں نے اول سے آخر تک اس رسالہ و تحریر کا مطالعہ کیا میرے علم ناقص میں اہل السنت والجماعت اور احناف کے عقیدہ کے موافق ہے۔ حنفی بھائیوں کو چاہئے لفظ حنفیت دیکھ کر دھوکہ نہ کھائیں! وہ حقیقت میں حنفیت نہیں ہے بلکہ حنفیت سے علیحدہ کرنا اور غیر مقلد بنانا ہے لہٰذا ایسی کتابوں اور ایسے حضرات سے اپنے آپ کو دور رکھیں اور بچائیں! اور خدا سے امید ہے کہ مجھ کو اور کل حنفی بھائیوں کو اس قسم کے دھوکہ اور وساوس سے محفوظ رکھے گا وبہ الاعتصام۔

حررہ مشتاق احمد غفرلہ

خویدم الطلبۃ فی مدرسہ شمس العلوم

بدایون

## غیر مقلدہ وہابیہ عورت کا پوری شریعت پر مزہ دار عمل

امام غیر مقلداں مولوی نذیر حسین صاحب آنجہانی کے ایک معتقد خاص قربان علی بانسوی نے ان کے اور حیدر علی وعبد الحق وقنوجی وغیرہم وہابیہ کے اقوال و فتاوی پر مشتمل ایک رسالہ تحفۃ المومنین لکھا کہ مطبع نولکشور لکھنؤ میں بعد نظر ثانی مولف چھپا اس کے صفحہ ۷ پر ایک فتوے میں صاف لکھدیا کہ پھوپھی کے ساتھ نکاح درست ہے۔

جامع الشواہد میں ایک دوسرے غیر مقلد صاحب کا فتوے منقول کہ سوتیلی خالہ سے نکاح حلال ہے۔

خود نذیر حسین صاحب دہلوی نے ایک وقت فتویٰ دیا تھا کہ دودھ کے چچا کو بھتیجی روا۔

کلکتہ سندر یا پٹی سے ۱۳۱۷ھ میں سوال آیا تھا کہ ایک غیر مقلد نے اپنے ایک عالم کے فتوے سے اپنے سگے بھانجے کی بیٹی سے نکاح کر لیا اور واقعی

گر ہمیں مفتیاں ہمیں افتاء دختر و مادر حلال خواہد شد

اب فرض کیجئے کہ انہیں فتوؤں پر عمل کر کے ایک غیر مقلد عورت وہابیہ نحلت نے صبح کے وقت اپنے سگے بھتیجے یا سوتیلے بھانجے یا دودھ کے چچا یا باپ کے ماموں صاحب سے نکاح کیا اور وہ حضرت بھی اسی کی طرح غیر مقلد وہابی تھے جنہوں نے اسے حلال و شیر مادر سمجھ لیا یا جانے دیجئے یہ فتوے نئے ہیں۔ تو غیر مقلد صاحبوں کے پرانے پیشوا اور ظاہری کے نزدیک تو جورو کی بیٹی حلال ہے جب کہ اپنی گود میں نہ پلی ہو۔

یوں غیر مقلدہ نے اپنے سوتیلے باپ غیر مقلد سے نکاح کر لیا پھر دن چڑھے ایک دوسرے غیر مقلد صاحب تشریف لائے اور اس نو جوان آفت جاں سے فرمایا:

کہ یہ نکاح باجماع ائمہ اربعہ باطل محض ہوا تو ہنوز بے شوہر ہے اب مجھ سے نکاح کر لے غیر مقلدہ بولی کہ ہمارے مذہب کے تو مطابق ہوا ہے اس پر وہابی مولوی صاحب نے بکمال شفقت فرمایا کہ بیٹی ایک ہی مذہب پر جمنا نہ چاہیے اس پر شریعت پر عمل ناقص رہتا ہے بلکہ وقتاً فوقتاً ہر مذہب پر عمل ہو کہ ساری شریعت پر عمل حاصل ہو غیر مقلدہ بولی کہ اچھا مگر نکاح کو تو گواہ درکار ہیں وہ اس وقت کہاں؟ کہا اے نادان

لڑکی! مذہب امام مالک میں گواہوں کی حاجت نہیں ہے، میں اور تو اس پر عمل کر کے نکاح کر لیں! پھر بعد کو اعلان کر دیں گے، چنانچہ یہ دوسرا نکاح ہو گیا۔

دو پہر کو تیسرے غیر مقلد صاحب تشریف لائے کہ لڑکی تو اب بھی بے نکاح ہی ہے ائمہ ثلثہ کے نزدیک اور خود حدیث کے حکم سے بے گواہوں کے نکاح نہیں ہوتا۔ حدیث میں ایسیوں کو زانیہ فرمایا میں دو گواہ لے کر آیا ہوں مجھ سے نکاح کر لے اس نے کہا اس وقت میرا ولی موجود نہیں وہابی مولوی صاحب نے فرمایا بیٹی تو نہیں جانتی ہے کہ حنفی مذہب میں جوان عورت کو ولی کی حاجت نہیں ہم اس وقت مذہب حنفی کا اتباع کرتے ہیں۔ اس پارسا کو تو ساری شریعت پر عمل کرنا تھا لہٰذا یہ تیسرا نکاح کر لیا۔

تیسرے پہر کو چوتھے غیر مقلد صاحب آ دھمکے کہ بیٹی تو اب بھی بے شوہر ہے حدیث فرماتی ہے کہ بے ولی کے نکاح نہیں ہوتا۔ اور یہی مذہب امام شافعی وغیرہ بہت ائمہ کا ہے میں تیرے ولی کو لیتا آیا ہوں۔ کہ اب شرعی نکاح مجھ سے ہو جائے اس نے کہا تم میرے کفو نہیں نسب میں بہت گھٹ کر ہو۔ کہا تیرا ولی راضی ہے تو بھی راضی ہو جا! تو پھر غیر کفو سے نکاح اکثر ائمہ کے نزدیک جائز ہے۔ اسے تو پوری شریعت پر چلنا تھا۔ غرض چوتھا نکاح ان سے کیا۔

نچوڑ کے وقت دو گھڑی دن رہے پانچواں غیر مقلد صاحب بڑی تزک سے چمکے کہ بیٹی تو اب بھی کواری ہے ہمارے بڑے گرو ابن عبد الوہاب نجدی و ابن القیم و ابن تیمیہ صاحبان سب حنبلی تھے۔ حنبلی مذہب میں غیر کفو سے نکاح صحیح نہیں اگرچہ عورت و ولی دونوں راضی ہوں یہ چوتھا تیرا کفو نہ تھا اب مجھ سے نکاح کر غیر مقلدہ سجدہ شکر میں گر پڑی کہ خدا نے چار ہی پہر میں پانچوں مذہب کی پیروی دے کر ساری شریعت

پر عمل کروادیا یہ کہہ کر پانچویں باران سے نکاح کرلیا۔

اب وہابی صاحب فرمائیں کہ وہ وہابیہ ایک کی جورو ہے یا پانچوں کی اگر ایک کی ہے تو باقیوں کو اس ایک ہی مذہب کی پابندی پر کس آیت یا حدیث صحیح نے مجبور کیا ہے وہ کیوں نہیں؟ مذاہب مختلفہ پر عمل کر کے اسے دوسروں کیلئے غیر محصنہ اور ہر ایک اپنی جورو نہیں سمجھ سکتے اور وہ بچاری وہابیت کی ماری کیوں پوری شریعت پر عمل سے رد کی جارہی ہے؟

اور اگر ہاں اجازت ہے کہ لامذہبی کی بدولت پانچوں صاحب اسے اپنی جورو جانیں اور وہ پارسا نازنین پوری شریعت پر عمل کرنے کو ہر شوہر کی باری میں ظاہری مالکی حنفی شافعی حنبلی پانچوں مذہب پر عمل کرتی کراتی رہے۔

تو ہم کیا عرض کریں؟ مگر اپنے ہی ہم مذہب کی بنائی ہوئی کتھا کا وہ مستزاد یاد کر لیجئے کہ

دروپدی رانی مہا بھوانی ارجن جی کی ناری پانچوں پنڈے تنکو بھوگیں اپنی اپنی باری

کہو یہ کون دھرم ہے؟

نمقہ الفقیر

ابوالبرکات سید احمد سنی حنفی الوری



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ؕ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا

مٹ گئے، مٹتے ہیں، مٹ جائیں گے اعداء تیرے
نہ مٹا ہے نہ مٹے گا کبھی چرچا تیرا

مسمّٰی بنام تاریخی

# ماجرائے مناظرۂ تلون

۱۹۳۶ء

جس میں مناظرہ منعقدہ مابین اہل سنت و جماعت و فرقہ وہابیہ دیوبندیہ واقعہ قصبہ تلون کی مفصل روئیداد درج ہے۔

مرتبہ
حضرت مولانا علامہ محمد فضل کریم عامر چشتی نظامی آمدی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

وعلیٰ الک واصحابک یا حبیب اللہ

# تمہید

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یہ ایک حقیقت نفس الامری ہے کہ جس وقت آفتاب عالمتاب افق مشرق سے طلوع کر کے بزم کائنات کو اپنی شعاعوں سے روشن و منور کرتا ہے تو عالم کون و مکان کی ہر ایک چیز خواہ وہ چھوٹی ہو یا بڑی، مادی ہو یا نوری۔ سیاہ ہو یا سفید اپنی قابلیت و استعداد کے مطابق آفتاب سے اکتساب فیض کرتی ہے۔ لیلائے شب جس وقت محمل عدم میں روپوش ہو جاتی ہے اور خورشید عالمتاب اپنی تابانیوں سے عالم ارضی وسماوی کو منور کرتا ہے تو عالم موجودات کی ہر ایک چیز اپنے ظرف کے مطابق آفتاب سے مستفیض ہوتی ہے۔ طلوع شمس کے ساتھ ساتھ ہی باغ عالم میں ایک ایسا انقلاب عظیم رونما ہونا شروع ہو جاتا ہے کہ جس سے چمن کی ہر پتی اور گل و لالہ کی ہر پنکھڑی سے وہ عطر بیزی ہوتی ہے جس سے ہزارہا مشام دماغ معطر ہو جاتے ہیں لیکن آفتاب جس وقت ناپاک اور گندی اشیا پر اپنی ضیا پاشیاں کرتا ہے تو اُن سے ایسی عفونت اُٹھتی ہے جو ہزارہا مہلک بیماریوں کا پیش خیمہ اور باعث ہوتی ہے۔

آفتاب محمدی نے جس وقت مشرقستان قدس سے طلوع کر کے خارزارِ عالم کو روکش گلزار ارم بنا دیا اور ظلمت کدہ جہان اور خاکدانِ گیتی کو مطلع خورشید خاور بنا دیا تو چمنستان سفلی و علوی کا ہر باشندہ بیساختہ بول اُٹھا ہے۔

نظر آتا ہے ہر گل زر بکف بہر خریداری
چمن میں تم کہ یوسف مصر کے بازار میں آئے

عالم کون و مکان کے ہر ادنیٰ و اعلیٰ نے اُس سلطانِ عرب وعجم کا شاندار استقبال کر کے اپنی خوش ذوقی کا ثبوت دیا۔ طائران قدس محبوب لم یزلی کی آمد آمد پر خوشیوں کے شادیانے بجانے لگے۔ شاہدانِ پاکباز اُس کی خاک پا کو کحل البصر بنانا جادۂ محبت کی شرط اوّل جاننے لگے۔ کیوں نہ ہو

؎ بہ زمینے کہ نشانِ کفِ پائے تو بود
سالہا سجدہ صاحب نظراں خواہد بود

زمزمہ پردازانِ بزم طرب نے فرط انبساط سے وہ نغمہ سنجی کی کہ مرغ لاہوتی تک رقص کناں نظر آنے لگا۔ اگر ایک طرف ساکنانِ فرش اُس محبوب دو عالم کا طوق غلامی اپنے گلے میں ڈال کر اترانے لگے تو دوسری طرف حاملانِ عرش اُس کے آستانہ عالیہ پر جبیں سائی کرنے کو باعث صد نازش و افتخار جان کر کہنے لگے

؎ ہمارے دل سے مٹے گا نہ داغ شوقِ سجود
جبیں رہے نہ رہے آستاں رہے نہ رہے

الغرض ہر کسی نے بمقدار چشم و گوش اُس ماہِ نبوت کی تجلیوں اور تابانیوں کے انوار سے فیض حاصل کیا لیکن ناپاک اور خبیث روحیں ماہِ نبوت کی ضیا باریاں دیکھ کر "عو عو" کے آوازے کسنے لگے بقول رومی:

ع...... مہ فشاند نور وسگ عوعو کند

اُن بدبخت اور نا سعید روحوں نے آفتاب نبوت و رسالت مدنی تاجدار سرکار ابد قرار کی شانِ اقدس گھٹانے میں ایڑی چوٹی کی ہمت صرف کر دی۔ کہیں حضور اقدس کے علم پاک کو (نعوذ باللہ) گدھے اور کتے کے علم سے تشبیہ دی اور کہیں شیطان اور ملک

الموت کے علم سے گھٹانے کی ناپاک کوشش کی۔ (العیاذ باللہ) لیکن وہ منہ کی کھائی کہ ابدالآباد تک نہ بھولیں گے۔ جب خدائے لایزال اپنے مقدس کلام میں ارشاد فرمائے وَرَفَعْنَا لَکَ ذِکْرَکَ تو یہ بدبخت کون جن کو شانِ رسالت میں مجال اور موزون ہو۔

مٹ گئے مٹتے ہیں مٹ جائیں گے اعداء تیرے
نہ مٹا ہے نہ مٹے گا کبھی چرچا تیرا (اعلیٰ حضرت)

ان گستاخانِ دربارِ رسالت کو جب بھی اُن کی ان رذیل حرکات پر لعنت ملامت کی گئی تو یہ دریدہ دہن زیادہ شوخ اور دلیر ہوتے گئے اور اپنے تمام بکواسوں کو سچا ثابت کرنے کیلئے نئی نئی تاویلیں گھڑنی شروع کیں اور انہی باتوں پر مناظرے منعقد کئے تا کہ ہماری زبان اور قلم سے نکلے ہوئے توہین آمیز الفاظ وحی آسمانی سمجھ کر ان کی پیروی کی جائے۔

ع...... چہ دلاور است دزدے کہ بکف چراغ دارد

چنانچہ موضع تلون ضلع جالندھر کا زیرِ قلم مناظرہ بھی اسی سلسلہ کی ایک کڑی ہے۔

## اسبابِ انعقاد مناظرہ

قبل اس کے کہ ہم تلون کے معرکۃ الآرا مناظرہ کے واقعات قلمبند کریں ضروری سمجھتے ہیں کہ اس مناظرہ کے اسباب انعقاد معرض تحریر میں لائیں۔

جالندھر کے ضلع میں تلون نام ایک مشہور اور پرانا قصبہ ہے۔ یہاں کے باشندے سیدھے سادے سادہ لوح سنی حنفی صحیح العقیدہ مسلمان ہیں۔ چند سال سے ایک دیوبندی مولوی نے یہاں آ کر وہابیت کی ایمان سوز تبلیغ کرنی شروع کر دی اور اپنے ہم خیال چند جدت پسند چھوکروں کو لے کر مسلمانوں کو تنگ کرنا شروع کیا۔ بات

بات پر بے چارے قدیم عقائد کے مسلمانوں کو کافر مشرک اور بدعتی کے خطاب دیئے جانے لگے اور زیارت قبور، گیارھویں شریف اور مولود و فاتحہ خوانی کو بدعت اور اس کے مجوز کو بدعتی کے لقب سے ملقب کرنا شروع کیا۔ ندائے یارسول اللہ اور استمداد انبیاء و اولیاء کو شرک اور اُن کے مثبت کو مشرک کافر اور جہنمی کے خطاب سے مخاطب کیا

بے چارے مسلمان حیران کہ یاالٰہی! یہ کیا ماجرا ہے؟ یہ بلائے ناگہانی ہم پر کہاں سے آ نازل ہوئی اور کیوں ہم موردِ عتاب ٹھہرائے گئے۔ پہلے تو کچھ دنوں مسلمانوں نے خاموشی اختیار کی کہ شاید یہ لوگ اپنی مفسدانہ و موذیانہ حرکات سے باز آ جائیں اور مسلمانوں کو کافر و مشرک بنانے سے رُک جائیں لیکن:

ع...... ''خود غلط بود آنچہ ما پنداشتیم''

روز بروز ان کے حوصلے بڑھتے گئے اور ہر صحیح العقیدہ معزز مسلمان کو مشرک و بدعتی بنانا شروع کیا۔ مسلمانوں نے جب یہ دیکھا کہ یہ لوگ حد سے تجاوز کر گئے ہیں اور ہماری خاموشی اور شرافت سے ناجائز فائدہ اُٹھا کر اپنے معاندانہ پروپیگنڈا کی آگ سے تکون کے خرمنِ امن کو خاک سیاہ کرنے کا ارادہ کر رہے ہیں تو تکون کے چند معزز اور با رسوخ مسلمان اُن کے پاس گئے اور جا کر انہیں سمجھایا کہ تم ان مفسدانہ و فتنہ انگیز حرکات سے باز آ جاؤ اور مسلمانوں کو کافر و مشرک بنا کر اُن کے اندر تشتّت و افتراق نہ پیدا کرو لیکن دیوبندی مولوی بجائے اس کے کہ اس معقول بات کو شکریہ کے ساتھ تسلیم کرتا اُلٹا اُن پر برس پڑا اور انہیں کہنے لگا کہ تم اپنے مولویوں کو بلا کر ہمارے ساتھ مناظرہ کراؤ تا کہ ان اختلافی مسائل کا تصفیہ ہو جائے۔ بے چارے سادہ لوح اور بھولے بھالے مسلمان مناظرے کے اصول و آئین سے ناواقف اُن کے جھانسے

میں آگئے اور جوانہوں نے کہا مان لیا۔ چنانچہ دیوبندی مولوی نے اپنی مرضی کے مطابق ایک تحریر لکھی اور اس پر اپنے دستخط کئے اور تلون کے ایک معزز مسلمان حکیم حافظ رحمت اللہ صاحب سے بھی دستخط کرالئے۔ اُس تحریر کی نقل درج ذیل ہے:

''مناظرہ منعقدہ بمقام تلون مسجد صوبیداراں۔ مورخہ ۱۰۔۱۱ جولائی ۱۹۳۶ء مطابق ۲۰۔۲۱ ربیع الثانی ۱۳۵۵ھ یوم جمعۃ المبارک و ہفتہ بوقت صبح ۹ بجے''

موضوعات مناظرہ:

(۱) مسئلہ علم غیب کلی

(۲) ندائے یارسول اللہ باعتقاد حاضر وناظر

(۳) استمدادلغیر اللہ نبیًا کان او ولیًا

(۴) پختہ قبور وگنبد بنانا وچراغ جلانا

(۵) فاتحہ مروجہ یعنی ختم علی الطعام

(۶) جوشخص علم غیب کلی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قائل نہ ہواس کے مسجد میں آنے سے مسجد پاک یاناپاک؟

نوٹ: ہم تحریر دیتے ہیں کہ اگر وقت مناظرہ پر حاضر نہ ہوئے تو جھوٹے متصور ہونگے

دستخط: مسکین رحمت اللہ عفا اللہ تعالیٰ عنہ حنفی چشتی نظامی تلونی

دستخط: افقر محمد حبیب اللہ عفی اللہ عنہ حنفی دیوبندی چشتی مقیم رائے پور

۲۸ ربیع الاوّل ۱۳۵۵ھ

حافظ رحمت اللہ صاحب یہ تحریر لے کر حضرت مولانا حکیم محمد حسن صاحب چشتی نظامی محسم پوری کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اُن کو تمام واقعات سے آگاہ کیا

حکیم صاحب نے سن کر فرمایا کہ دیوبندی مولویوں پر تو تمام علماء عرب وعجم نے کفر کے فتوے دیئے ہیں۔ لہٰذا پہلے وہ اپنا ایمان ثابت کریں۔ بعد اس کے باقی مسائل پر مناظرہ کریں گے۔ اصل اصول مسئلہ تو کفر اور اسلام کا مسئلہ ہے۔ جب ہم انہیں مسلمان ہی نہیں سمجھتے تو اُن کے ساتھ ان مسائل پر گفتگو کرنا لا حاصل ہے۔ سب سے پہلے ان کو اپنا اسلام ثابت کرنا چاہیئے۔ اس کے بعد جس موضوع پر مناظرہ کریں ہم تیار ہیں چنانچہ حکیم صاحب موصوف کے مشورہ سے حافظ رحمت اللہ صاحب نے یہ تحریر مولوی حبیب اللہ دیوبندی کو روانہ کی۔

مکرمی مولوی حبیب اللہ!

چونکہ آپ کے اکابر علمائے دیوبند پر تمام علمائے عرب وعجم نے کفر کے فتوے دیئے ہیں اور تمام مسلمان تمہیں کافر سمجھتے ہیں۔ اس لئے مناظرہ میں سب سے پہلے آپ کو اپنا اسلام ثابت کرنا پڑے گا۔ اس کے بعد باقی مسائل پر مناظرہ ہوگا۔ جب تک آپ اپنا مسلمان ہونا ثابت نہیں کریں گے باقی مسائل میں آپ کی جماعت کے ساتھ گفتگو کرنا عبث ہے۔ یاد رہے کہ سب سے پہلا مسئلہ جس پر مناظرے کے دن گفتگو ہوگی۔ کفریات علمائے دیوبند ہے۔ فقط: حافظ رحمت اللہ عفا اللہ عنہ

دستخط ''اہالیان تلون''

چنانچہ یہ تحریر مولوی حبیب اللہ دیوبندی کے پاس بھیجی گئی جو انہوں نے حاصل تو کر لی مگر جواب کسی مصلحت سے نہ دیا۔ آخر ش حافظ رحمت اللہ صاحب نے بفحوائے السکوت فی معرض البیان بیان ان کی خاموشی کو رضامندی پر محمول کیا۔ چنانچہ حکیم محمد حسن صاحب محسم پوری نے اپنے دو آدمی رئیس الحکماء والمتکلمین شیخ

العلماء والمحدثین حضرت علامہ ابوالبرکات مولانا مولوی سید احمد صاحب مفتی پنجاب و ناظم مرکزی انجمن حزب الاحناف ہند لاہور کی خدمت میں روانہ کئے۔ جنہوں نے آپ کو تمام واقعات سے آگاہ کیا اور آپ کو تلون تشریف لانے کی دعوت دی۔ حضرت مولانا نے بکمال خندہ پیشانی اُن کی دعوت کو منظور کیا اور مناظرے کی تاریخ نوٹ کر لی چنانچہ دوسرے دن آپ نے مولانا ابوالمنظور نظام الدین صاحب ملتانی وزیر آبادی کو خط لکھا کہ آپ ۸ یا ۹ جولائی کو موضع تلون میں تشریف لے جائیں۔ ہم بھی انشاءاللہ تعالیٰ تاریخ مقررہ پر وہاں پہنچ جائیں گے۔ مولانا مولوی عبدالقیوم صاحب ہزاروی فاضل حزب الاحناف کو حضرت مولانا نے اُسی دن اُن آدمیوں کے ساتھ تلون روانہ فرمادیا تاکہ وہاں جا کر وہابیت کے رد میں تقریریں کریں۔ اس کے علاوہ مندرجہ ذیل علمائے کرام کو تلون میں تشریف لے جانے کی دعوت دی۔

(۱) فاضل نوجوان واعظ خوش بیان حضرت مولانا ابوالبیان حافظ محمد مظہر الدین صاحب رامداسی

(۲) حضرت مولانا مولوی محمد یعقوب صاحب سیالکوٹی

(۳) حضرت مولانا مولوی سید عبداللہ شاہ صاحب کاشمیری چشتی

(۴) حضرت مولانا سید سیف الدین صاحب مفتی زادہ کشمیر

(۵) حضرت مولانا مولوی مفتی نور محمد صاحب چتوڑی

(۶) حضرت مولانا مولوی غلام ربانی صاحب رامداسی

(۷) مولوی محمد فضل کریم عامر یعنی راقم الحروف کو بھی تلون میں شمولیت مناظرہ کیلئے ارشاد فرمایا۔

چنانچہ حضرت مولانا ابوالبرکات صاحب بموجب اُن کی دعوت کے مع ان تمام علمائے کرام کے مورخہ ۸ جولائی ۱۹۳۶ء بروز چہار شنبہ (بدھ) لاہور سے ۴ بجے کی گاڑی پر سوار ہو کر ۸ بجے شام کے قریب پھلور اسٹیشن پر اُترے۔ چوہدری مولانا بخش صاحب سیکنڈ ماسٹر سکول پھلور آپ کی آمد کی خبر سن کر اسٹیشن پر تشریف لائے اور باصرار مولانا صاحب کو اپنے دولت کدہ پر ساتھ لے گئے۔ چنانچہ مذکور الصدر علماء نے وہیں قیام فرمایا۔ علی الصبح موضع تلون کے اہلسنت علمائے کرام کو لینے کیلئے پھلور پہنچے۔ چنانچہ حضرت مولانا صاحب مع جمیع علمائے کرام اور مع ان اشخاص کے جو آپ کو لینے آئے تھے گاڑی پر سوار ہو کر بلگا اسٹیشن پر اُترے اور وہاں سے بذریعہ ٹانگہ تقریباً دس بجے دن کے رونق افراز تلون ہو کر غازی عبدالمجید صاحب کے مکان پر فروکش ہوئے آپ کی آمد کی خبر بجلی کی طرح تمام قصبہ میں پھیل گئی۔ قصبہ کے تمام صغیر و کبیر برنا و پیر حضرت مولانا کی خدمت میں حاضر ہو کر آپ کی زیارت سے شرف اندوز ہوئے۔ حضرت مولانا نظام الدین صاحب ملتانی ایک روز قبل تشریف فرما تھے جب انہوں نے حضرت قبلہ شاہ صاحب کی تشریف آوری کی خبر سنی تو وہ بھی فرطِ شوق سے علامہ ممدوح کی ملاقات کیلئے تشریف لائے۔

اُدھر وہابیوں کے گھروں میں حضرت قبلہ شاہ صاحب کی آمد نے ہل چل مچا دی اُن کو اس بات کی اُمید نہ تھی کہ شیر بیشہ اہلسنت و جماعت حضرت مولانا ابوالبرکات صاحب اتنے کثیر التعداد علماء کے ساتھ خود بنفس نفیس تشریف لائیں گے۔ جس وقت اُنہیں حضرت قبلہ شاہ صاحب کی آمد کی خبر موصول ہوئی اُن کے گھروں میں صف ماتم بچھ گئی اور اُن کو یقین ہو گیا کہ اب قبلہ شاہ صاحب ہمارے آباؤ اجداد ملت کے

کفریات تمام لوگوں پر ظاہر کر دیں گے اور ہمارا رہا سہا وقار خاک میں مل کر عرصہ حیات ہم پر تنگ ہو جائے گا۔

چنانچہ انہوں نے اپنی ابلیسانہ اور کمینہ حرکات سے لوگوں کو ہر طرح مشتعل کرنے کی کوشش شروع کر دی اور ایڑی چوٹی کا زور لگایا کہ کسی طرح یہ مناظرہ نہ ہونے پائے لیکن چونکہ اُن کی قسمت میں شرمناک شکست لکھی ہوئی تھی اس لئے اُن کی تمام مساعی بے کار ثابت ہوئیں۔ سب سے پہلے اُنہوں نے ایک اشتہار بہ عنوان ''تلون ضلع جالندھر میں عظیم الشان مناظرہ'' دیواروں پر چسپاں کیا۔ جس کا مضمون حد درجہ کا اشتعال انگیز اور مفسدانہ تھا اور اس میں علمائے اہلسنت و جماعت کو خوب جی بھر کر کوسا گیا تھا لیکن الحمدللہ کہ اہالیان تلون پر اُن کی ان اشتعال انگیزیوں کا کچھ بھی اثر نہ ہوا اور وہ نہایت صبر اور سکون سے کام لیتے ہوئے مناظرہ کی تیاریاں میں مشغول رہے اور ان کی ہیچو قسم شر انگیز حرکات کی طرف اصلاً التفات نہ کیا۔ اُس روز یعنی ۹، جولائی ۱۹۳۶ء بروز پنجشنبہ چونکہ اہلسنت و جماعت کی طرف سے ایک جلسہ کا اعلان کیا گیا تھا اور مقام جلسہ مسجد صوبیداران تجویز کیا گیا تھا۔ اس لئے وہابیہ دیوبندیہ کے پیٹ میں چوہے دوڑنے لگے اور انہوں نے ہر ممکن کوشش اس میں صرف کی کہ کسی طرح اہلسنت و جماعت کا جلسہ نہ ہونے پائے کیونکہ اُنہیں اندیشہ تھا کہ اگر سنیوں کا جلسہ ہو گیا۔ تو اُن کے علماء ہمارے پیشواؤں کے کفریات تمام لوگوں پر ظاہر کر دیں گے اور ہمیں یہاں سے بوریا بستر سمیٹنا پڑے گا۔

چنانچہ ظہر کی نماز کے بعد جس وقت علمائے اہلسنت و جماعت جلسہ گاہ میں جانے کی تیاریاں کر رہے تھے۔ وہابیوں کی طرف سے ایک رقعہ موصول ہوا جس کا

مضمون درج ذیل ہے:

مکرمی حافظ رحمت اللہ وغازی عبدالمجید صاحبان!

السلام علیکم! چونکہ کل صبح مناظرہ منعقد ہوگا اس لئے اگر میں آپ سے یہ مطالبہ کروں کہ اس وقت بقیہ شرائط مناظرہ طے ہو جانے چاہئیں تو غالباً آپ اس معقولیت سے انکار نہیں کریں گے۔ آپ از راہِ نوازش دو نمائندے منتخب کر کے کسی مکان پر بھیج دیں اور حامل رقعہ کے ہاتھ اس مکان کا پتہ لکھ بھیجیں تا کہ ہمارے دو نمائندے بھی وہاں پہنچ جائیں اور طرفین باہمی سمجھوتے سے شرائط مناظرہ کا تصفیہ کر لیں۔ اس امر کا لحاظ رکھنا ضروری ہے کہ جائے مقررہ پر آپ کے اور ہمارے نمائندوں (چار اصحاب) کے علاوہ اور کسی کو وہاں نہ آنے دیں۔

(۲) دوسری بات نہایت اہم یہ ہے کہ آپ جائے مناظرہ (مسجد صوبیداران) میں آج شام جلسہ کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں۔ ہمیں آپ کے جلسہ پر چراغ پا ہونے کی کوئی ضرورت نہیں لیکن جو میدان مناظرہ مقرر ہو چکا ہے اس میں قبل از مناظرہ جلسہ کرنا سراسر خلاف قاعدہ اور شرارت کا پیش خیمہ ہے۔ آپ کسی دوسری جگہ جلسہ کر سکتے ہیں لیکن وہاں (مسجد صوبیداران) جلسہ کرنے کا آپ کو کوئی حق نہیں پہنچتا۔ اس لئے اگر اس بات پر فساد وغیرہ ہو جائے تو اس کی ذمہ داری آپ کی اس غیر ذمہ دارانہ حرکت پر ہوگی"۔

(۳) تیسرا امر یہ ہے کہ آپ لوگ کئی روز سے انہی امور کے متعلق تقاریر کر رہے ہیں جن پر مناظرہ ہوگا۔ یہ بھی خلاف قاعدہ ہے لہٰذا اگر آپ کسی دوسری جگہ جلسہ کریں تو مناظرہ سے پہلے ان امور کا تذکرہ نہ ہونا چاہیئے۔ گویا جب انہی امور کا مناظرہ میں

طے کرنا مقصود ہے تو "قبل از مرگ واویلا" لایعنی ہے۔ امید ہے کہ آپ معقولیت سے کام لیتے ہوئے امور بالا پر کار بند ہونگے اور تصفیہ شرائط کیلئے اپنے نمائندے اور جگہ کا انتخاب کر کے فوراً اطلاع دیں گے۔ کم از کم اس امر میں تساہل نہ ہونا چاہیئے۔

والسلام علی من اتبع الہدیٰ

مورخہ ۹ جولائی ۱۹۳۶ء امیر حبیب اللہ خاں صدر جمعیت الاحناف تلون قلعہ

چنانچہ حافظ رحمت اللہ صاحب نے ایک رقعہ پر یہ تحریر لکھ کر واپس بھیج دیا اور دوسرا خود رکھ لیا۔

"پرچہ نمبر اوّل مل گیا۔ بقلم خود حافظ رحمت اللہ۔ مورخہ ۹ جولائی ۱۹۳۶ء تین بج کر ۱۰ منٹ"

اس کے بعد مشورہ کیا گیا کہ چونکہ وہابیہ مناظرہ گاہ میں قبل از مناظرہ تقاریر ہونے سے خائف ہیں۔ لہذا جلسہ کسی اور مقام پر منعقد کر لیا جائے۔ مبادا اُن کی ناراضگی اُن کیلئے فرار کا بہانہ ہی بن جائے چنانچہ ایک دوسری مسجد میں جلسہ کا اعلان کیا گیا اور وہابیہ کو اُن کی تحریر کا جواب دے دیا گیا جو مندرجہ ذیل ہے:

نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِهِ الْكَرِیْمِ

جناب امیر حبیب اللہ خاں صاحب!

بعد ما ہوالمسنون۔ آنکہ آپ کی تحریر نمبر ایک آج تین بج کر ۱۰ منٹ پر موصول ہوئی۔ یہ بات آپ کی نہایت مناسب ہے کہ شرائط مناظرہ اور مبحث مناظرہ قبل از مناظرہ طے کر لئے جائیں۔ لہذا آپ اپنی جماعت کے پانچ آدمی منتخب کر کے مکان عبدالمجید صاحب پر پانچ سے چھ بجے تک بھیج دیں۔ دو آدمی بہت کم ہیں۔ جب

مناظرہ کرنا ہے تو تخلیہ میں گڑ کیوں پھوڑا جاتا ہے؟ آپ ہی خیال فرمایئے کہ دو دو آدمی تخلیہ میں بیٹھ کر شرائط وغیرہ طے کریں گے تو عوام کو خواہ مخواہ بدگمانی ہوگی کہ تخلیہ میں بیٹھ کر دونوں فریق مل گئے ہیں۔ لہٰذا پانچ پانچ آدمی ضرور ہونے چاہئیں اور آپ کی خاطر سے ہم جلسہ وعظ مسجد میں نہیں کرتے ہمیں آپ کی رائے سے اتفاق ہے۔ تبلیغ واشاعت اور وعظ ونصیحت کا ہر شخص کو حق حاصل ہے۔ حق بات کے اظہار پر کسی کو چراغ پا ہونے کا حق نہیں امید ہے کہ آپ بلا کسی پس وپیش وتامل کے وقت مقررہ پر اپنے نمائندے بھیج کر شرائط وغیرہ کا تصفیہ فرمائیں گے۔ فقط: ۹ جولائی ۱۹۳۶ء

چوہدری عطا محمد رکن حزب الاحناف ازنکون

حضرت مولانا قبلہ ابوالبرکات سید احمد صاحب مع مولانا نظام الدین صاحب ملتانی وہیں ٹھہرے کہ اگر وہابیہ کے نمائندے آجائیں تو اُن کے ساتھ گفتگو کریں اور باقی تمام مولوی صاحبان جلسہ گاہ میں تشریف لے گئے اور وہاں جا کر حضرت مولانا ابوالبیان حافظ محمد مظہر الدین صاحب رامداسی نے ایک زبردست ولولہ انگیز اور وہابیت شکن تقریر کی اور دیوبندیہ کی عبارات کفریہ لوگوں کو سنائیں۔ جلسہ بڑا کامیاب اور پر لطف رہا۔ عصر کی اذان ہونے پر حضرت مولانا نے اپنی تقریر ختم کی اور جلسہ برخاست ہوا۔

اُدھر حضرت مولانا شاہ ابوالبرکات صاحب وہابیہ کے نمائندوں کا انتظار کر رہے تھے کہ وہ آئیں تو اُن کے ساتھ شرائط کا تصفیہ کیا جائے لیکن بجائے اس کے کہ وہابیہ کے نمائندے آتے ہمارا رُقعہ واپس آ گیا جس کے ایک کونے پر لکھا ہوا تھا:

"تمام خط وکتابت کے ذمہ دار حافظ رحمت اللہ ہیں۔ ہمارے رقعہ

کا جواب انہیں کی طرف سے ہونا چاہیئے یا کم از کم میری تحریر پر اُن کے دستخط ہونے چاہئیں"۔

ناظرین غور فرما سکتے ہیں کہ کس طرح وہابیہ نے مناظرے سے بچنے کیلئے حیلے بہانے تراشنے شروع کئے۔ اگر حافظ صاحب کی عدم موجودگی میں چوہدری عطا محمد صاحب نے رقعہ کا جواب دے دیا تو کیا حرج ہو گیا۔ حالانکہ اُن کے رقعہ میں بھی بجائے مولوی حبیب اللہ کے (جن کے ساتھ پہلے خط و کتابت شروع تھی) امیر حبیب اللہ کا نام تھا لیکن ہم نے اس خیال کو مدنظر رکھتے ہوئے کہ اس رقعہ بازی میں وقت زیادہ خرچ ہو گا اور نتیجہ کچھ بھی نہیں نکلے گا۔ رقعہ حاصل کر کے دستخط کر دیئے اب اگر حافظ صاحب کی بجائے چوہدری عطا محمد صاحب نے رقعہ پر دستخط کر دیئے تو کون سا اتنا بڑا حرج ہو گیا چنانچہ دوبارہ چوہدری عطا محمد صاحب نے مندرجہ ذیل تحریر مع اُس پہلی تحریر کے ایک آدمی کے ہاتھ روانہ کی۔

جناب حبیب اللہ صاحب!

"ہمارے محترم حافظ رحمت اللہ صاحب نور محل گئے ہوئے ہیں اور اپنی عدم موجودگی میں مجھے اپنا قائم مقام کر گئے ہیں۔ لہذا جب تک وہ نہ آئیں اُن کی جگہ مجھے تصور کیجئے"۔ چوہدری عطا محمد بقلم خود ۹ جولائی ۱۹۳۶ء

کافی دیر کے بعد وہابیہ کی جانب سے یہ جواب موصول ہوا:

'آپ کا رقعہ بجواب رقعہ نمبر ا ساڑھے پانچ بجے موصول ہوا۔ ہم پانچ آدمی شرائط بقایا طے کرنے کو ابھی آتے ہیں"۔ (امیر حبیب اللہ خاں، ۹ جولائی ۱۹۳۶ء)

چنانچہ شام کو چھ بجے کے قریب دیوبندی جماعت کے پانچ نمائندے

(۱) مولوی محمد علی جالندھری (۲) امیر حبیب اللہ خاں وغیرہم غازی عبدالمجید صاحب کے گھر آئے۔ اُن کے آتے ہی تمام لوگوں کو باہر کر دیا گیا۔ اہلسنت و جماعت کی طرف سے گفتگو کرنے کیلئے مندرجہ ذیل پانچ نمائندے منتخب کئے گئے:

(۱) حضرت مولانا قبلہ ابوالبرکات سید احمد صاحب مفتی پنجاب و ناظم مرکزی انجمن حزب الاحناف ہند لاہور۔

(۲) حضرت مولانا مولوی نظام الدین صاحب ملتانی وزیر آبادی۔

(۳) جناب چوہدری عطا محمد صاحب رئیس تلون و سیکرٹری حزب الاحناف تلون۔

(۴) حضرت غازی عبدالمجید خاں صاحب۔

(۵) حضرت حکیم رحمت اللہ صاحب۔

جب فریقین کے نمائندے ایک کمرے میں بیٹھ گئے تو سلسلۂ گفتگو اس طرح شروع ہوا:

محمد علی دیوبندی۔ "میں کچھ عرض کر سکتا ہوں"

قبلہ شاہ صاحب۔ "فرمایئے"

محمد علی دیوبندی۔ "یہ تو آپ کو معلوم ہی ہوگا کہ ہم پانچ آدمی شرائطِ مناظرہ طے کرنے کیلئے آئیں ہیں اس لئے جہاں تک ہو سکے اس کا جلدی تصفیہ فرمالیں۔ سب سے پہلے میں یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ کل مناظرہ میں کس مبحث پر گفتگو ہوگی اور اُس کیلئے کتنا ٹائم رکھا جائے گا؟"۔

قبلہ شاہ صاحب۔ "بس یا اس سے زیادہ کچھ فرمانا چاہتے ہیں"

محمد علی دیوبندی۔ جی بس۔ "آپ پہلے اُس کا جواب عنایت فرمائیں"

قبلہ شاہ صاحب۔ یہ تو آپ خوب جانتے ہیں کہ آپ کی جماعت پر علمائے عرب وعجم نے کفر کا فتویٰ دیا ہے اور تمام دنیائے اسلام کے نزدیک تمہاری جماعت کافر ہے۔ اس لئے کل سب سے پہلے آپ کو یہ فیصلہ کرنا ہوگا کہ آپ مسلمان بھی ہیں یا نہیں؟ بعدازاں باقی مسائل پر بحث کی جائے گی کیونکہ کفر اور اسلام کا مسئلہ موقوف علیہ ہے اور باقی تمام مسائل موقوف ہیں۔ جب تک موقوف علیہ مسائل کا پورا پورا تصفیہ نہ ہو جائے موقوف مسائل پر مناظرہ کرنا عبث اور بے فائدہ ہے۔ اس لئے سب سے پہلے جس مسئلہ پر مناظرہ ہونا چاہیئے وہ یہ مسئلہ ہے کہ آیا دیوبندی مسلمان ہیں یا کافر ہیں؟ جس وقت آپ اپنا اسلام ثابت کر چکیں گے تب باقی مسائل پر مناظرہ کیا جائے گا''۔

محمد علی دیوبندی: ''پہلے آپ یہ بتائیں کہ آپ کو تلون میں کس نے بلایا ہے اور کیوں بلایا ہے''؟

قبلہ شاہ صاحب: ''مجھے حکیم محمد محسن صاحب محسم پوری نے بلایا ہے اور دیوبندی جماعت کے ساتھ مناظرہ کرنے کیلئے آیا ہوں''۔

محمد علی دیوبندی: ''اور غالباً آپ کو یہ بھی معلوم ہوگا کہ کن مسائل پر مناظرہ مقرر ہوا ہے''

قبلہ شاہ صاحب: ''جی ہاں مجھے بتایا گیا ہے کہ سات مسائل پر مناظرہ ہونے کا فیصلہ ہوا ہے۔ جن میں سے سب سے پہلا مسئلہ کفریات علمائے دیوبند ہے''۔

محمد علی دیوبندی: ''آپ کو غلط بتایا گیا۔ یہ مسئلہ کوئی طے شدہ مسئلہ نہیں جس پر مناظرہ کیا جائے۔ طے شدہ چھ مسائل ہیں۔ جو فریقین کے دستخطوں کے ساتھ تحریر کئے گئے ہیں (ایک کاغذ نکال کر) یہ دیکھئے یہ ہے وہ تحریر جس میں چھ مسائل درج ہیں اور یہ ہیں حافظ رحمت اللہ اور مولوی حبیب اللہ کے دستخط۔ آپ کو اس تحریر کا پابند ہونا پڑے گا اور

انہی چھ مسائل پر مناظرہ کرنا ہوگا۔

حافظ رحمت اللہ صاحب (مولوی حبیب اللہ سے) مولوی صاحب! وہ دوسری تحریر بھی دکھایئے جس پر ہمارے تمام آدمیوں کے دستخط موجود ہیں اور جس میں لکھا ہوا ہے کہ سب سے پہلے کفریات دیوبند پر مناظرہ ہوگا''۔

مولوی حبیب اللہ: ''ہمیں کسی تحریر کا حال معلوم نہیں اور نہ ہی ہم نے آپ کی کوئی اس قسم کی تحریر وصول کی ہے۔ نہ معلوم آپ کون سی تحریر پوچھ رہے ہیں''۔

حافظ رحمت اللہ صاحب: ''مولوی صاحب! میں وہ تحریر پوچھ رہا ہوں جو میں نے آپ کی خدمت میں روانہ کی تھی اور جس میں ہمارے تمام آدمیوں کے دستخطوں کے ساتھ یہ تحریر تھا کہ سب سے پہلے کفریات دیوبندیہ پر مناظرہ ہونا چاہیئے''۔

مولوی حبیب اللہ: ''نہ صاحب! ہمارے پاس آپ کی کوئی ایسی تحریر نہیں پہنچی۔ آپ خواہ مخواہ ہم پر الزام لگا رہے ہیں''۔

حافظ رحمت اللہ: ''آپ حلف اُٹھائیں کہ ہمارے پاس ایسی کوئی تحریر نہیں پہنچی''۔

مولوی حبیب اللہ: ''میں خواہ مخواہ حلف اُٹھاتا پھروں اگر آپ اپنی بات میں سچے ہیں تو گواہ پیش کریں۔ آپ مدعی ہیں آپ کو گواہ پیش کرنے چاہئیں''۔

حافظ صاحب: 'مولوی صاحب! آپ نے پڑھا نہیں کہ البینة علی المدعی والیمین علی من انکر۔ یعنی مدعی پر شہادت پیش کرنی لازم ہے اور اگر وہ شہادت پیش نہ کر سکے تو منکر قسم کھائے۔ اس لئے آپ یا تو وہ تحریر پیش کریں یا حلف اُٹھائیں کہ وہ تحریر ہمارے پاس نہیں پہنچی''۔

مولوی حبیب اللہ: ''دیکھئے حافظ صاحب! میں اُس تحریر کا پابند ہوں جو فریقین کی

منظوری سے لکھی گئی ہے۔(کاغذ اُٹھا کر) یہ تحریر چونکہ ہماری دونوں جماعتوں کی منظور شدہ ہے۔میرے اور آپ کے اس پر دستخط ہیں۔اس لئے ہم دونوں فریق اس تحریر کے پابند ہیں۔رہی آپ کی دوسری تحریر وہ چونکہ ہم نے منظور نہیں کی اس لئے وہ کچھ اہمیت نہیں رکھتی''۔

حافظ صاحب:''مولوی صاحب! یہ بات آج آپ کو یاد آئی کہ ہم نے وہ تحریر منظور نہیں کی۔آپ پہلے کہاں تھے؟اگر آپ کو ہماری تحریر منظور نہیں تھی تو واپس بھیج دیتے۔ آپ کے پاس تحریر کا پہنچنا اور آپ کا وصول کرنا آپ کے بیان سے ثابت ہے۔آپ کا اُس دن سے آج دن تک سکوت اختیار کرنا اس بات کی روشن دلیل ہے کہ آپ کو ہماری تحریر منظور تھی۔اس لئے ہمیں اور آپ کو اس تحریر کا ویسا ہی پابند رہنا پڑے گا جیسے اس پہلی تحریر کے پابند ہیں''۔

محمد علی:''نہ صاحب ہمیں تو ان چھ مسائل پر مناظرہ کرنے کیلئے بلایا گیا ہے انہی پر مناظرہ کریں گے اور نئے مسئلے پر گفتگو کرنے کیلئے ہم ہرگز تیار نہیں''۔

مولوی نظام الدین صاحب:''تو معلوم ہوتا ہے کہ آپ لوگ مناظرہ سے بھاگنا چاہتے ہیں اس لئے کوئی بات نہیں مانتے۔اتنا وقت آپ نے فضول ضائع کر دیا اور کسی فیصلے پر نہیں پہنچے۔اب مغرب کی نماز کا وقت ہو گیا۔ہم سب نے نمازیں پڑھنی ہیں اس لئے آپ سب صاحبان تشریف لے جائیں لیکن یاد رکھئے کہ صبح ۹ بجے آپ کو ضرور مقام مناظرہ پر حاضر ہو کر مناظرہ کرنا پڑے گا''۔

چنانچہ تمام دیوبندی چراغ پا ہو کر چیختے شور مچاتے وہاں سے نکل گئے اور اہلسنت و جماعت نے شام کی نماز حضرت قبلہ شاہ صاحب کی اقتداء میں ادا کی۔

بعدازاں سنادی کے ذریعہ تمام قصبہ میں اعلان کیا گیا کہ آج رات کو بعد از نماز عشاء چھوٹے سکول کے پاس اہلسنت و جماعت کا ایک زبردست جلسہ منعقد ہوگا جس میں حضرت مولانا حکیم محمد حسن صاحب محسم پوری اور حضرت مولانا ابوالبیان حافظ محمد مظہر الدین صاحب رامداسی تقاریر فرمائیں گے۔

عشاء کی نماز کے بعد جم غفیر سکول کے پاس جمع ہوگیا اور جلسہ کی کاروائی باقاعدہ شروع کی گئی۔ سب سے پہلے حضرت مولانا محمد مظہر الدین صاحب نے ایک ولولہ انگیز تقریر کی اور وہابیہ کے عقائد کفریہ کی بیخ کنی کی۔ آپ کے بعد حکیم صاحب موصوف نے بھی اسی موضوع پر ایک معقول اور مدلل تقریر کی اور جلسہ تقریباً ایک بجے کے قریب برخاست ہوا۔

===============

## مناظرہ کا پہلا دن

دوسرے دن صبح ۹ بجے رئیس الحکماء والمتکلمین شیخ العلماء والمحدثین حضرت مولانا الحاج ابوالبرکات سید احمد صاحب معہ تمام علمائے اہلسنت والجماعت جلسہ گاہ میں تشریف لائے۔ آپ کے ساتھ ایک جم غفیر مسلمانوں کا تھا۔ آپ کی آمد پر جلسہ گاہ سے نعرہ تکبیر اور نعرہ رسالت کی آوازیں بلند ہوئیں اور تمام مسجد اللہ اکبر اور یارسول اللہ کے وہابیت شکن نعروں سے گونج اٹھی۔

دیوبندی مولوی بھی مع اپنی تمام ذریات کے مناظرہ گاہ میں آئے ہوئے تھے۔ مولوی خیر محمد صاحب صدر مدرس مدرسہ خیر المدارس جالندھر سیاہ اچکن پہنے عربی

رومال زیب گلو کئے ہوئے بڑے طمطراق سے ایک آرام کرسی پر لیٹے ہوئے تھے۔ دائیں جانب مولوی محمد علی جالندھری اور بائیں جانب مولوی عبد اللہ جالندھری براجماں تھے۔حلوی خیر محمد صاحب تنکھیوں سے کبھی محمد علی کواور کبھی عبداللہ کودیکھ لیتے تھے اور پھر جھٹ مسکرا کر آنکھیں نیچے کر لیتے تھے۔زیرلب کچھ آہستہ آہستہ سرگوشیاں بھی ہورہی تھیں جن کی شنوائی سے ہمارے کان ہی نہیں بلکہ اسٹیج نشین تمام دیوبندی مولویوں کے کان بھی نا آشنا معلوم ہوتے تھے۔

سب سے پہلے حضرت مولانا حکیم محمد حسن صاحب مجسم پوری کھڑے ہوئے اوراپنے ہاتھ اُٹھا کر بآواز بلند دعا فرمائی کہ یاالہ العالمین !اپنے حبیب پاک کے صدقے ہمارے اس مناظرہ کوکامیاب بنادے۔اس کومجادلہ یا مکابرہ نہ بنائیو۔باری تعالیٰ!یہ حق اور باطل کا معاملہ ہے اس میں حق کو فتح عطا فرمااور باطل کوسرنگوں کر۔تمام حاضرین جلسہ آپ کے ہر کلمے پر بآواز بلند آمین کہتے تھے۔دعا کوختم کرنے کے بعد آپ نے ارشاد فرمایا کہ اہلسنت وجماعت کی طرف سے مجھے اختیار دیا گیا ہے کہ میں جلسہ کی صدارت کیلئے کسی صاحب کا نام تجویز کروں ۔لہٰذا میں حضرت مولانا ابوالبیان حافظ محمد مظہر الدین صاحب رامداسی کا نام نامی صدارت کیلئے پیش کرتا ہوں۔اُمید ہے کہ تمام حاضرین میری اس تجویز کے ساتھ اتفاق کریں گے۔آپ کے تشریف رکھنے کے بعد حضرت مولانا سید محمد عبداللہ شاہ صاحب چشتی کاشمیری نے پُرجوش الفاظ کے ساتھ حکیم محمد حسن صاحب کی تائید کی اور فرمایا مجھے یہ سن کر بڑی مسرت ہوئی کہ حکیم صاحب نے مولوی مظہر الدین صاحب کوصدارت کیلئے منتخب فرمایا۔واقعی مولانا مظہر الدین صاحب اس منصب جلیل کے مستحق ہیں۔ مجھے حکیم

صاحب کی رائے سے پورا پورا اتفاق ہے۔ میں اُمید کرتا ہوں کہ تمام حاضرین جلسہ حکیم صاحب موصوف کی رائے عالیہ سے اتفاق کریں گے۔

(حاضرین جلسہ) منظور ہے: منظور ہے!!

صاحب صدر حضرت مولانا حافظ محمد مظہر الدین صاحب اللہ اکبر اور یا رسول اللہ (ﷺ) کے فلک بوس نعروں کے درمیان کھڑے ہوئے اور ایک مختصر مگر ولولہ انگیز تقریر کرنے کے بعد گروہ وہابیہ سے اس بات کا مطالبہ کیا کہ وہ بھی اپنی جماعت میں سے کسی کو صدر منتخب کریں تا کہ مناظرہ کی کارروائی شروع کی جائے۔ چنانچہ ایک دیوبندی مولوی نے کھڑے ہو کر مولوی محمد علی جالندھری کی صدارت کا اعلان کیا۔

بعد ازاں صدر اہلسنت و الجماعت نے کھڑے ہو کر حاضرین جلسہ کو مخاطب کرتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ یہ مناظرہ اپنی نوعیت کے اعتبار سے فیصلہ کن مناظرہ ثابت ہوگا۔ آپ تمام حضرات دعا فرمائیں کہ جو فریق غلطی پر ہو خدا اُس کو ہدایت کرے اور اُس کی آنکھوں سے تعصب کی پٹی اُتار کر حق بات سمجھنے کی توفیق عطا کرے آمین۔ پھر آپ نے صدر دیوبند کو مخاطب کر کے فرمایا کہ مولانا وقت ضائع ہو رہا ہے لہذا تمام باتوں کو چھوڑ کر مناظرہ شروع کرنا چاہیئے۔

(صدر دیوبندیہ) ''جی ہاں! میرا بھی یہی خیال ہے کہ مناظرہ شروع کیا جائے لیکن آپ فضول تقریروں میں وقت ضائع کر کے مناظرہ سے پہلوتہی کر رہے ہیں''۔

(مولوی مظہر الدین صاحب) ''بہت خوب۔ شاید آپ کا بھاگنے کا ارادہ ہوگا اس لئے چاہتے ہیں کہ ہمارے سر پر فرار کا الزام تھوپ کر خود نو دو گیارہ ہو جائیں''۔

(صدر دیوبندیہ) ''آپ فضول تقریروں میں خود وقت ضائع کر رہے ہیں

اور الزام مجھے دے رہے ہیں''۔

(مولوی مظہر الدین صاحب) ''اچھا اب باتیں رہنے دیجئے اور شرائط مناظرہ طے کیجئے''۔

(صدر دیوبندیہ) ''بسم اللہ۔ میری بھی یہی مرضی ہے۔ آپ اپنی طرف سے کس صاحب کو مناظرہ کیلئے کھڑا کریں گے؟''

(مولوی مظہر الدین صاحب) ''ہماری جماعت کی طرف سے شیخ العلماء والمحدثین حضرت مولانا الحاج ابوالبرکات سید احمد صاحب مفتی پنجاب و ناظم مرکزی انجمن حزب الاحناف ہند لاہور۔ مناظرہ کریں گے۔ آپ اپنے مناظر کا نام بھی ظاہر فرمادیں''۔

(صدر دیوبندیہ) ''ہماری جماعت کی طرف سے مولوی خیر محمد صاحب صدر مدرس مدرسہ خیر المدارس جالندھر مناظرہ کریں گے''۔

(مولوی مظہر الدین صاحب) ''اچھا اب یہ فیصلہ کیجئے کہ سب سے پہلے کس مسئلہ پر مناظرہ شروع کیا جائے''۔

(صدر دیوبندیہ) ''آپ ہی فرمادیجئے''۔

(مولوی مظہر الدین صاحب) ''میرے خیال میں سب سے پہلے کفر و اسلام علمائے دیوبند پر مناظرہ کرنا چاہیئے۔ بعد ازاں باقی مسائل پر مناظرہ ہو کیونکہ اصل الاصول کفر و اسلام کا مسئلہ ہے۔ جب تک یہ ثابت نہ ہو جائے کہ دیوبندی کافر ہیں یا مسلمان باقی مسائل پر مناظرہ کرنا عبث ہے''۔

(صدر دیوبندیہ) گھبرا کر ''مولانا صاحب! آپ نے پھر کل والا جھگڑا شروع کر دیا ہم کتنی دفعہ کہہ چکے ہیں کہ ہم اس مسئلہ پر ہرگز مناظرہ نہیں کریں گے۔ نہ معلوم آپ

کیوں ضد کر رہے ہیں"۔

(مولوی مظہر الدین صاحب) "مجھے تعجب ہے کہ آپ کو اپنے اسلام ثابت کرنے میں کیا مشکل در پیش ہے۔ حالانکہ ایک بچے سے بھی اگر اُس کے مسلمان ہونے کا ثبوت دریافت کیا جائے تو وہ جھٹ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ پڑھ کر اپنا مسلمان ہونا علی الاعلان ثابت کر دیتا ہے۔ جب آپ مدعی اسلام ہیں اور اپنے آبائے شریعت اور اجدادِ ملت کو مسلمان جانتے ہیں تو ان کے مسلمان ثابت کرنے میں آپ کو کیا تامل ہے؟"

(صدر دیوبندیہ۔ حاضرین سے مخاطب ہو کر) "حضرات دیکھئے میں نہ کہتا تھا کہ ان لوگوں کی مناظرہ کرنے کی مرضی نہیں ہے۔ یہ لوگ اسی طرح ٹال مٹول کر وقت ضائع کرنا چاہتے ہیں۔ میں کتنی دفعہ کہہ چکا ہوں اور اب بھی مولانا صاحب کی خدمت میں عرض کرتا ہوں کہ مولانا وقت بہت خراب ہو چکا خدا کے واسطے مناظرہ شروع کیجئے۔ آپ کو ان فضول باتوں میں وقت ضائع کرنے سے کیا حاصل ہوگا"۔

(مولوی مظہر الدین صاحب) "حضرات ذرا غور فرمائیں اور مولوی محمد علی صاحب کی قابلیت علمی کا اندازہ کریں کہ آپ کے خیال میں سوال کفر و اسلام فضول ہے اور فروعی مباحث ضروری ہیں۔ آپ ہی انصاف کریں کہ جس شخص کو ابھی ہم مسلمان ماننے کو تیار نہیں اسے کیا حق حاصل ہے کہ ہمارے اعمال پر تنقید کرے۔ فاتحہ، گیارھویں اور سوم و چہلم پر بحث اُٹھائے۔ جب تک یہ لوگ اپنا رشتۂ اسلامی ثابت نہیں کریں گے اُس وقت تک ہم کو کسی اور بحث میں پڑ کر وقت خراب کرنے کی ضرورت نہیں"۔

(حاضرین جلسہ کا شور) "بے شک بے شک دیوبندیوں کو اپنا اسلام ثابت کرنا ضروری ہے اگر واقعہ میں وہ مسلمان ہیں تو اس بحث سے کیوں بھاگتے ہیں"۔

(محمد علی۔ کچھ شرمندہ سا ہو کر) "بھائیو! کیا آپ کو نظر نہیں آتا کہ ہم مسلمان ہیں۔ کیا آپ کو معلوم نہیں کہ دارالعلوم دیو بند کا چشمۂ فیض اتنا وسیع ہے کہ شرق سے غرب تک شمال سے جنوب تک چپے چپے پر اس دارالعلوم کے چشمۂ فیض کے سیراب شدہ اپنے بحر علم سے لوگوں کو مستفید کر رہے ہیں۔ افسوس ہے کہ ایسے خادمانِ دین متین کو کہ جنہوں نے سنت نبویہ کو زندہ کر دیا اور بدعت و شرک کو بیخ و بُن سے اُکھاڑ ڈالا۔ کافر کہا جاتا ہے اور اُن کے مسلمان ہونے میں تامل ہے۔ میں نہیں سمجھتا کہ ان سے ان لوگوں کو کیوں حسد ہے کہ اُن کو منہ بھر کر کوسا جاتا ہے اور اُن کے نام نہایت توہین سے لے کر انہیں کافر بنا کر ان کے معتقدین کے دلوں کو پاش پاش کیا جاتا ہے۔

میں ان لوگوں کو میدانِ مناظرہ سے بھاگنے نہیں دوں گا۔ ان کو مناظرہ کرنا پڑے گا اور مسائل ستہ پر بحث کرنی ہوگی اور اگر ان کے پاس دلائل نہیں ہیں تو تحریری اقرار کرلیں میں انہیں چھوڑ دوں گا"۔

(مولوی مظہر الدین صاحب۔ جوش میں آ کر) "حضرات! آپ نے ان کے دل دیکھے کہ کس قدر نازک ہیں۔ اشرف علی تھانوی کو اگر ہم کافر کہیں تو ان کا دل پاش پاش ہو جائے۔ خلیل احمد انبیٹھوی کو اگر مرتد کہیں تو یہ چیخ اُٹھیں اور انہیں خادمِ دینِ متین بتا کر مسلمان ثابت کریں اور یہ خبر ہی نہیں کہ جو دل ادنیٰ اہانت پیشوایانِ دیو بند سے چیخ جاتا ہے۔ وہ اتنا سخت پتھر ہے کہ سرکارِ مدینہ رحمت دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی سخت سے سخت توہین سے پگھلتا بھی نہیں ۔ (مولوی محمد علی کی طرف مخاطب ہو کر) مولوی صاحب آپ کے چشمۂ فیض دیو بند اور چشمہ پھیلانے والے علماء اور جناب کے پیشوا حضرات کی خدمت دین دکھاؤں۔ (کتاب حفظ الایمان کو ہاتھ میں لیکر)

حضرت! ذرا خدمت دین علمائے دیوبند ملاحظہ ہو۔ یہ ان کے سب سے بڑے پیشوا مولوی اشرف علی تھانوی کی کتاب ہے۔ اس میں لکھتے ہیں:

"پھر یہ کہ آپ کی ذاتِ مقدسہ پر علم غیب کا حکم کیا جانا اگر بقول زید صحیح ہو تو دریافت طلب یہ امر ہے کہ اس غیب سے مراد بعض علوم غیبیہ مراد ہیں یا کل۔ اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو اس میں حضور کی ہی کیا تخصیص ہے۔ ایسا بعض علم غیب تو ہر زید و عمر بلکہ ہر صبی مجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کیلئے بھی حاصل ہے"۔

(حفظ الایمان ص ۶)

مولوی صاحب! (مولوی محمد علی کی طرف مخاطب ہو کر) یہ آپ کے اب ملت مولوی اشرف علی تھانوی نے خدمت دین متین کی ہے اور سنیئے! آپ کے پیشوائے مذہب مولوی خلیل احمد انبیٹھوی اپنی کتاب براہین قاطعہ میں یوں سنت نبوی کو زندہ کرتے ہیں۔ سنیئے:

"شیطان و ملک الموت کو یہ وسعت نص سے ثابت ہوئی۔ فخر عالم کی وسعت علم کی کون سی نص قطعی ہے جس سے تمام نصوص کو رد کر کے ایک شرک ثابت کرتا ہے"۔ (براہین قاطعہ ص ۵۱)

اس سے آگے دوسرے صفحہ پر یوں گوہر فشانی کرتے ہیں:

کہ "ملک الموت سے افضل ہونے کی وجہ سے ہرگز ثابت نہیں ہوتا کہ علم آپ کا ان امور میں ملک الموت کے برابر بھی ہو۔ چہ جائیکہ زیادہ"

یہ ہیں تمہارے پیشوایانِ ملت کی کفریہ عبارات۔اب آپ اس موضوع سے کیوں گریز کرتے ہیں۔تمہاری ان کفریہ عبارات پر تمام علمائے عرب وعجم نے کفر کا فتویٰ دیا ہے۔ اب تم یہ چاہتے ہو کہ ہم ادھر اُدھر کی فضول باتیں کر کے کسی طرح مناظرہ سے بچ جائیں لیکن یاد رکھو کہ تم کو اس طرح ہرگز جانے نہیں دیا جائے گا اور ان تمام کتابوں سے جو اس میز پر پڑی ہیں ثابت کیا جائے گا کہ چونکہ اکابرین دیوبند نے جناب حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تنقیص شان کی ہے۔اس لئے یہ لوگ تمام دنیائے اسلام کے نزدیک کافر مرتد اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔اگر مردِ میدان ہو تو آؤ اور اپنے اکابر کا اسلام ثابت کرو"۔

(محمد علی دیوبندی گھبرا کر اور اپنے دل میں سوچ کر کہ یہ تو بُرا ہوا۔ ہماری برسوں کی محنت ان کی چند عبارات پڑھنے سے رائیگاں گئی)۔مولوی مظہر الدین ایسی باتوں میں وقت کو ضائع نہ کیجئے۔مناظرہ کرنا ہے تو اپنے مناظر کو کھڑا کیجئے۔اس طرح کی فضول باتوں میں وقت ضائع کرنے سے کچھ فائدہ نہیں"۔

جلسے کا شور۔یہ تمہارے نزدیک فضول باتیں ہیں۔ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْم۔

(مولوی مظہر الدین صاحب)"برادرانِ اسلام! آپ امن کو ہاتھ سے نہ جانے دیں جن کے مذہب میں تنقیص انبیاء اور توہین رسالت ارکانِ مذہبی میں داخل ہو۔ان کے نزدیک یقیناً یہ فضول باتیں ہیں لیکن آپ کو تحمل سے کام لینا چاہیئے۔جب آپ لوگوں نے مجھے اپنا نمائندہ بنایا ہے تو آپ کو خاموش رہنا چاہیئے۔آپ تمام حضرات مطمئن رہیں میں مولوی محمد علی کو راہ پر لے آؤں گا۔(مولوی محمد علی سے مخاطب ہو کر) مولانا

سخت افسوس ہے کہ آپ اس چیز کو جو آپ کے کفر اور ارتداد کا سبب ہے فضول کہتے شرماتے نہیں۔ کیا یہ عبارتیں آپ کے اکابر کی کتابوں میں درج نہیں ہیں۔ اگر درج ہیں تو پھر آپ ہی ذرا اپنے دل پر ہاتھ رکھ کر فیصلہ کریں کہ ایسے بدزبانوں کی طرف داری آپ کو کس قعرِ مذلت میں ڈال رہی ہے۔ آخر مرنا ہے خوفِ خدا کیجئے اور شرمایئے"۔

(محمد علی) "نہ مولوی مظہر الدین شرائط سے قدم باہر نہیں نکالنا چاہیئے جو کچھ شرطیں لکھی جا چکی ہیں ہمیں اور آپ کو ان کا پابند ہونا پڑے گا۔ (ایک کاغذ سامنے کر کے) حضرات! دیکھئے یہ وہ تحریر ہے جو مولوی حبیب اللہ اور حافظ رحمت اللہ صاحبان کی منظوری سے لکھی گئی ہے۔ اس کے اندر مبحث فیہ چھ مسائل ہیں۔ میں مولوی مظہر الدین صاحب کی خدمت میں عرض کرتا ہوں کہ وہ بھی اپنی تحریر نکال کر پڑھیں اور لوگوں کو سنائیں۔ فضول اور بے کار باتوں میں وقت کو ضائع نہ کریں"۔

(مولوی مظہر الدین صاحب) حضرات سنئے! میں کتنی دفعہ مولوی محمد علی صاحب کی خدمت میں عرض کر چکا ہوں کہ کفر اور اسلام کا مسئلہ موقوف علیہ ہے اور باقی مسائل موقوف ہیں۔ جب تک موقوف علیہ مسئلہ طے نہ ہو جائے موقوف مسائل پر مناظرہ کرنا نہ صرف عبث اور بے فائدہ ہے بلکہ اصول مناظرہ کے بھی خلاف ہے۔ اس لئے میں پھر عرض کرتا ہوں کہ آپ سب سے پہلے اپنا اور اپنے اکابر کے مسلمان ہونے کا ثبوت پیش کریں۔ اس کے بعد جس مسئلہ پر آپ کی خوشی ہو اس پر مناظرہ کرنے کیلئے ہم تیار ہیں"۔

مولوی محمد علی نے اس بات کا کچھ جواب نہ دیا اور منہ دوسری طرف پھیر کر مولوی خیر محمد کے ساتھ سرگوشی کرنے لگا۔ اُس کی اس حرکت سے مجمع کے اندر انتشار پیدا

ہو گیا اور مولوی مظہر الدین صاحب نے دوبارہ اُنہیں مخاطب کرتے ہوئے فرمایا:

صدر صاحب! جناب صدر صاحب!!

(مولوی محمد علی) جواب ندارد۔

(مولوی مظہر الدین صاحب۔ بلند آواز سے) ''صدر صاحب! اے جناب صدر صاحب!

(مولوی محمد علی۔ چونک کر) ''جی حضرت کیا بات ہے؟''۔

(مولوی مظہر الدین صاحب) ''اللہ رے تغافل۔ آپ کو ابھی تک اتنا پتہ نہیں کہ بات کیا ہے؟

(مولوی محمد علی۔ مسخرہ پن سے کمر کو لچکا کر) ''جی صاحب! آپ کے مقابل کھڑے ہو کر کسے ہوش رہ سکتا ہے''۔

(مولوی مظہر الدین صاحب) ''مولوی محمد علی صاحب! آپ نقالی کرنے آئے ہیں یا مناظرہ کرنے آئے ہیں؟ معلوم ہوتا ہے کہ آپ کے پڑوس میں کوئی میراسی رہتا ہے''۔

(مولوی محمد علی۔ اسی انداز سے) ''جی ہاں، بجا ہے''۔

(مولوی مظہر الدین صاحب) ''اب مناظرہ بھی کرنا ہے یا اپنی نقالی سے ہی لوگوں کو خوش کرنا ہے''۔

(مولوی محمد علی) ''میں تو صبح سے چیخ رہا ہوں کہ مناظرہ کریں لیکن آپ فضول اور بیکار باتوں میں وقت ضائع کر رہے ہیں''۔

(مولوی مظہر الدین صاحب) ''اچھا۔ اب ان باتوں کو رہنے دیجئے اور اپنا مناظر کھڑا کیجئے تاکہ آپ کے کفریات پر مناظرہ شروع کر دیا جائے''۔

(مولوی محمد علی) ''نہ مولوی مظہر الدین نہ۔ آپ ایسی باتیں نہ کیجئے۔ میں پہلے عرض کر

چکا ہوں کہ ہم ان چھ مسائل پر مناظرہ کرنے کیلئے بلائے گئے ہیں۔ سب سے پہلے ان مسائل پر مناظرہ ہو جانا چاہیئے ۔ بعد میں اس مسئلہ (کفریات دیوبندیہ) پر مناظرہ کریں گے''۔

(حافظ رحمت اللہ صاحب۔ کھڑے ہوکر) ''جناب صدر صاحب! مجھے اجازت ہے میں دومنٹ کیلئے کچھ عرض کرنا چاہتا ہوں''۔

(مولوی مظہرالدین صاحب) ''جی ہاں۔ آپ بڑے شوق سے فرمائیں''۔

(حافظ رحمت اللہ صاحب، مولوی حبیب اللہ صاحب دیوبندی کو مخاطب کر کے)

''مولوی حبیب اللہ: ذرا سامنے تشریف لائیے''۔

(مولوی حبیب اللہ صاحب۔ کھڑے ہوکر) ''کیوں صاحب! کیا بات ہے؟''۔

(حافظ صاحب) ''مولوی صاحب! کیا آپ کے پاس وہ تحریر نہیں پہنچی۔ جس میں ہمارے تمام آدمیوں کے دستخطوں سے لکھا ہوا تھا کہ مناظرہ میں سب سے پہلا موضوع کفریات اکابر دیوبند ہوگا''۔

(مولوی حبیب اللہ) ''نہ صاحب ہمیں کسی ایسی تحریر کا علم نہیں ہے اور نہ ہی ہمارے پاس اس قسم کی کوئی تحریر پہنچی ہے''۔

ناظرین! ذرا غور فرمائیں کہ کل تو یہ لوگ کہہ رہے تھے کہ تمہاری تحریر پہنچی تو ہے لیکن ہم نے منظور نہیں کی اور آج سرے سے ہی انکار ہے کہ وہ تحریر ہمارے پاس پہنچی ہی نہیں''۔

(حافظ صاحب) ''آپ بھرے مجمع میں حلف اُٹھائیں اور خدا کو حاضر ناظر جان کر کہیں کہ وہ تحریر ہمیں موصول نہیں ہوئی''

(مولوی حبیب اللہ) ''میں خواہ مخواہ حلف اُٹھاؤں۔ اگر آپ نے تحریر بھیجی ہے تو اپنا گواہ

پیش کریں"۔

(حافظ صاحب) "مولوی صاحب! آپ نے کل والا جھگڑا پھر یہاں شروع کر دیا۔ کیا آپ نے فقہ کی کتابوں میں نہیں پڑھا کہ اگر مدعی کے پاس گواہ نہ ہوں تو منکر کو قسم کھانی پڑتی ہے۔ اس لئے یا تو تحریر کا اقرار کریں یا حلف اُٹھائیں۔

(امیر حبیب اللہ خاں) "حافظ صاحب! تحریر وہ قابل قبول ہو سکتی ہے جو فریقین کی منظوری سے لکھی گئی ہو۔ آپ کی تحریر چونکہ ہماری منظور شدہ نہیں اس لئے وہ قابل قبول نہیں ہو سکتی"۔

(حافظ صاحب) "وہ تحریر اگر آپ کو منظور نہ تھی تو واپس بھیج دیتے اور لکھ دیتے کہ ہمیں منظور نہیں ہے لیکن آپ نے ایسا نہیں کیا۔ آپ کا اتنے دن تحریر کا اپنے پاس رکھنا اور واپس نہ بھیجنا اس بات کی صریح اور روشن دلیل ہے کہ وہ تحریر آپ کو منظور تھی۔ اب چونکہ آپ کے مولوی آگئے ہیں اور اُنہوں نے آکر تمہیں سمجھایا ہے کہ اگر اس موضوع پر مناظرہ ہو گیا تو ہمارے اکابر کے کفریات مجمع عام میں ظاہر ہو جائیں گے۔ اس لئے اب تم دھوکہ دے کر اس موضوع سے بھاگنا چاہتے ہو لیکن یاد رکھو کہ تمہیں ہرگز بھاگنے نہیں دیا جائے گا۔ پبلک خود تمہیں مجبور کرے گی کہ تم پہلے اپنے کفر و اسلام کا فیصلہ کر دو۔

(تمام حاضرین جلسہ) "بے شک! بے شک!! دیوبندی مولوی سب سے پہلے اپنا مسلمان ہونا ثابت کریں بعد ازاں دوسرے مسائل پر مناظرہ کریں"۔

اس گفتگو میں سوا گیارہ بج گئے۔ حضرت قبلہ عالم رئیس الحکماء والمتکلمین شیخ الفقہاء والمحدثین حضرت مولانا ابوالبرکات صاحب جو صبح سے وہابیہ کے رنگ ڈھنگ دیکھ رہے تھے کہ یہ لوگ مناظرہ کرنا نہیں چاہتے اور اپنے فرار کیلئے کوئی نہ کوئی بہانہ تلاش

کررہے ہیں۔ جوش میں آکر کھڑے ہو گئے اور وہابیہ کے صدر مولوی محمد علی جالندھری کو مخاطب کر کے ارشاد فرمایا:

''جناب صدر صاحب! اپنے مناظر مولوی خیر محمد صاحب کو کھڑا کیجئے۔ فضول باتوں میں وقت کو ضائع نہ کیجئے۔ میں اب تم کو ہرگز وقت خراب کرنے نہ دوں گا صبح سے دیکھ رہا ہوں کہ تم نے سوا دو گھنٹے اسی تُو تُو مَیں مَیں میں ضائع کر دیئے اور کسی نتیجہ پر نہیں پہنچے۔ تمہاری تو ہمیشہ یہی خواہش رہتی ہے کہ فضول باتوں میں اُلجھ کر وقت ضائع کریں اور کسی طرح مناظرہ سے بچ جائیں لیکن ہم جو اتنی دور سے چل کر یہاں آئے ہیں تمہیں ہرگز بھاگنے نہیں دیں گے۔ بس اب صبر کا پیمانہ لبریز ہو چکا ہے۔ تم نے بہت باتیں بنالیں اور وقت کو ضائع کر لیا۔ میں صبر کے ساتھ سنتا رہا کہ آخر تم کسی نتیجہ پر پہنچو گے لیکن سوا دو گھنٹے کا قیمتی وقت فضول باتوں میں ضائع کر دیا اور کوئی فیصلہ نہیں کیا۔ اب میں کسی طرح تمہاری ان فضول باتوں کو نہیں سن سکتا۔ اپنے مناظر کو کھڑا کرو میں بلا شرائط تمہارے مناظر کے ساتھ مناظرہ کروں گا اور جس موضوع پر تمہارا جی چاہے گفتگو کرو میں بالکل تیار ہوں''۔

آپ کی اس تہدید آمیز تقریر پر مجمع سے نعرہ تکبیر اور نعرہ رسالت کی آوازیں بلند ہوئیں اور اللہ اکبر اور یا رسول اللہ اور مولوی سید احمد شاہ صاحب زندہ باد کے فلک بوس نعروں سے دشت و جبل گونج اُٹھے۔ وہابیوں کا صدر کھسیانہ ہو کر مولوی خیر محمد جالندھری کو دیکھنے لگا۔ تمام وہابیہ کے چہروں پر مردنی چھا گئی۔ مختصر بحث و تمحیص کے بعد مسئلہ علم غیب مناظرہ کا موضوع مقرر ہوا اور مندرجہ ذیل تحریر فریقین کے اتفاق سے قلمبند کی گئی۔

## شرائط مناظرہ منعقدہ ۱۰ جولائی ۱۹۳۶ء مقام تلون بروز جمعۃ المبارک
## (مابین اہلسنّت والجماعت وفرقہ دیوبندیہ)

(۱) پہلی تقریر مدعی کی ہوگی۔(۲) پہلی تقریروں کا وقت پندرہ منٹ ہوگا۔(۳) بعدہٗ دس دس منٹ (۴) دورانِ تقریر میں کسی فریق کو بولنے کا حق نہ ہوگا۔(۵) کل وقت دو گھنٹے ہوگا۔(۶) مناظرہ ساڑھے گیارہ بجے سے شروع ہوکر ڈیڑھ بجے تک رہے گا۔
(۷) مناظر اہلسنّت والجماعت کی طرف سے حضرت مولانا سید ابوالبرکات سید احمد صاحب ناظم مرکزی انجمن حزب الاحناف ہند لاہور ہوں گے۔(۸) مناظر دیوبندیہ مولوی خیر محمد جالندھری ہوں گے۔

چنانچہ ان جملہ مراحل ابتدائیہ کے طے پانے کے بعد رئیس الحکماء والمتکلمین شیخ الفقہاء والمحدثین حضرت مولانا ابوالبرکات سید احمد صاحب مفتی اہلسنّت والجماعت کی تقریر اللہ اکبر اور یارسول اللہ کے فلک بوس نعروں میں شروع ہوئی۔ وھو ہذا۔

## تقریر اوّل

اَللّٰھُمَّ لَکَ الْحَمْدُ سَرْمَداً صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی مَنْ عَلَّمْتَہُ الْغَیْبَ وَ نَزَّھْتَہٗ مِنْ کُلِّ عَیْبٍ وَّ عَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ اَبَدًا رَبِّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ ھَمَزَاتِ الشَّیٰطِیْنَ وَ اَعُوْذُبِکَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ۔

عزیزانِ ملت فقیر کا جملہ ارباب اہلسنّت وجماعت کا یہ عقیدہ ہے کہ اللہ رب العزت جلت عظمتہ نے اپنے حبیب اکرم نور مجسم رحمت دو عالم سرورِ انبیاء شفیع روز جزا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو علم کلی عطا فرمایا۔ یعنی تمامی اولین وآخرین کا علم مرحمت فرمایا۔

مشرق سے مغرب تک جنوب سے شمال تک فرش سے عرش تک دکھایا۔ ملکوت السموات والارض کا شاہد بنایا۔ ابتداء آفرینش سے دخول جنت و نار تک جملہ ما کان وما یکون انہیں بتایا۔ کائنات کا ذرہ ذرہ سمندروں کا قطرہ قطرہ، درختوں کا پتہ پتہ قلوب عالم کا خطرہ خطرہ مثل کفِ دست ظاہر فرمایا۔ میرے اس دعوے کے ثبوت میں متعدد آیات قرآنیہ واحادیث نبویہ موجود ہیں۔ آپ حضرات سے صرف اس قدر التجا ہے کہ جو کچھ میں عرض کروں ہمہ تن گوش ہو کر استماع فرمائیں۔ میں اُردو میں تقریر کروں گا ممکن ہے کہ آپ پوری طرح اردو کو نہ سمجھ سکیں لیکن میں کوشش کروں گا کہ اپنی تقریر میں آسان الفاظ استعمال کروں اور آپ کو اپنا مافی الضمیر سمجھا سکوں۔ انشاء اللہ العزیز العلیم حق واضح ہو کر رہے گا۔ سنیے:

حضرات! اللہ رب العزت ارشاد فرماتا ہے وَمَا هُوَ عَلَى الْغَيْبِ بِضَنِيْنٍ۔ (پ ۳۰، سورہ التکویر آیت ۲۴) اور نہیں وہ غیب پر بخیل۔ یہ تو لفظی ترجمہ ہوا۔ اب ھو کا مرجع یا اللہ تعالیٰ ہے یا قرآن حکیم ہے یا جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہیں ان تینوں احتمالوں میں سے جو بھی احتمال اختیار کیا جائے، ہمارا مدعا ثابت ہے۔ جب ضمیر ھوَ اللہ تبارک وتعالیٰ کی طرف پھیرئے گا تو معنی یہ ہونگے کہ وما اللّٰه علی الغیب بضنین اور نہیں ہے اللہ غیب پر بخیل اور اگر ضمیر کو قرآن کی طرف پھیرا جائے تو تقدیر عبارت یہ ہوگی۔ ما القرآن علی الغیب بضنین۔ یعنی قرآن کریم غیب پر بخیل نہیں اور اگر ضمیر ھوَ کا مرجع آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو مانا جائے تو عبارت یوں ہوئی۔ وما محمد علی الغیب بضنین اور نہیں محمد صلی اللہ علیہ وسلم غیب پر بخیل۔ اسی آیہ کریمہ کے تحت تفسیر معالم التنزیل اور تفسیر خازن میں مرقوم ہے۔ ای انه صلی الله

علیہ وسلم یا تیہ علم الغیب فلا یبخل بہ علیکم بل یعلمکم و یخبر کم بـہ ولا یکتمہ۔ ''یعنی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو علم غیب حاصل ہے۔ وہ تم کو غیب بتانے سے بخل نہیں فرماتے بلکہ تم کو خبر دیتے ہیں اور غیب کو نہیں چھپاتے''۔ عزیزانِ گرامی! اس آیت سے نبی کریم ﷺ کا مطلع علی الغیوب ہونا روز روشن کی طرح ظاہر ہو رہا ہے اس لئے کہ اس آیت کریمہ میں بخل کی نفی فرمائی گئی ہے اور سب جانتے ہیں کہ بخیل اُس شخص کو کہتے ہیں جو سرمایہ دار ہو، دولت وثروت کا مالک ہو اور خرچ نہ کرے۔ بخیل اُس کو نہیں کہا جاتا جو مفلس قلاش ہو۔ ایک حبہ کا بھی مالک نہ ہو کیونکہ جب وہ نادار ومحتاج ہے تو خرچ کیا کرے گا۔ پس آیہ کریمہ نے واضح کر دیا کہ جناب نبی کریم علیہ التحیۃ والتسلیم اپنے رب کی عطا سے دولتِ علم غیب سے مالا مال ہیں۔ ہر صغیر وکبیر، حقیر و نقیر، ذرہ وقطمیر، برنا وپیر بفیض قدیر ضمیر منیر بشیر ونذیر صلی اللہ علیہ وسلم پر روشن ومستنیر ہوا۔

اور اللہ تبارک وتعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

(۱) اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْآنَ اس آیت کریمہ سے بھی صاف ظاہر ہے کہ رب العزت تبارک وتعالیٰ نے اپنے حبیب پاک صاحب لولاک صلی اللہ علیہ وسلم کو قرآن کریم کی تعلیم فرمائی۔ اس قدر میں تو کسی کو کلام نہیں۔ اب یہ دیکھنا چاہیئے کہ قرآن کریم میں کن کن چیزوں کا بیان ہے، قرآن عظیم سے ہی پوچھئے۔ فرماتا ہے:

(۲) وَنَزَّلْنَا عَلَيْكَ الْكِتٰبَ تِبْيَانًا لِّكُلِّ شَيْءٍ۔ یعنی ''اے محبوب ہم نے تم پر وہ کتاب نازل فرمائی ہے جو ہر چیز کا روشن بیان ہے'' تو جب قرآن پاک ہر چیز کا روشن بیان ہے اور سرور انبیاء صلی اللہ علیہ وسلم اس کے عالم تو بے شبہ جملہ اشیاء کے عالم ہوئے۔ اور فرماتا ہے:

(۳) مَا كَانَ حَدِيْثًا يُّفْتَرٰى وَلٰكِنْ تَصْدِيْقَ الَّذِيْ بَيْنَ يَدَيْهِ وَ تَفْصِيْلَ كُلِّ شَيْءٍ ۔ یعنی "قرآن وہ بات نہیں جو بنائی جائے بلکہ اگلی کتابوں کی تصدیق ہے اور شے کا صاف جدا جدا بیان"۔ وقال تعالیٰ۔

(۴) مَا فَرَّطْنَا فِي الْكِتَابِ مِنْ شَيْءٍ ۔ "ہم نے کتاب (یعنی قرآن کریم) میں کوئی چیز اُٹھا نہ رکھی"۔ تو اے عزیزو! جب فرقان مجید ہر شے کا بیان ہے اور بیان بھی کیسا! روشن ۔ اور روشن بھی کس درجہ کا ۔ مفصل ۔ اور اہلسنّت کے مذہب میں شے ہر موجود کو کہتے ہیں تو عرش تا فرش تمام کائنات جملہ موجودات اس بیان کے احاطے میں داخل ہوئی اور منجملہ موجودات کتابت لوح محفوظ بھی ہے یعنی لوح محفوظ میں جو کچھ لکھا ہے وہ بھی قرآن حکیم میں موجود ہے ۔ اب یہ بھی قرآن حکیم سے پوچھئے کہ لوح محفوظ میں کیا کیا لکھا ہے؟ ۔ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

(۵) وَكُلُّ صَغِيْرٍ وَّ كَبِيْرٍ مُّسْتَطَرٌ "ہر چھوٹی بڑی چیز سب لکھی ہوئی ہے"۔

اور ارشاد فرماتا ہے:

(۶) وَكُلَّ شَيْءٍ اَحْصَيْنٰهُ فِيْ اِمَامٍ مُّبِيْنٍ ۔ یعنی "ہر شے ہم نے ایک روشن پیشوا میں جمع فرما دی"۔ نیز ارشاد ہوتا ہے۔

(۷) وَلَا حَبَّةٍ فِيْ ظُلُمَاتِ الْاَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ اِلَّا فِيْ كِتَابٍ مُّبِيْنٍ یعنی "کوئی دانہ نہیں زمین کی اندھیریوں میں اور نہ کوئی تر اور نہ کوئی خشک مگر یہ کہ سب ایک روشن کتاب میں لکھا ہے"۔

یہ پچھلی آیتیں لوح محفوظ کی صفتیں ہیں اور ظاہر ہے کہ لوح محفوظ بھی شی من الاشیاء ہے اور قرآن کریم کی صفت آپ سن چکے ۔ مَا فَرَّطْنَا فِي الْكِتٰبِ مِنْ شَيْءٍ وَ

تِبۡيَانًا لِّكُلِّ شَيۡءٍ تو خوب واضح ہو گیا کہ جو کچھ لوح محفوظ میں ہے وہ قرآن حکیم میں درج ہے اور قرآن حکیم کے سرورِ انبیاء صلی اللہ علیہ وسلم عالم۔ تو سرورِ انبیاء ہر ذرہ ہر قطرہ ہر خطرہ ہر پتے ہر تر و خشک کے عالم ہوئے۔ فالحمد للہ علی ذالک

حضرات! علم کلی اور کسے کہتے ہیں۔ اصول میں مبرہن ہو چکا ہے کہ نکرہ حیز نفی میں عموم کا فائدہ دیتا ہے تو لَا حَبَّةٍ فِي ظُلُمَاتِ الۡأَرۡضِ وَلَا رَطۡبٍ وَّلَا يَابِسٍ إِلَّا فِي كِتَابٍ مُّبِينٍ میں جملہ حبوب و جملہ رطب و یابس بلا تخصیص مراد ہوں گے اور اگر اس عام قطعی کا کوئی مخصص قطعی ہو تو بیان کیا جائے اور آیہ کریمہ تِبۡيَانًا لِّكُلِّ شَيۡءٍ وغیرہ میں لفظ کل تو ایسا عام ہے کہ کبھی خاص ہو کر مستعمل ہی نہیں ہوتا اور عام افادہ استغراق میں قطعی ہے۔ العام کالخاص فی افادة القطعی کتب اصول میں یہ امر واضح ہے اور نصوص یعنی آیات و احادیث ہمیشہ ظاہر پر محمول رہے گی۔ بلا دلیل شرعی تخصیص و تاویل جائز نہیں۔ ورنہ شریعت سے امان اٹھ جائے حتیٰ کہ حدیث احاد اگر چہ کیسی ہی اعلیٰ درجہ کی صحیح ہو۔ عموم قرآن مجید کی تخصیص نہیں کر سکتی۔ بلکہ اس کے حضور مضمحل ہو جائے گی اور نہ تخصیص عقلی عام کو قطعیت سے نکال سکتی ہے۔ الحمد للہ قرآن کریم کی نصوص قطعیہ صریحہ سے روشن ہو گیا کہ ہمارے آقا و مولیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ عزوجل نے تمام موجودات جملہ مَا كَانَ وَ مَا يَكُوۡنُ إِلَىٰ يَوۡمِ الۡقِيَامَةِ جملہ مندرجات لوح محفوظ کا علم عطا فرمایا اور شرق و غرب و سما و ارض و عرش و فرش میں کوئی ذرہ حضور کے علم سے خارج نہ رہا۔ ہر صغیر و کبیر حقیر و نقیر ذرہ و قطمیر برناو پیر کا تفصیلی علم سمیع و بصیر بشیر و نذیر صلی اللہ علیہ وسلم کو بعطائے الٰہی حاصل ہے۔ ہمارے مدِ مقابل فرماتے ہیں کہ علم کلی اللہ تعالیٰ کی صفت ہے اگر ان خوش فہموں نے ملا حسن کا خطبہ بھی پڑھا ہوتا تو علم کلی کو خدا

تعالیٰ کی صفت نہ ٹھہراتے۔ سنئے ملا حسن رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب کے خطبہ میں فرماتے ہیں۔ جعل الکلیات والجزئیات یعنی پروردگار عالم کلیات اور جزئیات کا خالق ہے تو جزئی و کلی اللہ تعالیٰ کی مخلوق ہے اور ہر مخلوق حادث ممکن جائز الفنا ممکن التبدل والتغیر تو کیا اللہ تعالیٰ کا علم ہمارے مدمقابل کے مذہب میں حادث ممکن جائز الفنا ہے۔ نعوذ باللہ من ذالک۔ مولوی صاحب! اللہ تعالیٰ کی صفت علم قدیم اور قدیم کا محلِ حوادث ہونا محال۔ تو اللہ تعالیٰ کی صفت علم کو کلی و جزئی سے متصف نہیں کر سکتے۔ ہاں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی صفات حادث و مخلوق ہیں۔ لہذا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے علم کو کلی سے تعبیر کر سکتے ہیں۔

یہ بھی واضح کر دینا ضروری سمجھتا ہوں کہ ہم نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو جملہ موجودات و جملہ ما کان و ما یکون کا عالم مانتے ہیں لیکن بایں ہمہ نہ ہم جمیع غیوب غیر متناہیہ کے علم کا دعویٰ کرتے ہیں اور نہ جملہ معلومات الٰہیہ کا۔ بلکہ حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام کے علم کو علم الٰہی سے کوئی نسبت نہیں۔ ذرہ کو آفتاب سے اور قطرہ کو سات سمندروں سے جو نسبت ہے وہ بھی یہاں متصور نہیں۔ کہاں خالق، کہاں مخلوق۔ کہاں قدیم، کہاں حادث۔ کہاں واجب، کہاں ممکن۔ مماثلت و مساوات کا تو ذکر ہی کیا۔ علم الٰہی کے حضور مخلوق کے علوم اقل قلیل ہیں لیکن ہم نہ مساوات و مماثلت کے قائل اور نہ عطائے الٰہی اور فضائل محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کے منکر۔ مخالفین کا الزام مساوات ہم پر اور ہمارے اکابر اہلسنت پر افترا و بہتان ہے۔ اب مولوی صاحب میری پیش کردہ آیات کا جواب دیں اور نکرہ حیز نفی میں آ کر عموم کا فائدہ دیتا ہے یا نہیں؟ اور لفظ کل عام افادہ استغراق میں قطعی ہے یا نہیں؟ اس کا جواب عنایت فرمائیں اور کلیات و جزئیات مخلوق

ہیں یا نہیں؟اور مخلوق و حادث خدا کی صفت ہوسکتی ہے یا نہیں؟
حضرات! آپ نے میری تقریر کا حاصل تو سمجھ ہی لیا ہوگا۔ اب مولوی صاحب میری تقریر کا جواب دیں گے اس کو بھی بغور سنئے اور حق و باطل میں تمیز کیجئے۔

## جواب تقریر اوّل

(منجانب مولوی خیر محمد صاحب جالندھری، مناظر جماعت دیوبندیہ)

حضرات! میرے مدِ مقابل مولوی سید احمد صاحب نے بڑے جوش وخروش کے ساتھ دعویٰ تو یہ کیا کہ میں چودہ آیات قرآنی اور تیس احادیث سے ثابت کروں گا کہ جناب حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو علم غیب عنایت کیا گیا لیکن بجائے اس کے کہ کوئی حدیث یا قرآن مجید کی کوئی آیت پڑھتے اِدھر اُدھر کی باتیں بنا کر وقت کو ختم کر دیا۔ انہوں نے یہ دعویٰ کیا ہے کہ چودہ آیات اور تیس احادیث سے اپنے دعوے کو ثابت کروں گا۔ مگر میں علی الاعلان بھرے مجمع میں کہتا ہوں کہ میں بیس آیات اور چالیس احادیث سے یہ ثابت کروں گا کہ خدا تعالیٰ کے سوائے خواہ کوئی نبی ہو یا ولی، علم غیب نہیں جانتا۔ حضرت مولانا نے ایک بڑی بہادری کی کہ ملاحسن کا خطبہ پڑھ دیا میں مولانا صاحب سے دریافت کرتا ہوں کہ مولانا اس ملاں حسن کے خطبہ کو دعوے علم غیب سے کیا تعلق ہے۔ آپ دعویٰ تو یہ کرتے ہیں کہ میں قرآن اور حدیث سے جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا علم غیب ثابت کروں گا لیکن بخلاف اس کے ایک منطق کی کتاب کا خطبہ پڑھ رہے ہیں۔ آپ اس بات پر پھولیں نہیں کہ مجھے ملاحسن کا خطبہ زبانی یاد ہے۔ میں بفضلہ تعالیٰ ملاحسن کی اس سے زیادہ عبارت آپ کو زبانی سنا سکتا ہوں۔

حضرات! مولانا صاحب نے اپنی تقریر میں آیت تو کوئی ایسی پیش ہی نہیں جس کا میں جواب دوں۔ ہاں البتہ ایک حدیث پڑھی لیکن حوالے سے وہ بھی بے نیاز۔ اس حدیث سے آپ نے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خداوند تعالیٰ نے ما کان وما یکون کا عالم بنایا۔ ریت کے ہر ذرّے اور پانی کے ہر قطرے کا علم عنایت فرمایا۔ حالانکہ اس قسم کا علم رکھنا صرف خداوند تعالیٰ ہی کی صفت ہے۔ یہ لوگ جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم کو خداوند تعالیٰ کے علم کے برابر مانتے ہیں اور ہم یہ کہتے ہیں کہ اس قسم کا عقیدہ رکھنا صریح کفر ہے۔ کیونکہ ہر ذرّے اور ہر قطرے کا علم رکھنا حضرت حق سبحانہ وتعالیٰ کی ہی صفت ہو سکتی ہے اور کوئی شخص اس صفت سے متصف نہیں ہو سکتا۔ خداوند تعالیٰ اپنے کلام مقدس کے اندر ارشاد فرماتا ہے کہ قُلْ لَا اَقُوْلُ لَكُمْ عِنْدِيْ خَزَائِنُ اللّٰهِ وَلَا اَعْلَمُ الْغَيْبَ بھائیو! یہ قرآن مجید کی آیت ہے میں مولوی سید احمد صاحب کی طرح اِدھر اُدھر کی لمبی چوڑی باتیں کر کے وقت ضائع نہیں کروں گا۔ اس آیت میں خداوند تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے کہ ”کہہ دے تو اے رسول کہ میں تم سے نہیں کہتا کہ میرے پاس اللہ کے خزانے ہیں اور میں تم سے نہیں کہتا کہ میں غیب جانتا ہوں“۔ دیکھئے اس آیت کے اندر خداوند تعالیٰ نے صاف طور پر اپنے رسول سے کہلوایا کہ اے رسول لوگوں کو کہہ دے کہ میرے پاس اللہ کے خزانے نہیں ہیں اور نہ ہی میں غیب جانتا ہوں۔ اب جو شخص بھی جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے علم غیب مانے وہ خدا تعالیٰ کے مقدس کلام کی تکذیب کرتا ہے۔ اب میں اپنی طرف سے کچھ نہیں کہوں گا۔ مولوی سید احمد صاحب سے ہی دریافت کرتا ہوں کہ مولانا صاحب جو شخص قرآن مجید کی تکذیب

کرے اُس کیلئے آپ کیا حکم دیتے ہیں؟

دوسری آیت کے اندر خداوند تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے کہ وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَا إِلَّا هُوَ ۔یعنی ''خداوند تعالیٰ ہی کے پاس غیب کے خزانے کی کنجیاں ہیں۔سوائے خدا تعالیٰ کے کوئی علم غیب نہیں جانتا''۔دیکھئے کیسی صاف تصریح کی گئی ہے کہ خداوند تعالیٰ کے سوا کوئی علم غیب نہیں جانتا۔مولوی صاحب! اب بتایئے آپ تو ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غیب کا علم جانتے ہیں لیکن قرآن مجید کے اندر خداوند تعالیٰ فرماتا ہے کہ خداوند تعالیٰ کے بغیر اور کوئی علم غیب نہیں جانتا۔اس کا فیصلہ میں آپ پر چھوڑتا ہوں۔میری ان آیتوں کا جو میں نے ابھی آپ کے سامنے پڑھی ہیں اپنی تقریر میں جواب عنایت فرمائیں اور اِدھر اُدھر کی باتوں میں وقت کو ضائع نہ کریں۔اب چونکہ میرا وقت ختم ہو گیا ہے اس لئے میں اپنی تقریر کو ختم کرتا ہوں''۔

مولوی مظہر الدین صاحب ''مولوی صاحب آپ کا وقت ابھی ختم نہیں ہوا، ڈیڑھ منٹ باقی ہے آپ اپنی تقریر کو جاری رکھیں''۔

مولوی خیر محمد صاحب ''میں نے اپنا بقایا وقت مولوی سید احمد صاحب کو دے دیا وہ تقریر کریں''۔

## تقریر دوم

(منجانب: مناظر اہلسنت والجماعت ابوالبرکات مولانا سید احمد صاحب قبلہ)

نَحْمَدُهٗ وَ نُصَلِّيْ عَلٰى حَبِيْبِهِ الْكَرِيْمِ ۔عزیزانِ ملت! فقیر نے اپنی

تقریر میں نہایت واضح الفاظ میں اپنا اور اپنے اکابر علماء کا عقیدہ بیان کر دیا تھا کہ ہم نہ مساوات ومماثلت کے قائل ہیں اور نہ فضائل محمدی علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والتحیۃ کے منکر۔ مساوات ومماثلت کی نسبت ہمارے اکابر کی طرف محض غلط ہے۔ بہتان افترا ہے۔ میں نے اپنی تقریر میں آٹھ آیات قرآن کریم پیش کی تھیں جن سے جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا عالم ماکان وما یکون ہونا واضح ہوتا ہے۔ ہمارے مدمقابل مولوی خیر محمد صاحب نے آٹھ آیتوں میں سے ایک آیت کا بھی جواب نہیں دیا اور جو اصول فقیر نے پیش کیے تھے اُن کو بھی نظر انداز کر دیا۔ حالانکہ اوّل مولوی صاحب کو چاہیئے تھا کہ میری پیش کردہ آیات کا جواب دیتے۔ اُس کے بعد کسی آیت یا حدیث کو پیش کرتے مگر مولوی صاحب نے ایسا نہیں کیا مولوی صاحب نے بار بار اپنی تقریر میں دُہرایا ہے کہ یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم کو اور اللہ تعالیٰ کے علم کو مساوی ومماثل اعتقاد کرتے ہیں۔ مولوی صاحب! جھوٹے پر خدا کی لعنت۔ آپ ہمارے اکابر اہلسنت پر افترا کر رہے ہیں اور صریح جھوٹ بول رہے ہیں۔ ہمارے اکابر علمائے اہلسنت میں سے کسی نے مماثلت ومساوات کا دعویٰ نہیں کیا۔ هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صَادِقِيْنَ۔ فَاِنْ لَمْ تَفْعَلُوْا فَانْتَهُوْا عَنِ الْكِذْبِ وَالْاِفْتِرَاءِ۔ دیکھیے ہمارے علمائے کرام نے اپنی تصانیف میں کس قدر واضح لفظوں میں مماثلت ومساوات کا رد وانکار کیا ہے۔ خالص الاعتقاد ص ۳۲ مطبوعہ مطبع اہلسنت بریلی شریف میں امام اہلسنت مجدد مائتہ حاضرہ مؤید ملت طاہرہ اعلیٰ حضرت مولانا الحاج مولوی احمد رضا خاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

(۱) بلاشبہ غیر خدا کیلئے ایک ذرہ کا علم ذاتی نہیں۔ اس قدر خود ضروریات دین سے ہے اور منکر کافر۔

(۲) بلاشبہ غیر خدا کا علم معلومات الٰہیہ کو حاوی نہیں ہو سکتا۔ (معاذ اللہ) مساوی درکنار، تمام اولین وآخرین وانبیاء ومرسلین وملائکہ مقربین سب کے علوم مل کر علوم الٰہیہ سے وہ نسبت نہیں رکھ سکتے جو کروڑ ہا کروڑ سمندروں سے ایک ذرا سی بوند کے کروڑویں حصے کو کہ وہ تمام سمندر اور یہ بوند کا کروڑواں حصہ دونوں متناہی ہیں اور متناہی کو متناہی سے نسبت ضرور ہے۔ بخلاف علوم الٰہیہ کہ غیر متناہی در غیر متناہی در غیر متناہی ہیں اور مخلوق کے علوم اگرچہ عرش وفرش وشرق وغرب و جملہ کائنات از روزِ اوّل تا روز آخر کو محیط ہو جائیں۔ آخر متناہی ہیں کہ عرش وفرش دو حدیں ہیں شرق وغرب دو حدیں ہیں۔ روزِ اوّل و روز آخر دو حدّیں ہیں اور جو کچھ دو حدوں کے اندر ہو سب متناہی ہے۔ بالفعل غیر متناہی کا علم تفصیلی مخلوق کو مل ہی نہیں سکتا۔ تو جملہ علوم خلق کو علم الٰہی سے اصلاً نسبت ہونی ہی محال قطعی ہے نہ کہ معاذ اللہ توہم مساوات"۔ الخ۔

اور دیکھئے "الکلمۃ العلیا لاعلاء علم المصطفیٰ" مطبوعہ مطبع نعیمی مراد آباد کے ص ۳ پر حضرت صدر الافاضل فخر الاماثل استاذ العلماء مولانا الحاج مولوی حکیم حافظ سید محمد نعیم الدین صاحب مراد آبادی مساوات ومماثلت کی نفی کس شد و مد سے فرماتے ہیں۔ سنئے اور غور سے سنئے۔

> "واضح ہو کہ حضور سرورِ عالم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے لئے نہ ہم جمیع غیوب غیر متناہیہ کا علم ثابت کرتے ہیں نہ جملہ معلومات الٰہیہ کا۔ حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام کے علم کو علم الٰہی سے کوئی نسبت نہیں۔ ذرہ کو آفتاب سے اور قطرہ کو سمندر سے جو نسبت ہے وہ بھی یہاں متصور نہیں۔ کہاں خالق اور کہاں مخلوق، مماثلت

ومساوات کا تو ذکر ہی کیا ہے۔ علم الٰہی کے حضور تمام مخلوق کے علوم اقل قلیل ہیں''۔

اب تو الزام مساوات ومماثلت سراسر غلط ہو گیا اور مولوی صاحب کا افترا و بہتان ہمارے اکابر اہلسنت پر آفتاب نیمروز سے زیادہ روشن ہو گیا۔ (مجمع کا شور۔ ہو گیا، ہو گیا) مولوی صاحب! مماثل ومساوی ہو بھی کیسے سکتا ہے۔ علم خلق عطائی، علم الٰہی ذاتی ۔ جب خالق ومخلوق' مالک ومملوک، حادث وقدیم، واجب وممکن، متناہی وغیر متناہی مساوی نہیں تو علم عطائی وذاتی میں مساوات کیونکر ہو سکتی ہے؟

افسوس! مولوی صاحب نے ہماری پیش کردہ آیات کو تو چھوا تک نہیں اور ایک دو آیتیں وہ پڑھیں جن میں علم غیب ذاتی استقلالی کی نفی کی گئی ہے ۔ مولوی صاحب! قُلْ لَا اَقُوْلُ لَکُمْ لاالآیہ۔ اور عِنْدَہٗ مَفَاتِحُ الْغَیْبِ ہمارے دعوے کی مثبت ومؤید ہیں ہرگز منافی ومعارض ومخالف نہیں۔ آپ نے ان آیات کے پڑھنے کی ناحق زحمت برداشت کی ۔ حضرات! مولوی صاحب نے لے دے کر دو آیتیں پڑھی ہیں ایک تو قُلْ لَا اَقُوْلُ لَکُمْ عِنْدِیْ خَزَائِنُ اللّٰہِ وَلَا اَعْلَمُ الْغَیْبَ اور دوسری وَعِنْدَہٗ مَفَاتِحُ الْغَیْبِ لَا یَعْلَمُھَا اِلَّا ھُوَ۔ ان دونوں آیتوں سے مولوی صاحب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے علم غیب کی نفی کرنا چاہتے ہیں اور یہ محض ان کا خیال خام ہے۔ آیات مذکورہ سے اس مدعا پر استدلال محال ہے۔ مولوی صاحب ان آیتوں میں نفی علم غیب ذاتی کی ہے یا تو اضعاً سرکار نے فرمایا ہے۔ کاش! تفسیر خازن ہی کو دیکھ لیتے تو آپ اس آیت سے استدلال کرنے کی جرأت نہ کرتے۔ تفسیر خازن میں

انما نفی عن نفسہ الشریفۃ ھذہ الاشیاء تواضعا للہ تعالیٰ و اعترافا لہ

بالعبودیۃ اور سنیئے! تفسیر عرائس البیان میں ہے سورۃ انعام رکوع ۵، وَلَآ اَعْلَمُ الْغَیْبَ ۔ و تواضع حین اقام نفسہ مقام الانسانیۃ بعد ان کان اشرف عن خلق اللّٰہ من العرش الی الثریٰ والطھر من الکر و بیین والروحانیین خضوعا لجبروتہ و خشوعا فی ابواب ملکوتہ ۔ اور تفسیر نیشاپوری میں اس آیت کے تحت میں مرقوم ہے فیہ دلالۃٌ علی ان الغیب بالاستقلال لا یعلمہ الا اللّٰہ ۔

حضرات! ان عبارتوں سے آفتاب کی طرح روشن ہے کہ آیت میں نفی بطریق تواضع اور استقلال کے ہے یعنی غیب بالاستقلال نہیں جانتا۔ اس سے مولوی صاحب کا استدلال کرنا اور نفی غیب پر سند بنا کر پیش کرنا مولوی صاحب کی ناواقفی اور تفاسیر سے لاعلمی کی بین دلیل ہے۔ تمام علماء کا دستور اور عادت ہے کہ وہ اپنے لئے ہیچمیرز اور ہیچمدان اور اس قسم کے انکسار و تواضع کے الفاظ تحریر فرمایا کرتے ہیں۔ ان الفاظ سے استدلال کر کے جو شخص ان کے علم کا انکار کرے لایعقل اور کودن محض نہیں تو کون ہے؟ تفاسیر میں صاف فرمایا کہ حضور نے تواضعاً نفی فرمائی ہے۔ اس کو حضور کے عدم علم کی دلیل بنایا کیسی کمینہ حرکت اور فرومائگی ہے۔

علاوہ بریں آیت میں علم غیب کی نفی بھی کب ہے۔ نفی ہے تو قول و دعویٰ کی ہے۔ یہی تو فرمایا۔ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم! فرما دیجئے کہ میں تم سے یہ نہیں کہتا اور دعویٰ نہیں کرتا کہ میرے پاس خزائن الٰہیہ ہیں اور میں غیب کا عالم ہوں۔ چنانچہ تفسیر علامہ ابوالسعود میں ہے ملاحظہ ہو وَلَآ اَعْلَمُ الْغَیْبَ عطف علی محل عِنْدِیْ خَزَائِنُ اللّٰہِ ای لا ادعی ایضًا انی اعلم الغیب ۔ اسی طرح تفسیر روح البیان

میں ہے۔ان تفاسیر سے بھی صاف معلوم ہو گیا کہ آنحضور سراپا نور صلی اللہ علیہ وسلم نے دعویٰ کی نفی فرمائی۔ دعویٰ کی نفی علم کی نفی کو ہرگز مستلزم نہیں۔یعنی میں دعویٰ نہیں کرتا کہ میں علم غیب کا عالم ہوں۔اس کے معنی کس طرح ہو سکتے ہیں کہ مجھے غیب کا علم ہی نہیں اور درحقیقت دعویٰ کی بھی نفی نہیں ہے۔جس کی طرف لکم مشیر ہے۔مولوی صاحب! بغض وعناد کا چشمہ اتار کر تفسیر خازن کو پڑھیے۔فرماتے ہیں کہ لکم کے مخاطب کفار ومشرکین ہیں۔لیجئے یہ تفسیر خازن ہے فرماتے ہیں یعنی **قل یا محمد لھٰولاء المشرکین لا اقول لکم** تو مطلب آیہ کریمہ کا یہ ہوا کہ اے حبیب مکرم! فرمادیجئے ان کفار ومشرکین سے کہ میں کب تم سے یہ دعویٰ کرتا ہوں کہ میرے پاس خزائن الٰہیہ ہیں اور نہ میں یہ دعویٰ کرتا ہو کہ میں غیب جانتا ہوں اور فی الواقع نااہل کب اس قابل ہیں کہ ان کے سامنے ایسے دعوے کئے جائیں۔کیا وہابیہ دیوبندیہ بھی اپنے آپ کو ان ہی نااہلوں میں سے سمجھتے ہیں۔اور سنیئے۔تفسیر رغائب الفرقان میں اس آیہ کریمہ کے تحت میں مرقوم ہے۔**قُلْ لَا اَقُوْلُ لَکُمْ لم یقل لیس عندی خزائن اللہ لیعلم اللّٰہ ان خزائن اللّٰہ و ھی العلم بحقائق الاشیاء وما ھیاتھا عندہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم و لکنہ یکلم الناس علی قدر عقولھم ولا اعلم الغیب ای لا اقول لکم ھذا مع انہ قال صلی اللّٰہ علیہ وسلم علمت ما کان وما سیکون**۔یعنی اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا کہ اے حبیب مکرم! آپ کفار ومشرکین سے فرمادیجئے کہ اے کفار نابکار! میں تم سے یہ دعوے نہیں کرتا کہ میرے پاس اللہ کے خزانے ہیں۔یہ نہیں فرمایا کہ میرے پاس اللہ کے خزانے نہیں (بلکہ یہ فرمایا کہ میں تم سے نہیں کہتا کیونکہ تم نااہل ہو اس قابل نہیں کہ

حقائق و اسرار تمہارے سامنے ظاہر کروں) تا کہ معلوم ہو جائے کہ اللہ کے خزانے حضور کے پاس ہیں لیکن حضور بقدران کے عقل وفہم کے کلام فرماتے ہیں اور وہ خزانے تمام چیزوں کی حقیقت وماہیت کا علم ہے۔اس کے بعد ارشاد فرمایاو لا اعلم الغیب یعنی میں تم سے یہ دعوے نہیں کرتا کہ مجھے غیب کا علم ہے۔باوجودیکہ حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام خود فرماتے ہیں کہ جو کچھ ہو چکا اور جو کچھ ہونے والا ہے سب کا علم مجھے عطا ہوا۔چنانچہ طبرانی معجم کبیر اور نعیم بن حماد کتاب الفتن اور ابونعیم حلیہ میں حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور اقدس سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایاان اللّٰہ قد رفع لی الدنیا فانا انظر الیھا والی ما ھو کائن فیھا الی یوم القیامۃ کانما انظر الی کفی ھذہ جلیانا من اللہ جلاہ لنبیہ کما جلاہ النبیین من قبلہ ۔بے شک اللہ رب العزت نے میرے سامنے دنیا اُٹھائی ہے۔تو میں اُسے اور کچھ اُس میں قیامت تک ہونے والا ہے سب کو ایسا دیکھ رہا ہوں جیسے اس اپنی ہتھیلی کو دیکھتا ہوں اُس روشنی کے سبب جو اللہ نے اپنے نبی کیلئے روشن فرمائی۔جیسے مجھ سے پہلے انبیاء کیلئے روشن کی تھی۔اس حدیث سے روشن ہے کہ سمٰوات و ارض اور جو کچھ ان میں ہے اور جو کچھ قیامت تک ہوگا۔اس سب کا علم اگلے انبیاء کرام علیہم السلام کو بھی عطا ہوا اور حضرت عزت عز جلالہٗ نے اس تمام مَا کَانَ وَمَا یَکُوْن کو اپنے ان محبوبوں کے پیش نظر فرمادیا۔مثلاً شرق سے غرب تک سماک سے سمک تک ارض سے فلک تک اس وقت اکناف عالم میں جو کچھ ہو رہا ہے اور تلوّن کا یہ مناظرہ سیدنا ابراہیم خلیل جلیل علیہ الصلوٰۃ والسلام ہزار ہا برس پہلے اس سب کو ایسا دیکھ رہے تھے گویا اس وقت ہر جگہ موجود ہیں۔ایمانی نگاہ میں نہ یہ قدرت

الٰہی پر دشوار۔ نہ عزت ووجاہت انبیاء کے مقابل بسیار۔ لیکن دیوبندی بے چارے دیو کے مارے جن کے یہاں خدائی کی حقیقت اتنی ہو کہ ایک پیڑ کے پتے گن دے۔ وہ اگران آیات سے حضور کے علم کے انکار پر استدلال کریں تو کیا محل تعجب ہے

کس قدر ستم کیسا ظلم صریح ہے کہ تواضع کو عدم علم کی دلیل بنانا اور عدم دعویٰ سے عدم علم پر استدلال کرنا کس درجہ کی ابلہ فریبی اور انتہائی جہالت ہے۔ کما لا یخفی علی من له ادنیٰ مسکة من العلم اسی طرح مولوی صاحب نے آیہ کریمہ وَ عِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَیْبِ لَا یَعْلَمُهَاۤ اِلَّا هُوَ سے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے علم غیب کی نفی پر استدلال کیا ہے۔ ترجمہ آیہ کریمہ کا یہ ہے "غیب کی کنجیاں اللہ کے پاس ہیں۔ اس کے سوا کوئی نہیں جانتا" مولوی صاحب بتائیں کہ اس آیت میں علم سے اگر ذاتی استقلالی مراد ہو تو دیوبندیوں کو کیا مفید۔ علم ذاتی استقلالی ازلی ابدی بے شک اللہ تعالیٰ کے ساتھ خاص ہے جیسا کہ ہم اپنی پہلی تقریروں میں وضاحت سے بدلائل ساطعہ ثابت کر چکے ہیں تو اس سے سید الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم اور دیگر محبوبانِ حق کے علم عطائی کی نفی کس طرح ہوتی ہے اور اگر مولوی صاحب کے نزدیک علم عطائی مراد ہو تو صحت استثنا کی کوئی صورت نہیں بجز اس کے علم الٰہی کو بھی (معاذ اللہ) عطائی کہا جائے اور جو علم الٰہی کو عطائی کہے وہ ہمارے نزدیک کافر ہے۔

حضرات! اس آیت کو ادنیٰ علم والا بھی انبیاء و اولیاء کے علم عطائی کے انکار کی سند نہیں بنا سکتا بلکہ اس آیت سے تو محبوبان حق خصوصا سید الانبیاء (ﷺ) کیلئے غیب کے علم کا اثبات ہوتا ہے۔ مفردات راغب اصفہانی ص ۳۷۷ میں ہے۔ وقوله و عنده مفاتح الغيب يعني ما يتوصل به الى غيبه المذكور في قوله فَلَا يُظْهِرُ

عَلٰی غَیْبِہٖ اَحَدًا اِلَّا مَنِ ارْتَضٰی مِنْ رَّسُوْلٍ یعنی آیہ کریمہ عِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَیْبِ کا مطلب یہ ہے کہ اللہ کے پاس ہیں غیب کی کنجیاں یعنی وہ چیز جو اس غیب تک پہنچنے اور اس کے حاصل کرنے کا ذریعہ ہو جس کا ذکر آیہ کریمہ فَلَا یُظْهِرُ عَلٰی غَیْبِہٖ میں ہے۔ پس اس آیت سے بھی نفی علم عطائی ثابت کرنا جہل و ظلم ہے۔

تفسیر عرائس البیان میں ہے قال الجریری لا یعلمها الا هو و من یطلعه علیها من صفی و خلیل و حبیب و ولی ۔ سبحان اللہ کیا ایمان افروز تفسیر ہے۔ فرماتے ہیں مفاتح غیب کو کوئی نہیں جانتا۔ مگر اللہ اور وہ شخص جس کو اللہ تعالیٰ ان پر اطلاع دے۔ خواہ وہ صفی ہو، یا خلیل یا حبیب یا ولی۔ اور اسی تفسیر میں چند سطور اوپر اسی آیت کی تفسیر میں لکھا ہے۔ وقولہٗ لَا یَعْلَمُهَا اِلَّا هُوَ ای لا یعلم الا ولون و الاخرون قبل اظهاره تعالیٰ ذالک لهم یعنی اس آیت کا مطلب یہ ہے کہ اللہ کے ظاہر کرنے سے پہلے کوئی نہیں جان سکتا یہی ہمارا دعویٰ ہے۔

آیات مذکورہ میں نفی علم ذاتی استقلال کی ہے نہ کہ عطائی کی بلکہ ان آیتوں سے علم غیب عطا ہونا ثابت ہوتا ہے۔

سامعین کرام! خیال فرمایئے کہ وہابیہ کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے کس قدر عداوت ہے کہ جن آیتوں میں علم عطائی کا اثبات اور علم ذاتی کا انکار ہے اس قسم کی آیتوں کو پڑھ کر عوام کو سمجھایا جاتا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو علم غیب نہیں دیا گیا اللہ حیا دے ایمان دے۔

مولوی خیر محمد صاحب نے میرے وہ کلمات جو ملا حسن کے خطبہ کے پڑھتے تھے سمجھنے میں غلطی کی۔ مولوی صاحب! میں نے یہ کہا تھا کہ باری عز اسمہ کلیات و

جزئیات کا خالق ہے۔ کل حادث ومخلوق ہے اور علم باری تعالیٰ قدیم وغیرہ مخلوق لہذا اللہ رب العزت کے علم کو کلی و جزئی و حادث ومخلوق کے ساتھ متصف نہیں کر سکتے۔ تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ کلیات جیسے گدھا گھوڑا انسان حیوان وغیرہ خدا کی مخلوقات ہیں۔ حادث وممکن جائز الفنا ہیں یہ ہرگز خدائے قدوس کا علم نہیں جیسا کہ آپ نے کہا کہ خدا کا علم کلی ہے پھر کلی خواہ نوع جنس فصل خاصہ عرض عام ان کلیات خمسہ میں سے کوئی سی کلی اختیار کیجئے۔ ہرگز وہ خدا کا علم نہیں۔ بلکہ ان تمام کلیات و جزئیات وحادثات وممکنات ومحالات ومعدومات سب کو اس کا علم محیط ہے۔

## جوابی تقریر دوم

(منجانب: مولوی خیر محمد صاحب جالندھری، مناظرہ جماعت دیوبندیہ)

بھائیو! آپ نے مولوی سید احمد صاحب کی تقریر سنی کہ نہ تو کوئی آیت یا حدیث علم غیب کے ثبوت کیلئے پیش کی اور نہ ہی میری دلیلوں کا جواب دیا۔ دس منٹ کا وقت محض اِدھر اُدھر کی باتوں میں ضائع کر دیا۔ میں نے اپنی تقریر میں اس بات کو ثابت کر دیا تھا کہ خداوند تعالیٰ کے بغیر کسی کو غیب کا علم نہیں اور دعویٰ ثابت کرنے کیلئے دو آیتیں بطور دلیل پیش کی تھیں۔ افسوس کہ مولوی سید احمد صاحب نے میری دلیلوں کا جواب دینے کی زحمت گوارا نہ کی۔ میں پھر عرض کرتا ہوں کہ آپ جو جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے علم کو خداوند تعالیٰ کے علم کے برابر مانتے ہیں یہ شرک ہے۔ غیب کا علم سوائے خدا کے کسی کو نہیں۔ آپ نے اپنی تقریر میں یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ما کان و ما یکون کا علم عنایت فرمایا گیا لیکن

آپ نے صرف اپنا ہی دعویٰ پیش کیا۔ کوئی دلیل اس کے متعلق قائم نہیں کی جس کا میں جواب دوں۔ صرف دعویٰ ہی دعویٰ ہے۔ اس کو بھی باطل کردوں گا اور آپ کی طرح زبانی جمع خرچ سے وقت کو نہیں گزاروں گا۔ بلکہ اپنے دعویٰ کو قرآن اور حدیث سے ثابت کروں گا۔

خداوند تعالیٰ فرماتا ہے وَمَا عَلَّمْنَاهُ الشِّعْرَ وَمَا يَنْبَغِي لَهٗ یعنی ہم نے اپنے رسول کو شعر کا علم نہیں دیا۔ آپ تو جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے ریت کے ہر ذرّے اور پانی کے ہر قطرے کا علم ثابت کرتے ہیں لیکن خداوند تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم نے اپنے رسول کو تو شعر کا علم بھی نہیں دیا۔

اب میں آپ سے پوچھتا ہوں کہ شعر ما کان و ما یکون کے اندر داخل ہے یا نہیں؟ اگر داخل ہے اور یقیناً داخل ہے تو اس سے آپ کا یہ دعویٰ باطل ہو گیا کہ جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ما کان و ما یکون کا علم عنایت فرمایا گیا۔ میں نے کتنی آیتوں اور حدیثوں سے ثابت کر دیا کہ جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو علم غیب پر اطلاع نہیں دی گئی۔ ایک اور حدیث سنئے۔ مشکوٰۃ شریف کے اندر یہ حدیث موجود ہے کہ جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیماری کی حالت میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے دریافت فرمایا کہ کیا لوگ نماز پڑھ چکے ہیں؟ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا کہ نہیں۔ یا رسول اللہ! بلکہ لوگ آپ کا انتظار کر رہے ہیں۔ پھر آپ نے فرمایا کہ میرے لئے لوٹے میں پانی ڈالو تا کہ میں وضو کروں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے آپ کے ارشاد کی تعمیل کی اور لوٹے میں پانی ڈالا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اُٹھنا چاہا لیکن آپ پر غشی طاری ہو گئی۔ جس وقت کچھ افاقہ ہوا تو پھر دریافت فرمایا

کہ کیا لوگ نماز پڑھ چکے ہیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا کہ نہیں یارسول اللہ! وہ آپ کا انتظار کررہے ہیں۔ آپ نے پھر فرمایا کہ میرے لئے لوٹے میں پانی ڈالو تاکہ وضو کروں۔ آپ اٹھتے ہیں لیکن غشی طاری ہو جاتی ہے حتیٰ کہ تین دفعہ ایسی حالت ہوتی ہے اور ہر بار اُٹھ کر دریافت فرماتے ہیں کہ کیا لوگ نماز پڑھ چکے ہیں؟ اس حدیث سے صاف طور سے ثابت ہو گیا کہ جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو علم غیب تو کجا دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہ تھا"۔

**نشانِ صداقت اہلسنت:** یہ دریدہ دہن اور بے ادب دیوبندی مولوی یہاں تک ہی تقریر کرنے پایا تھا کہ قہر الٰہی کی بجلی اُن کی سٹیج پر گری اور تڑاق سے اُن کی سٹیج دو ٹکڑے ہو گئی اور تمام کے تمام دیوبندی مولوی دھڑام سے سر کے بل زمین پر گرے۔ چاہیئے تو یہ تھا کہ اس خدائی انتباہ سے اُنہیں کچھ عبرت حاصل ہوتی اور جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تنقیص شان سے زبان کو روکتے لیکن جن کے دل تنقیص انبیاء اور توہین رسالت مآب سے سیاہ ہو چکے ہوں اُن پر اس قہر خداوندی کا کیا اثر ہوتا۔ دیوبندی مولوی بدستور اپنی تقریر میں مشغول رہا۔

(دیوبندی مولوی تقریر جاری رکھتے ہوئے) بھائیو! جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر اور مسجد کے درمیان ایک دیوار حائل تھی۔ جب آپ دیوار کے پیچھے کا حال نہیں بتلا سکتے تو علم غیب کی خبر کیسے دے سکتے ہیں؟ اس حدیث سے صاف ثابت ہو گیا کہ جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو علم غیب پر ہرگز دسترس نہیں تھی۔ میں مولوی سید احمد صاحب کی خدمت میں عرض کرتا ہوں کہ وہ اپنی تقریر میں میرے ان تمام اعتراضات کا جواب دیں"۔

# تقریر سوم

(منجانب مناظر اہلسنت ابوالبرکات مولانا سید احمد صاحب قبلہ)

عزیزانِ گرامی! مولوی صاحب بار بار اسی مماثلت و مساوات کی رٹ لگائے جاتے ہیں حالانکہ فقیر گذشتہ تقریروں میں غیر مشتبہ الفاظ میں اپنا اور اپنے اکابر کا عقیدہ ان کی تصانیف سے پیش کر چکا ہے لیکن مولوی صاحب اپنی ہر تقریر میں افترا پردازی اور بہتان بندی کے سوا کوئی مفید مطلب بات نہیں بیان کرتے۔ مولوی صاحب ان حیلہ سازیوں اور فریب کاریوں سے پیچھا نہیں چھوٹ سکتا۔ آپ میری پیش کردہ دس آیات کا جواب دیجئے یا تسلیم کیجئے۔ آپ کتنی ہی بھاگنے کی کوشش کریں لیکن میں آپ کو بھاگنے نہیں دوں گا۔ آج آپ کا دل جانتا ہے کہ کس کے سامنے آپ آئے ہیں۔ ہمیشہ آپ کے بڑے بڑے مایہ ناز مناظر اسی طرح کی دروغ بافیوں اور حیلہ سازیوں سے اپنا پیچھا چھڑا کر راہِ فرار اختیار کرتے رہے ہیں۔ لاہور میں آخری فیصلہ کن مناظرہ منعقد ہوا ہم نے حسب وعدہ اپنے علمائے کرام اور مشائخ عظام کو مناظرہ کے میدان میں آنے کی تکلیف دی اور کثیر التعداد علمائے اہلسنت اطرافِ ملک سے رونق افروز ہوئے لیکن دیوبندی نہ اپنا مناظر پیش کر سکے اور نہ مصدقہ وکیل کو حاضر کر سکے۔ باوجود اس کے جب مناظرہ کی شرائط طے ہونے لگیں تو اسی قسم کی لاطائل باتوں میں وقت ضائع کیا اور بھاگ گئے لیکن بفضلہ تعالیٰ آپ لوگوں کو شہروں میں تو اپنی خرافات پھیلانے اور کفر و شرک کی مشین چلانے کی جراُت نہیں ہوتی کیونکہ اہل شہر اور تعلیم یافتہ طبقہ دیوبندیوں کے مزخرفات اور اباطیل پر مطلع ہو چکے ہیں۔ وہاں آپ کی دال نہیں

گلتی تو چھوٹے قصبوں اور دیہات میں اپنے باطل عقائد و اعمال کی اشاعت و تبلیغ کرتے ہیں۔ یاد رکھئے کہ ابھی سید احمد زندہ ہے۔ محال است کہ سنیاں بمیرند و دیوبندیاں جائے ایشاں گیرند۔ جس طرح شہروں میں آپ کے عقائد کفریہ کے ڈھول کا پول کھل گیا ہے انشاء اللہ العزیز آج قصبہ تلون میں بھی آپ کے عقائد فاسدہ و اعمال کاسدہ کو بے نقاب کر دیا جائے گا۔ الحمد للہ کہ آپ کے شہر جالندھری میں بھی سنت کی میخ گاڑ دی گئی ہے۔ مولانا عبدالجلیل صاحب فاضل حزب الاحناف نے جالندھر شہر میں مدرسہ قائم کر لیا ہے اور بفضلہٖ تعالیٰ اب اہل جالندھر بھی بیدار ہو چلے ہیں۔ فقیر نے کئی بار جالندھر میں تقریر کی اور آپ کے عقائد فاسدہ کو ظاہر کیا۔

ع...... ''نہاں کے ماند آں رازے کزو سازند محفلہا''

؎ الجھا ہے پاؤں خیر کا زلف دراز میں
لو آپ اپنے دام میں صیاد آ گیا

مولوی صاحب نے ایک اور آیت پڑھی ہے۔ وَمَا عَلَّمْنَاهُ الشِّعْرَ وَمَا يَنْبَغِي لَهٗ ۔ مولوی صاحب فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اگر مَا کَانَ وَ مَا يَكُوْنُ کا علم ہوتا تو شعر کا بھی علم ہوتا۔ مگر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم نے شعر کا علم نہیں دیا۔ واہ مولوی صاحب! خوب فرمایا۔ ع......ایں کار از تو آید و مرداں چنیں کنند

عزیزانِ گرامی! کس قدر تعجب کی بات ہے کہ زید و عمر و کو تو شعر کا علم ہو اور جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو شعر کا علم نہ دیا گیا۔ جناب مولانا! علم کے سولہ معنی ہیں۔ یہاں علم دانستن کے معنی نہیں ہے کیونکہ علم بمعنی دانستن کمال ہے اور جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہر کمال کے جامع ہیں۔ لیکن اللہ تعالیٰ اس آیت کے آخر میں

فرماتا ہے وَمَا يَنۡبَغِىۡ لَهٗ یعنی ہم نے علم شعر اپنے محبوب کو نہیں سکھایا اور وہ محبوب کے شایان شان نہیں۔ کیوں جناب مولوی صاحب! علم بمعنی دانستن کمال ہے تو گویا کمال حضور کی شان کے لائق نہیں۔ کس قدر جہالت ہے۔ وہابیت کا بُرا ہو۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی عداوت نے ان کو اندھا گونگا بہرا اور حواس باختہ کر دیا ہے۔ سچ ہے جب خدا ایمان لیتا ہے تو ساتھ ہی عقل بھی سلب کر لیتا ہے۔ جناب والا! یہاں علم بمعنی ملکہ و عادت ہے۔ آیہ کریمہ کے معنی یہ ہیں کہ ہم نے اپنے محبوب کو شعر گوئی کا ملکہ نہیں سکھایا اور یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شان کے لائق نہیں۔ کتنے ہی فن شاعری کے ماہر عروض و قوافی کے جاننے والے ایسے ہیں کہ وزن شعر کو صحیح ادا کرنے پر قادر نہیں۔ اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ انہیں شعر ردّی و جید میں تمیز نہ ہو۔ فن کے قواعد و مصطلحات سے بے خبر ہوں۔ ہاں شعر گوئی کا ملکہ نہیں۔ علم سے بہت مرتبہ ملکہ مراد ہوتا ہے۔ ہمارے روزمرہ کے محاورے ہیں کہ فلاں عالم لکھنا نہیں جانتا ہے۔ اس کے یہ معنی نہیں کہ املا یا رسم الخط یا حروف کی صورت و ہیئت اور قواعد کی اُس کو خبر نہیں۔ سب کچھ جانتا ہے مگر لکھنے کا ملکہ نہیں۔

آپ روٹی پکانا نہیں جانتے۔ اس کے یہی معنی ہیں کہ ملکہ نہیں ورنہ جانتے خوب ہیں کہ پکتی کس طرح ہے۔ زید کہتا ہے کہ تیر اندازی جانتا ہوں۔ آپ تیر کمان دے کر کہئے کہ نشانہ لگائے اور کسی طرح نشانہ نہ لگا سکے۔ تو یہی کہا جا سکے گا کہ نہیں جانتا گو کہ وہ تیر اندازی کے مفہوم و معنی کا خوب واقف ہے۔ اسی طرح کہا جاتا ہے کہ میں نے اپنی اولاد کو جھوٹ بولنا نہیں سکھایا۔ چوری، زنا، قمار بازی اور بٹیر بازی و مرغ بازی اور پتنگ بازی نہیں سکھائی۔ تو کیا اس کے یہ معنی ہیں کہ وہ چوری اور زنا اور قمار

بازی اور بٹیر بازی و مرغ بازی اور پتنگ بازی کے مفہوم و معنی کو نہیں جانتا۔ ہرگز نہیں بلکہ یہاں ملکہ اور عادت کی نفی ہے اور علم سے مراد ملکہ کچھ ہمارے ہی محاورات پر منحصر نہیں ۔ ہر ملک اور زبان میں علم بمعنی ملکہ بکثرت مستعمل ہے۔ تلویح میں ہے۔ ولا نسلم ان دلالة للفظ العلم على التهو المخصوص فان معناه ملكة يقتدر بها على ادراک جزئيات الاحكام و اطلاق العلم عليها شائع زائع في العرف كقولهم في تعريف العلوم علم كذاو كذا فان المحققين على ان المراد به هذه الملكة و يقال لها الصناعة ايضا لا نفس الا دراک ۔مولانا عبدالحق خیرآبادی اور ملا جیون رحمہما اللہ اپنی اپنی شرحوں میں فرماتے ہیں لان المراد بالعلم الملكة۔اب تو آپ کو معلوم ہو گیا ہو گا کہ علم بمعنی ملکہ ہے اور آیۂ کریمہ میں یہی مراد ہے اور احادیث میں بکثرت علم بمعنی ملکہ آیا ہے۔ مسند الفردوس میں بکر بن عبداللہ بن ربیع سے مروی ہے۔عن النبی صلى الله عليه وسلم علمو اولادكم السباحة و الرماية اپنی اولاد کو تیر اندازی اور شناوری سکھاؤ یعنی ان کو عادت ڈالو۔

دوسرا جواب یہ ہے کہ شعر دو معنی میں مستعمل ہے۔اوّل کلام موزون جس میں وزن کا قصد کیا گیا ہو۔تفسیر کبیر میں ہے الشعر هوا لكلام الموزون الذى قصد الى وزنه یہ تو معنی عرفی ہیں۔دوسری معنی منطقی قدماء حکماء کے نزدیک وزن و قافیہ شعر کا رکن نہیں ہیں بلکہ رکن شعر ان کے نزدیک صرف مقدمات مخیلہ کا ایراد ہے۔ تو جو قیاس مقدمات مخیلہ سے مرکب ہو اُس کو شعر کہتے ہیں اور بعض علماء منطقی شعر اس کو کہتے ہیں جو مقدمات کاذبہ سے مرکب ہو۔تفسیر روح البیان جلد ثالث ص ۲۸۱ میں

ہے والشعر عندا لحکماء القد ما ء لیس علی وزن و قافیة ولا الوزن والقافیة رکن فی الشعر عندھم بل الرکن فی الشعر ایراد المقدمات المخیلة اور مسلم الثبوت میں ہے۔ واجیب بانه لا یضر لا ادری لانه المراد الملکة وفیه ایضا قال بعضھم الشعر اما منطقی وھو المؤلف من المقدمات الکاذبة ۔ اب سمجھنا چاہیئے کہ قرآن پاک میں جولفظ شعر وارد ہوا ہے اس سے منطقی معنی ہی مراد ہیں۔ کیونکہ قرآن پاک کا اسلوب شعر و شاعری سے پاک اور منزہ ہے۔ لہذا آیت کا صحیح مطلب یہ ہوا کہ ہم نے اپنے حبیب کو شعر یعنی کذب نہیں سکھایا اور نہ ہی یہ اُن کے منصب رفیع نبوت کے سزاوار ہے۔

کہیۓ مولوی صاحب! کچھ سمجھ میں آیا۔ یا وہی مرغے کی ایک ٹانگ۔ کاش! یہ مناظرہ کسی شہر میں ہوتا تو آپ کا پول کھلتا۔ جنگل میں مور ناچا کس نے جانا۔

مولوی صاحب نے مشکوۃ شریف کی حدیث بھی پیش کی ہے کہ مرض الموت میں سرور انبیاء صلی اللہ علیہ وسلم نے حاضرین سے دریافت فرمایا کہ کیا نماز ہوگئی ؟ لوگوں نے عرض کیا حضور کا انتظار ہے۔ اس حدیث سے حضور اقدس سے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے علم کی نفی پر استدلال کرنا اور اس حدیث سے سند پکڑنا ہمارے مدمقابل کی خوش فہمی ہے۔ ماشاءاللہ: آپ کا استدلال قابل داد ہے۔ مولوی صاحب! اس حدیث میں کون سا لفظ ایسا ہے جو صراحۃً یا اشارۃً بھی عدم علم حضور پر دلالت مطابقی یا تضمنی کرتا ہو۔ حضور انور کا دریافت فرمانا کہ نماز میں کیا دیر ہے ہرگز عدم علم کو مستلزم نہیں۔ اگر استفہام مطلقاً عدم علم کو مستلزم ہوتا تو پھر آپ کے پاس اس کا کیا جواب ہے؟ رب العزت موسیٰ علیہ السلام سے دریافت فرماتا ہے وَمَا تِلْكَ

بِیَمِیْنِکَ یَا مُوْسیٰ ۔اے موسیٰ تیرے ہاتھ میں کیا ہے؟ (معاذ اللہ) آپ کے طور پر خدائے قدوس بھی بے خبر اور بے علم تھا۔ اُس کو خبر نہ تھی کہ موسیٰ علیہ السلام کے ہاتھ میں کیا ہے۔ اگر علم ہوتا تو کیوں پوچھتا؟ جب موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا ھِیَ عَصَایَ یہ میری لکڑی ہے۔ تب (معاذ اللہ) خدا کو لکڑی کا علم ہوا۔ کیوں جناب مولانا کیا بعینہٖ آپ کا قیاس یہاں جاری ہوگا۔

نیز حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو احیاء موتیٰ کی درخواست پر ارشاد ہوا اَوَلَمْ تُؤْمِنْ ! کیا تم کو یقین نہیں؟ نیز حدیث اختصام ملائکہ میں ہے کہ میرے رب نے مجھ سے پوچھا یا محمد فیما یختصم الملاء الاعلیٰ ۔اے محبوب ملاء اعلیٰ کے فرشتے کس چیز میں جھگڑتے ہیں۔ نیز مسلم شریف کی حدیث میں ہے۔ اذھب الی محمد وربک اعلم فاسئلہ ما یبکیک ! محمد مصطفےٰ کی خدمت میں حاضر ہوکر دریافت کرو کہ سبب گریہ کیا ہے؟ باوجودیکہ اللہ تعالیٰ اعلم ہے۔ تو پھر مولوی خیر محمد صاحب کے نزدیک خدائے قدوس کو بھی علم نہ ہونا چاہیئے اگر علم ہوتا تو دریافت کیوں کیا جاتا؟

حضرات! یہ ہے ان گمراہوں کی حدیث دانی اور نکتہ آفرینی۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا دریافت فرمانا کہ نماز میں کیا دیر ہے بہت سی حکمتوں پر مبنی ہے۔ بات بڑھ جاتی ہے اور وقت میں گنجائش نہیں تاہم بعض مصالح وحِکم عرض کرتا ہوں اوّل جماعت کا شوق دلانا کہ ایسے وقت میں کہ صاحب فراش ہوں نماز کا خیال ہے۔ جماعت کا شوق ہے تاکہ اُمت بھی حضور کا اتباع کرے اور اسی طرح بیماری میں جماعت کی جستجو کرے۔ نیز حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو اپنا قائم مقام کھڑا کرنا تھا

اُن کی عظمت و قابلیت کا سب پر اظہار مقصود تھا تا کہ تمام حاضرین پر یہ امر واضح ہو جائے کہ حضور انور نے دین کا امام صدیق اکبر کو بنایا تو دنیوی نظام کی اصلاح کے لئے بھی صدیق اکبر کو ہی امام بنانا چاہیئے اور بہت سی مصلحتیں ہیں جن کے بیان کی وقت اجازت نہیں دیتا۔ مولوی خیر محمد صاحب! اِدھر اُدھر کی بے سود باتوں سے کچھ فائدہ نہیں۔ آپ میرے پیش کردہ دلائل کا جواب دیں"۔

## جوابی تقریر سوم

(منجانب: مولوی خیر محمد صاحب مناظر جماعت دیوبندیہ)

میرے محترم بھائیو! آپ نے مولوی سید احمد صاحب کی تقریر خوب سن لی ہوگی۔ آپ نے اپنی تقریر میں موٹے موٹے اور مشکل لفظ استعمال کر کے اس بات کی کوشش کی ہے کہ ان کی قابلیت کا سکہ لوگوں کے دلوں پر بیٹھ جائے اور دیہاتی لوگ سمجھیں کہ یہ کوئی بڑے بھاری عالم ہیں اور ہم لوگ ان کی تقریر سے رعب میں آ جائیں لیکن مولوی صاحب!

باطل سے دبنے والے اے آسمان نہیں ہم
سو بار کر چکا ہے تو امتحاں ہمارا

آپ بڑے عالم فاضل سہی لیکن ہم بھی کوئی بچے نہیں کہ آپ کے رعب میں آ جائیں۔ میں نے کتنی آیتیں پڑھیں لیکن آپ نے کسی کا جواب نہیں دیا۔

آپ نے مولوی احمد رضا خاں صاحب بریلوی اور مولوی نعیم الدین صاحب مراد آبادی کی عبارتیں پڑھ دیں کہ ہم رسول کریم کے علم کو حادث متناہی محدود

وغیرہ مانتے ہیں۔ میں آپ سے دریافت کرتا ہوں کہ آپ جو اپنی تقریروں میں جناب محمد رسول اللہ (ﷺ) کا علم ماکان وما یکون ثابت کرتے ہیں۔ کیا یہ علم خداوند تعالیٰ کو نہیں۔ آپ اس بات کو ضرور تسلیم کریں گے کہ یہ علم خداوند تعالیٰ کو حاصل ہے۔ اب آپ بتائیں کہ جب خداوند تعالیٰ کو بھی علم ماکان وما یکون حاصل اور جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بھی ماکان وما یکون کے عالم۔ تو اس علم ماکان وما یکون کے لحاظ سے خدا اور رسول کا علم برابر ہو گیا پھر آپ کس طرح کہہ سکتے ہیں کہ ہم نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے علم کو خدا تعالیٰ کے علم کے برابر نہیں مانتے۔ اس کے علاوہ آپ نے اور کوئی دلیل پیش ہی نہیں کی جس کا میں جواب دوں۔

آپ نے ہمیں یہ دھمکی دی ہے کہ ہم نے جالندھر میں مولوی عبدالجلیل کو تمہارے مقابلہ میں چھوڑ رکھا ہے اور وہاں مدرسہ قائم کر دیا ہے۔ مولانا صاحب! مجھے تو بڑی خواہش رہی کہ مولوی عبدالجلیل صاحب میرے مقابلہ میں آئے لیکن اُس بے چارے کو اس بات کی کبھی جرأت نہ ہوئی۔ اب اشتہار میں نام پڑھ کر بڑی خوشی ہوئی تھی کہ شاید تلون میں میرے مقابلے میں آئے لیکن یہاں آ کر سنا کہ اُس کو مناظرہ کی خبر سن کر دست لگ گئے ہیں۔ (دیوبندی مناظر کی اس فصاحت و بلاغت پر تمام دیوبندی کھلکھلا کر ہنسے)

آپ نے اپنی تقریر میں سوائے دو یا تین آیتوں اور ایک حدیث کے جس کا حوالہ بھی آپ نے پیش نہیں کیا اور کوئی آیت اور حدیث نہیں پڑھی۔ حالانکہ دعویٰ تو کیا کہ چودہ آیتوں اور تیس حدیثوں سے ثابت کروں گا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو علم غیب عطا کیا گیا۔ مولانا! آپ کی وہ حدیثیں اور آیتیں کہاں گئیں۔ کیوں پیش نہیں

کرتے۔ میں نے آگے بھی کتنی آیتیں پڑھیں اور اب اور بھی پڑھتا ہوں اور ان تمام دلائل سے ثابت کروں گا کہ خدا کے سوا کسی نبی ولی کو غیب کا علم نہیں دیا گیا۔

سنیے! خداوند تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے لَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَيْبَ لَا سْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَيْرِ وَمَا مَسَّنِيَ السُّوْءُ۔ (پ۹، سورہ الاعراف آیت ۱۸۸) یعنی اگر میں علم غیب جانتا تو بہت سی بھلائی جمع کر لیتا اور مجھے کوئی برائی نہ چھوتی۔ دیکھئے کیسی صاف تصریح کی گئی ہے کہ جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو غیب کا علم نہیں تھا اگر غیب کا علم ہوتا تو آپ کو کسی قسم کی تکلیف نہ پہنچتی۔ حالانکہ آپ کو انتہا درجہ کی تکلیفیں پہنچائی گئیں۔ آپ کے دانت مبارک شہید ہوئے، پتھر مار کر آپ کے تمام جسم کو مجروح کیا گیا۔ ایسے ہی ہزار ہا تکلیفیں آپ کو پہنچیں۔ معلوم ہوا کہ آپ کو علم غیب نہ تھا اگر غیب کا علم ہوتا تو آپ کو کسی قسم کی تکلیف نہ پہنچتی۔

## تقریر چہارم

(منجانب: ابوالبرکات حضرت مولانا سید احمد صاحب قبلہ مناظر اہلسنّت)

عزیزانِ گرامی! مولوی صاحب نے فرمایا ہے کہ اب تک کوئی آیت اور حدیث پیش نہیں کی گئی کیا یہ سچ ہے؟ مولوی صاحب! حضور انور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی عداوت وتوہین نے آپ کو گونگا بہرا اور اندھا کر دیا تو اس کا میرے پاس کوئی علاج نہیں۔ کیا آپ بھی اُن لوگوں میں داخل ہونا چاہتے ہیں جن کے بارے میں رب العزت نے فرمایا: لَهُمْ قُلُوْبٌ لَّا يَفْقَهُوْنَ بِهَا وَلَهُمْ اَعْيُنٌ لَّا يُبْصِرُوْنَ بِهَا وَلَهُمْ اٰذَانٌ لَّا يَسْمَعُوْنَ بِهَا۔ (پ۹، سورہ الاعراف، آیت ۱۷۹)

کفار ومشرکین دل آنکھ کان رکھتے ہیں لیکن آیات قرآنی اور فرمان مصطفوی کو سنتے دیکھتے اور سمجھتے نہیں۔ تمام مجمع گواہ ہے کہ میں نے شروع سے اب تک اپنے دعوے کے اثبات میں دس بارہ آیتیں پڑھیں۔ حدیثیں سنائیں۔ مفسرین کے اقوال سنائے آپ نے جو آیتیں پڑھیں ان کا مفصل دلائل سے جواب دیا اور خوب آپ کی جہالت طشت از بام کی پھر بھی آپ یہی کہتے جاتے ہیں کوئی آیت اور حدیث نہیں پیش کی۔ مولوی صاحب! میرے دلائل کا جواب دیجئے اضاعت وقت گناہ ہے۔ آپ کو میدان مناظر سے جانے نہ دوں گا اور ہمیں تو آپ کی ناز برداری وخاطر داری مدنظر ہے۔ لہذا آپ کے ارشاد کی تعمیل میں فقیر چند احادیث وآیات سناتا ہے۔ حق کا مالک آپ کو حق قبول کرنے کی توفیق دے سنیے! رب العزت ارشاد فرماتا ہے: عَالِمُ الْغَيْبِ فَلَا يُظْهِرُ عَلٰى غَيْبِهٖ اَحَدًا اِلَّا مَنِ ارْتَضٰى مِنْ رَّسُوْلٍ۔ (پ۲۹، سورہ جن، آیت ۲۶، ۲۷) اللہ رب العزت جل جلالہٗ عالم الغیب ہے پس کسی کو اپنے غیب خاص پر مسلط نہیں کرتا مگر اپنے پسندیدہ رسولوں کو اپنے غیب خاص پر مسلط کرتا ہے۔ دیکھئے اس آیت سے کس قدر واضح طور پر ثابت ہوتا ہے کہ عالم الغیب بالذات اللہ تعالیٰ ہے۔ اُس کے غیب خاص پر بلا اُس کی عطا کے کوئی مطلع نہیں ہوسکتا۔ ہاں جس کو وہ پسند کرے اپنے رسولوں میں سے۔ محققین کرام فرماتے ہیں کہ لَا يُظْهِرُ غیبہ علی احد نہیں فرمایا کہ اللہ تعالیٰ اپنا غیب کسی پر ظاہر نہیں فرماتا کیونکہ اظہار غیب تو اولیائے کرام (قدست اسرارہم) پر بھی ہوتا ہے اور بذریعہ انبیاء اولیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام عامۂ مومنین پر بھی۔ بلکہ مفعول کو مؤخر اور اس کے متعلق کو مقدم کیا اور فرمایا لَا يُظْهِرُ عَلٰى غَيْبِهٖ اَحَدًا اپنے غیب خاص پر کسی کو ظاہر وغالب ومسلط نہیں فرماتا مگر اپنے

پسندیدہ اور مرتضٰی رسولوں کو۔ان دونوں مرتبوں میں کیسا فرق عظیم ہے۔سبحان اللہ! کیسی روشن دلیل ہے کہ مرتضٰی رسولوں کو غیب خاص پر غالب و مسلط کیا جاتا ہے اور عام غیب کا علم تو اولیاے کرام کو بھی عطا ہوتا ہے۔نیز اس آیہ کریمہ سے آئمہ اہلسنت نے فرقہ ضالہ معتزلہ کا بھی ردّ فرمایا ہے کیونکہ وہ اولیائے کرام کی کرامات اور ان کیلئے علم غیب کا انکار کرتے ہیں اور غیب کا علم رسولوں کے سوا کسی کو نہیں مانتے۔چنانچہ اسی آیہ کریمہ کی تفسیر میں امام فخر الدین رازی تفسیر کبیر میں اور علامہ سعد الدین تفتازانی شرح مقاصد میں اور تفسیر روح البیان میں مضمون بالا کو تحریر فرماتے ہیں۔اگر ہمارے مدمقابل کو ان عبارتوں کی ضرورت ہو تو یہ موجود ہیں۔تعجب ہے فرقہ ضالہ معتزلہ تک تو انبیاء کرام کے علم غیب کا قائل ہے لیکن فرقہ دیوبندیہ معتزلہ سے بھی دو قدم آتے ہیں کہ انبیاء کرام کیلئے بھی علم غیب نہیں مانتا۔اور سنئے ارشاد ہوتا ہے۔

وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُطْلِعَكُمْ عَلَى الْغَيْبِ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَجْتَبِىْ مِنْ رُّسُلِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ۔(پ۴،سورہ آل عمران آیت ۱۷۹) یعنی ”اللہ تعالٰی یوں نہیں کہ تم کو مطلع کردے غیب پر اور لیکن اللہ تعالٰی چھانٹ لیتا ہے اپنے رسولوں میں سے جس کو چاہے“۔تفسیر جمل میں ہے والمعنى ولكن الله يجتبى ان يصطفى من رسوله من يشا فيطلعه على الغيب سبحان اللہ! کس قدر واضح تفسیر ہے فرماتے ہیں۔معنی آیت کے یہ ہیں کہ اللہ تعالٰی چھانٹ لیتا ہے اپنے رسولوں میں سے جس کو چاہتا ہے پس مطلع کرتا ہے اس کو غیب پر۔

اور سنیئے! وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا ط(پ۵،سورہ النساء،آیت ۱۱۳) اور سکھادیا تم کو اے محبوب جو کچھ تم نہیں

جانتے تھے یعنی زمانہ ماضی میں۔ ما عام ہے اس کا مخصص قطعی نہیں ہے۔ لہذا ہر شے کو حاوی ہے جس چیز کے متعلق کہا جائے کہ اس کا علم حضور کو نہیں تھا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے علمک اے محبوب وہی چیز تم تم سکھا دی۔ پس اس گلدستہ کے متعلق میں آپ سے پوچھتا ہوں کہ اس کا علم حضور انور کو ہے یا نہیں؟ اگر کہیئے ہاں ہے تو چشم ما روشن دل ما شاد۔ مدعا ہمارا ثابت ہو گیا اور اگر کہیے کہ حضور نہیں جانتے تو اللہ فرماتا ہے عَلَّمَکَ یعنی ہم نے تم کو سکھا دیا۔

حضرات! اللہ تعالیٰ تو فرمائے۔ جو کچھ ہمارے محبوب نہیں جانتے تھے۔ ہم نے اُس کا علم تعلیم فرما دیا لیکن وہابیہ دیوبندیہ اب بھی تسلیم نہیں کرتے۔ مولوی صاحب! لفظ ما عام ہے۔ تمام موجودات و ممکنات کو حاوی و شامل۔ جس طرح لِلّٰهِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ میں اور اِنْ تُبْدُوْا مَا فِیْ اَنْفُسِکُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ یُحَاسِبْکُمْ بِهِ اللّٰهُ میں اور کِرَامًا کَاتِبِیْنَ یَعْلَمُوْنَ مَا تَفْعَلُوْنَ اور وَمَا تُخْفُوْنَ وَمَا تُعْلِنُوْنَ وغیرہ آیاتِ کثیرہ میں لفظ ما عام ہے اسی طرح عَلَّمَکَ مَا لَمْ تَکُنْ تَعْلَمُ میں ہے اور یہ عام قطعی ہے اس کا مخصص قطعی درکار ہے۔

نور الانوار، قمر الاقمار و توضیح و مسلم الثبوت وغیرہ کتب اصول فقہ میں ثابت کیا گیا ہے کہ عام افادہ عموم میں قطعی ہے۔ لہذا اس آیۃ کریمہ سے آنحضرت سراپا رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے جمیع اشیاء کا علم قطعی طور پر ثابت ہوا۔ ہمارے مدمقابل پر لازم و واجب ہے کہ اس آیت کا ناسخ لائے مگر وہ قیامت تک نہ لا سکے گا۔ اس لئے کہ اخبار کا نسخ ناممکن ہے اور اس کا مخصص قطعی ناموجود۔

بعض وہابیہ دیوبندیہ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ یَعْلَمْ اور یُعَلِّمُکُمْ مَا لَمْ

تَكُوْنُوْا تَعْلَمُوْنَ اور كِرَامًا كَاتِبِيْنَ يَعْلَمُوْنَ مَا تَفْعَلُوْنَ اور عَلَّمَكُمْ مَالَمْ تَكُوْنُوْا تَعْلَمُوْنَ وغیرہ آیات سے معارضہ کیا کرتے ہیں کہ اگر عَلَّمَكَ مَالَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ میں ما عام ہے تو آیات مذکورہ میں بھی ما عام ہونا چاہیئے اور اس صورت میں لازم آتا ہے کہ تمام مرد و زن' صغیر و کبیر' برنا و پیر' عالم و جاہل' شہرستانی ہو یا دہقانی ہر ایک عالم ما کان و ما یکون ہو جائے۔

اس کا جواب یہ ہے کہ انسان عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَالَمْ یَعْلَمْ میں معرف باللام ہے۔ اس سے فرد کامل شخص معین مراد ہے اور وہ حسب تصریحات مفسرین آنحضور ہیں اور دوسری آیتوں میں بھی اگر ما عام لیا جائے تو ہمیں مضر نہیں۔ بلکہ ہمارے دعوے کی موید و مثبت ہے یعنی ما کان و ما یکون کا علم حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو بتعلیم الٰہی بذریعہ وحی حاصل ہے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیم سے تمام حاضرین نے جو اس مجلس میں حاضر تھے جان لیا چنانچہ یہ امر حدیث صحیح سے ثابت ہے بخاری و مسلم شریف میں حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے قام فینا رسول اللّٰہ صلی اللہ علیہ وسلم مقاما ما ترک شیئاً یکون فی مقامہ ذالک الی قیام الساعۃ الاحدث بہ حفظہ من حفظہ و نسیہ من نسیہ (صحیح مسلم کتاب الفتن واشراط الساعۃ) یعنی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ ہم میں استادہ ہو کر جب سے قیامت تک جو کچھ ہونے والا تھا سب بیان فرما دیا' کوئی چیز نہیں چھوڑی۔ جسے یاد رہا' یاد رہا' جو بھول گیا بھول گیا۔ نیز صحیح بخاری میں حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ قام فینا النبی صلی اللہ علیہ وسلم مقاماً فاخبرنا عن بدء الخلق حتی دخل اھل الجنۃ منازلھم و اھل النار

مــنــازلهم۔ (بخاری شریف کتاب بدء الخلق) یعنی ایک دفعہ حضور اقدس نے ہم میں کھڑے ہو کر ابتداء آفرینش سے لے کر جنتیوں کے جنت اور دوزخیوں کے دوزخ جانے تک کا حال ہم سے بیان فرمایا۔ عینی نے عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری میں ارشاد فرمایا۔ فیہ دلالۃ علی انہ اخبر فی المجلس الواحد بجمیع احوال المخلوقات من ابتدائہا الی انتہائہا یعنی یہ حدیث دلیل ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک ہی مجلس میں اوّل سے آخر تک جملہ مخلوقات کے تمام احوال بیان فرمادیئے۔ صحیح مسلم میں ہے فاخبرنا بما ھو کائن الی یوم القیامۃ۔ یعنی حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے بیان فرمادیا جو کچھ قیامت تک ہونے والا ہے۔ تو ثابت ہوا کہ حضور انور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے تو ابتداء آفرینش سے لے کر دخول جنت و نار تک تفصیلاً بیان فرمادیا لیکن حاضرین دربار جملہ ما کان و ما یکون کو محفوظ نہ رکھ سکے بوجہ ضعیف حافظہ کچھ یاد رہا کچھ بھول گئے۔ تو جب صحابہ کرام ہی کو یاد نہ رہا تو ہم کس طرح ما کان و ما یکون بیان کرسکیں۔ ہم تک پہنچنے کا ذریعہ تو یہی حضرات تھے۔ لہٰذا وہابیہ کا اعتراض و معارضہ کرنا دلیل جہالت و سفاہت ہے۔

اور لیجئے! مشکوٰۃ شریف میں بروایت ثوبان رضی اللہ عنہ مروی ہے ان اللّٰہ زوی لی الارض فرأیت مشارقہا و مغاربہا۔ (مشکوٰۃ شریف کتاب الفتن باب فضائل سید المرسلین صلوات اللہ وسلامہ علیہ) بے شک اللہ تعالیٰ نے سمیٹی میرے لئے زمین۔ یعنی اُس کو سمیٹ کر مثل ہتھیلی کے کردیا۔ پس دیکھا میں نے اُس کے مشرقوں اور مغربوں کو یعنی تمام زمین دیکھی۔ حدیث اختصام ملائکہ جو مشکوٰۃ میں ہے اس میں یہ ایمان افروز و وہابیت سوز کلمات موجود ہیں۔ فعلمت ما فی

السموات والارض ۔پس جان لیا میں نے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے۔

حضرت شیخ محقق عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اشعۃ اللمعات میں اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں۔''فعلمت ما فی السموات والارض پس دانستم ہر چہ در آسمانہا و ہر چہ در زمین بود۔ عبارت است از حصول تمامہ علوم جزوی و کلی و احاطہ آں''۔ سبحان اللہ! کیا چمکتی دلیل ہے۔ شیخ فرماتے ہیں کہ حضور کا یہ فرمانا کہ میں نے جان لیا جو کچھ آسمانوں میں ہے اور زمین میں۔ اس سے مراد تمامی علوم جزوی و کلی کا احاطہ ہے۔

دوسری حدیث میں ہے فتجلی لی کل شی و عرفت شیخ اس کی شرح میں فرماتے ہیں ''پس ظاہر شد و روشن شد مرا ہر چیز از علوم و شناختم ہمہ را'' یعنی مجھ پر ظاہر و روشن ہو گئے تمام علوم اور میں نے پہچان لئے۔ فالحمد للہ علیٰ ذالک۔

حضرات! ہمارے مدمقابل نے ایک آیت یہ بھی پڑھی تھی لَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَيْبَ لَاسْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَيْرِ وَمَا مَسَّنِيَ السُّوْءُ ۔(پ۹، سورہ الاعراف آیت ۱۸۸) یعنی اگر میں گذشتہ زمانہ میں غیب کو جانتا تو بکثرت بھلائیاں جمع کر لیتا اور برائی مجھے نہ پہنچتی۔ مولوی صاحب کا مقصد اس آیت سے بھی نفی علم غیب ہے حالانکہ مولوی صاحب کے دعویٰ سے اسے کوئی تعلق نہیں۔ اس لئے کہ دعویٰ تو مولوی صاحب کا یہ ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو علم غیب نہیں دیا گیا اور آیۃ کریمہ میں نفی زمانہ ماضی میں ہے۔ آیۃ شریفہ میں لفظ لَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ اور لَاسْتَكْثَرْتُ اور مَا مَسَّنِيَ سب صیغے ماضی کے ہیں جو زمانہ گذشتہ پر دلالت کرتے ہیں۔ آیہ شریفہ کا صاف اور واضح مطلب یہ ہے کہ اگر میں زمانہ گذشتہ میں غیب کو جانتا تو بہت

سی خیر جمع کرلیا اور مجھ کو برائی نہ پہنچتی۔ اگر ذاتی اور استقلالی علم کی نفی سے قطع نظر کر کے حسب مدعائے مخالف فرض کرلیا جائے کہ اس آیت سے انکار غیب معلوم ہوتا ہے تو بھی ہمیں مضر نہیں۔ اس لئے کہ اگر بالفرض آیت میں انکار ہے تو زمانہ گذشتہ میں حاصل ہونے کا انکار ہے۔ کہ اگر میں پہلے سے غیب جانتا تو بہت سی خیر جمع کر لیتا اور برائی مجھے نہ پہنچتی لیکن اس آیت میں اس امر پر دلالت ہرگز نہیں کہ میں اب بھی غیب نہیں جانتا یا آئندہ بھی مجھے غیب کا علم نہ ہوگا۔ پس آیت میں اگر نفی وانکار ہے تو زمانہ ماضی کی ہے۔ قطع نظر اس سے ہم اپنے مدمقابل سے پوچھتے ہیں کہ یہ آیت کریمہ قضیہ شرطیہ ہے۔ لَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَيْبَ شرط اور لَا سْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَيْرِ جزا۔ یا باصطلاح منطق مقدم وتالی اور انتفاء شرط مستلزم انتفاء جزا ہوتی ہے۔ تو جب آپ کے نزدیک حضور پر نور مجمع البرکات منبع الحسنات جامع الخیرات صلی اللہ علیہ وسلم کو علم غیب حاصل نہیں تو استکثار خیر بھی ثابت نہیں۔ یعنی آپ کے عقیدہ کے مطابق آپ کی دلیل سے ثابت ہوتا ہے کہ حضور نے خیر کو جمع نہیں فرمایا حالانکہ یہ عقلاً ونقلاً باطل ہے۔ وہ کون سی بھلائی ہے جو حضور نے حاصل نہ کی ہو۔ استکثار خیر تو قطعاً ثابت ہے۔ آیت کریمہ اِنَّا اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ اور مَنْ يُّؤْتَ الْحِكْمَةَ فَقَدْ اُوْتِيَ خَيْرًا كَثِيْرًا اس اس پر دال ہیں۔ پس ہمارے مدمقابل کا دعویٰ باطل ہے اور آیت کا صحیح مفہوم وہی ہے جو عرض کیا گیا کہ نفی زمانہ ماضی میں ہے۔

مولوی صاحب! آپ نے کبھی شفاء امام قاضی عیاض اور اس کی شرح نسیم الریاض کا نام سنا ہے؟ اس میں آپ حضرات کے اوہام وشکوک کا ازالہ ان لفظوں میں فرماتے ہیں (هذه المعجزة) في اطلاعه صلى الله عليه وسلم على

الغیب (معلومة علی القطع) بحیث لا یمکن انکارھا او التردد فیھا لا حد من العقلاء (کثرة رواتھا و اتفاق معانیھا علی الاطلاع علی الغیب) و ھذا لا ینا فی الایات الدالة علی انه لا یعلم الغیب الا اللّٰه ۔ وقوله لو کنت اعلم الغیب لا ستکثرت من الخیر فان المنفی علمه من غیر واسطة واما اطلاعه صلی اللّٰه علیه وسلم باعلام اللّٰه تعالیٰ له فامر محقق لقوله تعالیٰ فلا یظھر علی غیبه احدا الا من ارتضی من رسول ۔

یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا معجزہ علم غیب یقیناً قطعاً ثابت ہے جس میں کسی عاقل کو انکار یا تردد کی گنجائش نہیں کہ اس بارہ میں حدیثیں بکثرت وارد ہیں اور ان سب سے بالاتفاق حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے علم غیب ثابت ہے اور یہ اُن آیات کے خلاف نہیں جو بتاتی ہیں کہ اللہ کے سوا کوئی غیب نہیں جانتا اور اسی طرح آیت لَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَيْبَ لَا سْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَيْرِ میں اگر غیب جانتا تو بہت بھلائی جمع کر لیتا۔ ان آیتوں میں بلا واسطہ علم غیب کی نفی ہے اور اللہ تعالیٰ کے علم دینے سے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو علم غیب ملنا تو یقینی بات ہے کہ اللہ تعالیٰ عزوجل فرماتا ہے وہ اپنے غیب پر کسی کو مسلط نہیں فرماتا سوا اپنے پسندیدہ رسول کے۔

کیوں جناب مولوی خیر محمد صاحب! یہ وہی آیت ہے یا نہیں۔ اس کو علماء اہلسنت نے علم بالذات کی نفی پر محمول کیا یا نہیں۔ علم غیب بالواسطہ یعنی بعطائے الٰہی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے ثابت مانا یا نہیں؟ ضرور مانا وَلٰکِن الدیابنة قومٌ لا یفقھون ۔ پس آیات واحادیث مذکورہ سے ثابت ہوا کہ ہمارے آقا و مولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم عالم ماکان و ما یکون ہیں۔ فالحمد للہ علیٰ ذالک۔

# جوابی تقریر چہارم

(منجانب: مولوی خیر محمد صاحب مناظر جماعت دیو بندیہ)

بھائیو! اس دفعہ مولوی سید احمد صاحب نے ایک دو آیتیں حدیثیں پڑھ دیں اور اس سے ثابت کرنا چاہا جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ما کان و ما یکون کا علم عنایت کیا گیا۔ یعنی جو کچھ ہو چکا اور جو کچھ ہونے والا ہے وہ آپ پر ظاہر فرمایا گیا۔

مولانا! میں پہلے بھی اپنی تقریروں میں واضح کر چکا ہوں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے ما کان و ما یکون کا علم ثابت کرنا شرک اور کفر ہے کیونکہ یہ خداوند تعالیٰ ہی کا خاصہ ہے کہ وہ ما کان و ما یکون کا عالم ہو۔ میں پوچھتا ہوں کہ جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے بعد کے واقعات جانتے تھے یا نہیں؟ آپ تو یہی کہیں گے کہ وہ جانتے تھے لیکن حدیثوں میں آیا ہے کہ آپ کو اپنے بعد کے واقعات کی خبر نہ تھی۔ سنئے! جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ قیامت کے دن فرشتے چند آدمیوں کو لے کر آئیں گے' میں اُن آدمیوں کو آبِ کوثر پلانے کیلئے اپنی طرف بلاؤں گا' فرشتے کہیں گے انک لا تدری ما احدثوا بعدک کہ یارسول اللہ! آپ نہیں جانتے کہ ان لوگوں نے آپ کے بعد کیا کیا۔ یہ تو آپ کے بعد مرتد ہو گئے تھے۔ دیکھئے جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی زبان سے اپنے غیب جاننے کی نفی فرما رہے ہیں کہ اس طرح میں اُن لوگوں کو بلاؤں گا اور فرشتے کہیں گے کہ یارسول اللہ! آپ نہیں جانتے کہ یہ لوگ مرتد ہو گئے تھے۔

اس حدیث سے ثابت ہو گیا کہ جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو آنے

والے واقعات کی خبر نہیں تھی۔ اگر آپ کو خبر ہوتی تو آپ ان لوگوں کو پہلی ہی نظر میں پہچان لیتے کہ یہ لوگ مرتد ہیں لیکن ایسا نہیں ہوتا بلکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم لاعلمی سے اُن کو مسلمان اور اپنا اُمتی سمجھ کر اپنی طرف بلاتے ہیں اور فرشتے آپ کو خبر دیتے ہیں کہ جن کو آپ مسلمان سمجھے ہوئے ہیں وہ تو آپ کے بعد مرتد ہو گئے تھے۔ دیکھئے یہاں سے علم ما یکون کی نفی ہوگئی کہ آپ جو کچھ ہونے والے واقعات ہیں اُن کی خبر نہیں جانتے۔ رہا علم ما کان یعنی جو کچھ ہو چکا ہے اس کا علم تو وہ بھی میں ابھی ثابت کر دیتا ہوں کہ اس کا بھی حضور کو علم نہیں تھا۔

آپ کو معلوم ہے کہ جس وقت کفار نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ آپ اصحاب کہف کا حال بیان کریں لیکن نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اُس دن وہ حالات نہ بتا سکے بلکہ جس وقت جبرائیل علیہ السلام نے آپ کو اصحاب کہف کی خبر دی تو آپ نے لوگوں کو بتایا۔ اگر پہلے معلوم ہوتا تو اُسی وقت بتا دیتے۔ اس سے صاف ثابت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو ما کان کا علم بھی نہیں تھا۔ میں نے اپنی تقریر میں ثابت کر دیا کہ جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ما کان و ما یکون کا علم نہیں دیا گیا۔ اب چونکہ میرا وقت ختم ہے اس لئے میں اپنی تقریر کو بند کرتا ہوں۔

## تقریر پنجم

(منجانب: ابوالبرکات مولانا سید احمد صاحب قبلہ مناظر اہلسنت والجماعت)

نَحْمَدُهٗ وَ نُصَلِّیْ عَلٰی حَبِیْبِهِ الْکَرِیْمِ ۔ حضرات! سخت تعجب ہے کہ فقیر نے دس پندرہ آیتیں اور دس بیس حدیثیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے علم غیب کے

ثبوت میں پیش کیں اور مولوی صاحب کی تمام پیش کردہ آیات کا مفصل و مدلل جواب دیا لیکن مولوی صاحب نے ان آیات و احادیث کا کوئی جواب نہیں دیا۔ بلکہ فرماتے ہیں کہ حدیث انک لا تدری ما احدثوا بعدک سے ثابت ہوتا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو علم نہیں تھا اگر علم ہوتا تو حضور ان لوگوں کو حوض کوثر پر کیوں بلاتے۔

جواب اس کا بغور سنئے اور داد دیجئے اور حق سمجھو تو قبول کیجئے۔ مولوی صاحب جب فخر عالم صلی اللہ علیہ وسلم آج سے تقریباً چودہ سو برس پیشتر محضر صحابہ میں خود بنفس نفیس خبر دے رہے ہیں کہ ہم کل قیامت میں بعض لوگوں کو حوض کوثر کی طرف بلائیں گے اور ملائکہ یہ عرض کریں گے کہ انک لا تدری ما احدثوا بعدک تو اگر تعصب کا چشمہ اُتار کر دیکھا جائے تو حضور انور کو اس کا علم ہونا تو اسی حدیث سے ظاہر ہو جاتا ہے حالانکہ یہ واقعہ قیامت کو ہوگا۔ اگر انصاف کیا جائے تو اس حدیث سے قیامت کا علم ثابت ہوتا ہے کہ جو بات فرشتوں کے دل میں ہے اور جس کا اظہار وہ عین حوض کوثر پر کریں گے۔ نبی کریم (عالم ماکان و مایکون) صلی اللہ علیہ وسلم دنیا میں اُس کی خبر دے رہے ہیں کہ فرشتے یہ کہیں گے اور میں یہ کہوں گا۔ تو معلوم ہوا کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو یقیناً اُن کا علم ہے لیکن بمقتضائے رحمت اپنی آغوش رحمت میں عاصیوں کو بھی لینا چاہیں گے مگر فرشتے عرض کریں گے کہ انک لا تدری الخ۔ پس اگر بقول آپ کے حضور کو علم نہیں تو بغیر علم آج سے چودہ سو سال پیشتر خبر کیسے دے دی؟ اللہ عقل سلیم اور فہم مستقیم عنایت فرماتا تو مولوی صاحب کو یہ سمجھنا کچھ دشوار نہ تھا کہ بغیر علم خبر دینا ناممکن ہے حالانکہ حدیث بخاری شریف سے حضور کو اس واقعہ کا

معلوم ہونا اور نظر انور سے گذر جانا ثابت ہوتا ہے۔ بینا انا قائم اذا زمرة حتی اذا عرفتهم خرج رجل من بینی و بینهم فقال هلم فقلت این؟ قال الی النار واللہ قلت وما شانهم قال انهم ارتد وا بعدک علی ادبارهم القهقری ۔(بخاری شریف کتاب الرقاق باب فی الحوض) حضور پُر نور سید یوم النشور صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں میں کھڑا تھا کہ اچانک ایک جماعت گزری جب میں نے اُن کو پہچانا تو ایک شخص نے میرے اور اُن کے درمیان سے نکل کر اُن سے کہا آؤ۔ میں نے کہا کہاں؟ اُس نے عرض کیا بخدا دوزخ کی طرف۔ میں نے کہا۔ اُن کا کیا حال ہے؟ اُس نے کہا کہ یہ حضور کے بعد اُلٹے پاؤں پیچھے پلٹ گئے ۔ یہ بخاری شریف کی حدیث ہے۔ مولوی صاحب! اب تو معلوم ہوا ہو گا کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم ان لوگوں کو دنیا میں پہچانتے اور ان کا مآل جانتے تھے ۔ اس حدیث کو نفی علم کی دلیل ٹھہرانا عطاء الٰہی و فضائل مصطفوی سے انکار و اعراض کرنا ہے۔ جو قساوت قلبی پر دلیل واضح ہے۔

علاوہ بریں یہ بھی جائز ہے کہ یہاں ہمزہ استفہام محذوف و مقدر ہو۔ دلالت حال بھی اسی کی مقتضی ہے جیسا کہ وَتِلْكَ نِعْمَةٌ تَمُنُّهَا اور هٰذَا رَبِّيْ میں مقدر ہے اور اس تقدیر پر صحیح مسلم کی حدیث جو اسی مضمون میں بدیں الفاظ وارد ہے۔ قرینہ قویہ ہے۔ فاقول یا رب منی ومن امتی فیقال اما شعرت ما عملوا بعدک یعنی پس میں کہوں گا اے پروردگار میرے یہ میرے ہیں اور میرے اُمتی۔ پس فرمایا جائے گا۔ کیا آپ کو معلوم نہیں کہ انہوں نے آپ کے بعد کیا کیا؟ تو حدیث مذکور میں بھی انک لا تدری میں الا تدری ہوسکتا ہے۔ علاوہ بریں مولوی

صاحب کو اتنی خبر نہیں کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم پر اُمت کے جملہ اعمال نیک و بد، صغیر و کبیر، حقیر و نقیر، ذرہ و قطمیر پیش ہوتے ہیں۔ جیسا کہ متعدد احادیث سے ثابت ہے تو پھر کس طرح حضور کو ان لوگوں کے اعمال معلوم نہ ہونگے۔

فرمایئے جناب مولانا استفہام مقدر مانئے گا یا نہیں؟ اور اب تک اس قدر آیات و احادیث سنا کر آپ کی سمع خراشی کی کچھ تسلی ہوئی یا وہی ''مرغے کی ایک ہی ٹانگ'' کہے جایئے گا۔ کاش ڈھول پر ہی عمل کیا ہوتا۔ مگر وہابیت و نجدیت اجازت نہیں دیتی۔ آپ فرماتے ہیں اصحاب کہف کا واقعہ حضور نے بیان نہیں فرمایا۔ مولوی صاحب! حضور کی عداوت و توہین نے دین و عقل سب کچھ کھو دیا۔ ذرا خدا سے شرمایئے۔ کیا تفاسیر میں آپ نے یہ نہیں پڑھا کہ مشرکین یہود سے چند سوال سیکھ کر آئے۔ ایک قصہ ذوالقرنین اور اصحاب کہف اور ایک حقیقت روح۔ یہ تینوں امور حضور سے دریافت کئے۔ آپ نے بلا نزول وحی کچھ نہ فرمایا۔ جب بذریعہ وحی اللہ تعالٰی نے اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کو ان غیوب ثلاثہ کی اطلاع دی۔ آپ نے کفار کو خبر دے دی۔ تعجب ہے آپ نے قرآن کو بھی فراموش کر دیا۔ سچ ہے حضور کی توہین لا تشعرون کا مصداق بنا دیتی ہے۔

سنیے! قرآن حکیم میں ہے وَیَسْـئَـلُوْنَکَ عَنْ ذِی الْقَرْنَیْنِ اور یَسْئَلُوْنَکَ عَنِ الرُّوْحِ اور سورہ کہف میں اصحاب کہف کا واقعہ مصرّح نازل فرما دیا۔ مولوی صاحب! اس قدر سراسیمہ اور پریشان ہونے کی کیا بات ہے۔ قسمت میں لکھا آگے آرہا ہے۔ سخت حیرت ہے کہ آپ لوگوں کو شب و روز یہی فکر رہتی ہے کہ کوئی آیت یا حدیث ایسی ملے جس میں بظاہر حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی شان نہ معلوم

ہوتی ہو۔ سچ ہے "خنزیر چمن میں گھس کر بھی اپنی غذا ہی تلاش کرتا ہے۔ چغد صحرائی کو پلاؤ زردہ متنجن بریانی نہیں بھاتی"۔ جُعَل ہمیشہ نجاست کا جویاں رہتا ہے۔ خفاش کو آفتاب سے تکلیف ہوتی ہے۔ اگر آپ لوگوں میں شمہ برابر بھی ایمان ہوتا۔ تو ہرگز علم مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا انکار نہ کرتے۔ اس قدر احادیث و آیات کے بعد بھی آپ برابر نفی علم کی رٹ لگائے جاتے ہیں۔

حضرات! اب چند عبارات کتب معتبرہ اہلسنت و جماعت سے پڑھ کر سناتا ہوں۔ جن سے اُلفت نبوی کے گلشن مہکتے، عشق محمدی کے غنچے چٹکتے، عظمت مصطفوی صلی اللہ علیہ وسلم کے چاند چمکتے۔ فضائل محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سورج دمکتے بادۂ عشق نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساغر چھلکتے۔ دیو کے بندے زیر خنجر حق بلکتے۔ وہابیت کے بوم مذبوح پھڑکتے۔ نجدیت کے زاغ جاں بلب سسکتے نظر آئیں گے۔

کتاب الابریز میں ہے کہ علم قیامت وغیرہ علوم حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے کیونکر مخفی رہ سکتے ہیں۔ **وکیف یخفی علیہ ذالک والا قطاب السبعة من امة الشریفة یعلمونها وهم دون الغوث فکیف بالغوث فکیف بسید الاولین والاخرین الذی هو سبب کل شی و منه کل شی** ۔ یعنی علم قیامت سرور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر کیونکر مخفی رہ سکتا ہے جبکہ آپ کی اُمت شریفہ کے ساتوں قطب اس کے عالم ہیں اور غوثوں کا مرتبہ قطبوں سے بھی بالاتر ہے۔ پھر وہ کس طرح اس کے عالم نہ ہوں گے اور سید الاولین والآخرین محبوب کبریا محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے تو نیاز مند بھی اس کے عالم ہیں۔ تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر کیسے مخفی رہ سکتا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم تو ہر چیز کا سبب ہیں اور عالم کی ہر شے کا وجود

حضور ہی کی بدولت اور حضور ہی سے ہے۔

مدارج النبوۃ شریف میں حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں "ہر چہ در دنیاست از زمانِ آدمؑ تا اوان نفخہ اولیٰ بروے صلی اللہ علیہ وسلم منکشف ساختند۔ تا ہمہ احوال اورا از اول تا آخر معلوم گردید۔ یارانِ خودرا نیز از بعضے ازاں احوال خبر داذ"۔ نیز فرماتے ہیں قدس سرہٗ هُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۔ وے صلی اللہ علیہ وسلم دانا است بہمہ چیز از شیونات واحکام الٰہی واحکام صفات حق واسماء وافعال وآثار وبجمیع علوم ظاہر وباطن واوّل وآخر احاطہ نمودہ ومصداق فَوْقَ كُلِّ ذِي عِلْمٍ عَلِيْمٌ شدہ۔ علیہ من الصلوٰۃ افضلها ومن التحيات اتمها واكملها

خلاصہ مطلب دونوں عبارتوں کا یہ ہے کہ حضرت شیخ عبدالحق رحمۃ اللہ علیہ جو علم حدیث کو ہندوستان میں لائے جن کے تمام علماء مخالف وموافق مرہون احسان ہیں۔ فرماتے ہیں "جو کچھ دنیا میں ہے آدم علیہ السلام سے لے کر نفخہ اولیٰ تک سب کا سب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر منکشف کیا گیا۔ تا کہ اس کی تمام حالتوں کو اوّل سے آخر تک معلوم فرمائیں۔ خلفائے راشدین کو ان میں سے بعض احوال کی خبر دی"۔ نیز فرماتے ہیں "نبی صلی اللہ علیہ وسلم ہر شے کے عالم ہیں۔ شیونات اور احکام الٰہی اور احکام صفات حق اور اس کے اسماء وافعال اور ان کے آثار اور جملہ علوم ظاہر وباطن اوّل وآخر سب کا احاطہ فرمایا اور مصداق فَوْقَ كُلِّ ذِي عِلْمٍ عَلِيْمٌ ہوئے (ﷺ) یہ ہے اہلسنت کا عقیدہ۔

مولوی صاحب! اب تو خدارا توبہ کیجئے اور توہین وتنقیص علم نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے باز آجائیے کہ ابھی درِ توبہ مفتوح ہے۔

اب چونکہ وقت مناظرہ ختم ہو چکا تھا اس لئے حضرت قبلہ ابوالبرکات مولانا سیّد احمد صاحب کرسی پر بیٹھ گئے اور حضرت مولانا ابوالبیان حافظ محمد مظہر الدین صاحب صدر اہلسنت والجماعت نے کھڑے ہو کر فرمایا کہ چونکہ مناظرہ کا وقت ڈیڑھ بجے تک تھا جواب ختم ہو چکا ہے۔ لہذا اس وقت مناظرہ بند کیا جاتا ہے اور بعد نماز ظہر پھر شروع ہوگا۔ آپ تمام حضرات تشریف لے جاسکتے ہیں۔ بعد نماز ظہر مکرر کاروائی شروع ہوگی تو پھر تشریف لے آئیں۔ چنانچہ تمام مجمع نے صاحب صدر کے ارشاد کی تعمیل کی اور بخیر وخوبی جلسہ برخاست ہوا۔

## کارروائی مناظرہ بعد نماز ظہر

ظہر کی نماز پڑھ کر رئیس الحکماء والمتکلمین حضرت مولانا الحاج ابوالبرکات سید احمد صاحب مع ایک جم غفیر مناظرہ گاہ میں تشریف لائے۔ آپ کی آمد پر نعرہ ہائے تکبیر ونعرہ ہائے رسالت بلند ہوئے اور اللہ اکبر اور یا رسول اللہ کے فلک بوس نعروں سے دشت وجبل گونجنے لگے۔ حضرت قبلہ ابوالبرکات صاحب مع تمام علمائے اہلسنت والجماعت کرسیوں پر رونق افروز ہو گئے۔

اس وقت وہابیوں کی حالت دیکھنے سے تعلق رکھتی تھی۔ تمام اسٹیج پر مُردنی چھائی ہوئی تھی۔ اسٹیج کا کچھ حصہ تو پہلے ہی قہر خداوندی کی نذر ہو چکا تھا اور جو باقی بچا تھا وہ بھی کس مپرسی کی حالت میں وہابیہ کی جان و مال کو رو رہا تھا۔ تین چار وہابی مولوی اسٹیج کی اگلی طرف بیٹھے ہوئے تھے لیکن چہروں کی رنگت اُڑی ہوئی تھی منہ پر ہوائیاں اڑ رہی تھی۔ خصوصاً ان کے مناظر مولوی خیر محمد صاحب جالندھری کی حالت تو واقعی

قابل رحم تھی۔ آپ عجیب ہیئت کذائی سے کرسی پر جلوہ افروز تھے۔ نہ تو وہ صبح والا طمطراق اور شان وشوکت آپ میں موجود تھی اور نہ ہی اُن کی شوخی اور دل آویزی کہیں نظر آتی تھی۔ بلکہ شہرے پر ایک رنگ آتا تھا اور ایک جاتا تھا۔ قامت زیبا صبح والی سیاہ اچکن اور شامی رومال سے بے نیاز اور چندیا کلاہ اور پشاوری لنگی سے محروم کردی گئی تھی آپ فرق مبارک کو ایک کھدر کی ٹوپی سے زینت دیئے ہوئے پورے مہاتما بنے بیٹھے تھے۔ صبح کی وہ تمام عشوہ طرازیاں اور ناز آفرینیاں داغ مفارقت دے چکی تھیں۔ جگر گوشہ بتول نے اپنی ولولہ انگیز تقریروں سے بے چارے کی تمام شیخی کرکری کردی تھی محمد علی جالندھری کرسی کے ساتھ کرسی ملائے بیٹھا ہوا تھا اور آپ کو طفل تسلیاں دے رہا تھا لیکن اُن کے دلِ مضطر کو کسی طرح قرار نہیں آتا تھا۔ جس وقت صبح کی شرمناک شکست کا تصور آتا تھا تو دلِ پُر درد سے ایک جگر خراش آہ کھینچ کر بے ساختہ پکار اُٹھتے تھے۔

نزولِ برق سے جلنا ہوائے تند سے اُڑنا
یہی اب تو بساطِ آشیاں معلوم ہوتی ہے

بقیہ وہابی کچھ تو پہلے ہی سے مولانا سید احمد صاحب قبلہ کی تقریریں سن سن کر حواس باختہ ہو چکے تھے۔ اس پر اپنے مناظر کی قابل رحم حالت کو دیکھ دیکھ کر رہا سہا حوصلہ بھی ہار چکے تھے۔ غرضیکہ تمام اسٹیج شہر خاموشاں کا تصور دلا رہا تھا،

اِدھر صدر اہلسنّت والجماعت حضرت مولانا ابوالبیان حافظ محمد مظہر الدین صاحب منتظر کہ وہابیہ کے صدر سر اوپر اُٹھائیں تو مناظرہ کے متعلق گفتگو کی جائے لیکن صدر وہابیہ اپنے مناظر کی حالتِ زار دیکھ کر تصویر حیرت بنا ہوا تھا۔ کافی دیر کے بعد

حضرت مولانا محمد مظہر الدین صاحب نے صدر دیوبندیہ کو پکارا۔

(مولوی مظہر الدین صاحب) صدر صاحب! اے جناب صدر صاحب!!

(مولوی محمد علی صاحب۔ چونک کر) اجی حضرت کیا بات ہے کیا آپ آ گئے ہیں؟

(مولوی مظہر الدین صاحب) اچھا ابھی تک آپ کو اتنا ہوش نہیں کہ ہم آ گئے ہیں یا نہیں؟ صبح کی شکست نے آپ لوگوں پر اتنا اثر کیا کہ آپ ہوش بھی کھو بیٹھے۔

(مولوی محمد علی صاحب: مسخرا پن سے) میرا کیا پوچھتے ہیں میں نے تو جس وقت سے آپ کو دیکھا ہے ہوش کھو بیٹھا ہوں۔

مولوی مظہر الدین صاحب: پھر آپ نے وہی نقالی اور مسخرا پن شروع کر دیا۔ آپ میری بات کا جواب دیں کہ مناظرہ کرنا ہے یا نہیں؟

مولوی محمد علی: کیوں نہیں مناظرہ کیلئے تو آئے ہیں پھر مناظرہ نہ کرنے کے کیا معنی

مولوی مظہر الدین صاحب: اچھا اب آپ بتائیں کہ علم غیب کا مسئلہ تو صاف ہو چکا اب آپ کس مسئلہ پر مناظرہ کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں؟

مولوی محمد علی: چونکہ صبح کے وقت مولوی خیر محمد صاحب کی تقریر میں گڑ بڑ پیدا ہو گئی تھی اور کچھ ٹائم ضائع ہو گیا تھا اور مناظرہ پورے دو گھنٹے نہیں ہو سکا تھا اس لئے اس وقت اتنا ہی ٹائم لے کر مسئلہ علم غیب پر مناظرہ کیا جائے۔

مولوی مظہر الدین صاحب: مولوی صاحب! مناظرہ جیسا کہ شرائط میں لکھا ہوا ہے ساڑھے گیارہ بجے سے شروع ہوا اور ڈیڑھ بجے ختم ہوا۔ اس حساب سے پورے دو گھنٹے بنتے ہیں اور دو گھنٹے ہی مسئلہ علم غیب کیلئے ٹائم مقرر ہوا تھا۔ اس لئے وہ مناظرہ تو ختم ہوا۔ ہاں اگر آپ کی خواہش ہے کہ علم غیب پر پھر مناظرہ کیا جائے تو گھنٹہ ڈیڑھ

گھنٹہ یا جتنا وقت آپ مناسب سمجھیں مقرر کریں اور دوبارہ مسئلہ علم غیب پر ہی مناظرہ کرلیا جائے کیوں اب بھی آپ خوش ہیں یا نہیں؟

مولوی محمد علی: نہیں مولوی مظہر الدین میرا یہ مطلب نہیں کہ مسئلہ علم غیب پر پھر نئے سرے سے مناظرہ شروع کیا جائے بلکہ میں تو یہ کہہ رہا ہوں کہ جو ۲۵ منٹ کا وقت ضائع ہوا ہے اس میں علم غیب پر مناظرہ کیا جائے۔

مولوی مظہر الدین صاحب: نہ معلوم آپ کے کانوں کو کیا ہو گیا ہے خدا جانے ثقل سماعت کی کسر ہے یا اور کوئی بیماری ہے۔ میں کتنی دفعہ کہہ چکا ہوں کہ مناظرہ ساڑھے گیارہ بجے سے شروع ہو کر ڈیڑھ بجے ختم ہو گیا لیکن آپ یہی رٹ لگا رہے ہیں کہ نہیں ۲۵ منٹ ابھی باقی ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ آپ حساب کرنا نہیں جانتے۔ اگر آپ کو علم حساب سے کچھ بھی واقفیت ہوتی تو اتنی فاش غلطی نہ کرتے۔

مولوی محمد علی: نہ مولوی مظہر الدین۔ پورے دو گھنٹے مناظرہ نہیں ہوا بلکہ ۲۵ منٹ ابھی باقی رہتے ہیں اس لئے ان ۲۵ منٹوں میں علم غیب پر ہی مناظرہ کرنا چاہیئے۔

مولوی مظہر الدین صاحب: تو پھر ۲۵ منٹ کیا خاک مناظرہ ہوگا۔ اگر مناظرہ ہی کرنا ہے تو اس کے ساتھ کچھ اور ٹائم ملا لو تا کہ کچھ نتیجہ خیز بحث بھی ہو اور سامعین کے ہاتھ پلے بھی کچھ پڑے۔

(مولوی محمد علی کچھ سوچ کر) اچھا تو پون گھنٹہ ان پچیس منٹوں میں اور ملا لیجئے اس طرح کل ۷۰ منٹ ہو جائیں گے۔ پہلے دس منٹ مولوی خیر محمد صاحب تقریر کریں پھر مولوی سید احمد صاحب پھر مولوی خیر محمد صاحب اسی طرح ہر دو مناظر دس دس منٹ تقریر کرتے جائیں۔

مولوی مظہر الدین صاحب: وہ رے اُستاد تیری چالاکی کے کیا کہنے! تمہاری خواہش ہے کہ اس طرح گڑ بڑ ڈال کر آخری تقریر مولوی خیر محمد صاحب کی کر دی جائے لیکن یہ نہیں جانتے کہ آخری تقریر مدعی کی ہوا کرتی ہے اور یہاں مدعی حضرت قبلہ سید احمد صاحب ہیں۔

مولوی محمد علی: تم نہ اس طرح مانتے ہو نہ اُس طرح۔ ۲۵ منٹ کا مشورہ آپ کو دیا وہ بھی نامنظور۔ اب پون گھنٹہ اور زیادہ کیا تو یہ بھی نامنظور۔ نہ معلوم تمہارا کیا ارادہ ہے؟

مولوی مظہر الدین صاحب: اچھا تو دس منٹ اور داخل کر کے بجائے ۷۰ کے ۸۰ منٹ کر دیجئے دس منٹ سے اتنی کون سی زیادتی ہو جائے گی۔ فرمایئے اب بھی ٹھیک ہے یا نہیں؟

مولوی محمد علی: تم نے ہماری دونوں باتوں کو رد کر دیا اب ہم بھی تمہاری کوئی بات نہیں مانیں گے۔

مولوی مظہر الدین: تو یوں کہیے کہ مناظرہ کرنے کا ارادہ نہیں۔ آپ نے اگر رشیدیہ پڑھا ہے تو آپ کو معلوم ہونا چاہیئے کہ آخری اور پہلی تقریر مدعی کی ہوتی ہے۔ (رشیدیہ ہاتھ میں اُٹھا کر) یہ دیکھئے میرے پاس رشیدیہ ہے اس میں لکھا ہوا ہے کہ پہلی اور آخری تقریر مدعی کی ہوتی ہے۔ خدا جانے آپ حقیقت سے کیوں گریز کر رہے ہیں۔

مولوی محمد علی: (ایک کتاب اُٹھا کر) آپ یہ نہ سمجھیں کہ آپ ہی کے پاس رشیدیہ ہے اور کسی کے پاس نہیں یہ دیکھئے ہم بھی رشیدیہ لے کر آئے ہوئے ہیں۔

مولوی مظہر الدین صاحب: بہت اچھا! اب آپ ہی انصاف سے فرمائیں کہ کیا اس میں لکھا ہوا نہیں کہ پہلی اور آخری تقریر مدعی کی ہوا کرتی ہے۔

مولوی محمد علی: (گفتگو کا پہلو بدل کر) مجھے سمجھ نہیں آتی کہ جب خود ہی آپ نے کہا کہ

۲۵ منٹ سے زیادہ ٹائم کرو تو آپ کے کہنے پر میں نے پون گھنٹہ زیادہ کر دیا۔ اب آپ پھر کیوں نئے سرے سے جھگڑا شروع کر رہے ہیں۔ آپ کی ان باتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ مناظرہ کرنا نہیں چاہتے اگر آپ ٹائم زیادہ نہیں کرنا چاہتے تو چلو انہیں ۲۵ منٹوں میں مناظرہ فرمائیے۔ اب بھی منظور ہے یا نہیں؟

مولوی مظہر الدین صاحب: میں آپ کی ان چالاکیوں کو خوب سمجھتا ہوں۔ آپ کی یہ مرضی ہے کہ کسی طرح مولوی خیر محمد صاحب کو آخری تقریر مل جائے لیکن چونکہ یہ اصول مناظرہ کے خلاف ہے اس لئے ہم اس کو ہرگز ماننے کیلئے تیار نہیں ہیں۔

(مولوی خیر محمد صاحب سے مخاطب ہو کر) مولوی خیر محمد صاحب! آپ ہی انصاف سے بتائیں کہ کیا آخری تقریر مدعی کی نہیں ہوتی؟

مولوی محمد علی: آپ اُن سے کیوں دریافت کرتے ہیں جب میں آپ کے سامنے بحیثیت صدر کے موجود ہوں تو آپ کو کوئی حق نہیں ہے کہ مجھ کو چھوڑ کر مولوی خیر محمد صاحب سے خطاب کریں۔

مولوی مظہر الدین صاحب: میں اُن سے اس لئے دریافت کر رہا ہوں کہ وہ بہ نسبت آپ کے زیادہ عالم ہیں۔ نیز ان کی طبیعت بھی انصاف پسند معلوم ہوتی ہے۔ آپ جیسے ضدی نہیں ہیں کہ صبح سے لے کر اس وقت تک کوئی بات بھی نہیں مانی۔ اسی طرح اپنی ضد پر اڑے ہوئے ہیں۔

مولوی محمد علی: میں نے کوئی بات نہیں مانی یا آپ ہماری بات نہیں مانتے۔ خیال تو کیجئے کہ پہلے ہم نے ۲۵ منٹ کیلئے کہا وہ بھی آپ نے مسترد کر دیا پھر اس پر پون گھنٹہ اور زیادہ کیا وہ بھی آپ نے نامنظور کر دیا اب پھر میں نے ۲۵ منٹ کیلئے کہا اسے بھی آپ

نہیں مانتے۔اب آپ ہی بتائیں کہ میں آپ کی بات کو نہیں مانتا یا آپ ہماری بات نہیں مانتے۔

مولوی مظہر الدین صاحب: اچھا تو آپ یوں کریں کل ٹائم ۳۰ منٹ رکھیں پہلی دو تقریریں دس دس منٹ اور دوسری پانچ پانچ منٹ کی فرمایئے اب بھی معقول بات ہے یا نہیں؟

مولوی محمد علی: جی کیوں نہیں۔آپ کی تو تمام باتیں معقول ہوتی ہیں صرف ہماری باتیں ہی نامعقول ہیں۔

مولوی مظہر الدین صاحب: بندہ خدا اسی طرح فضول باتوں میں وقت کو ضائع کرنا ہے یا کچھ مناظرہ کرنے کا بھی ارادہ ہے۔کتنا ٹائم تم نے ان بیکار باتوں میں ضائع کر دیا اور کوئی فیصلہ نہیں کیا۔لوگ تمہیں کیا کہتے ہونگے۔

جب اس قسم کی باتوں میں کافی وقت ضائع ہو گیا تو تمام پبلک اُکتا گئی۔ سب انسپکٹر صاحب پولیس نے جو مناظرے کے انتظام کے لئے آئے ہوئے تھے جب دیکھا کہ وہابیہ اپنی مخصوص چالوں کے ساتھ مناظرہ سے گریز کر رہے ہیں تو انہوں نے صدر دیوبندیہ مولوی محمد علی صاحب کو علیحدہ بلا کر خوب ڈانٹا کہ تم شرارتوں سے پبلک کو تنگ کر رہے ہو۔اگر تمہارا مناظرہ کرنے کا ارادہ نہیں تو یہاں سے چلے جاؤ

چنانچہ مولوی محمد علی جالندھری کھسیانہ ہو کر واپس لوٹا اور تمام دیوبندی مولویوں کو حقیقت حال سے آگاہ کیا۔چنانچہ تمام دیوبندیوں کے مشورے سے ۲۵ منٹ کی بجائے ۳۰ منٹ مقرر کئے اور پروگرام اس طرح مرتب کیا کہ پہلے دس منٹ مولوی خیر محمد صاحب تقریر کریں بعد ازاں دس منٹ حضرت قبلہ سید احمد صاحب اور

پھر پانچ منٹ مولوی خیر محمد اور بعدازاں پانچ منٹ قبلہ سید احمد صاحب تقریر کریں۔
چنانچہ صدر اہلسنت والجماعت نے اس بات کو منظور کر لیا اور مولوی خیر محمد نے جلسہ میں
کھڑے ہوکر تقریر شروع کی۔

## جوابی تقریر پنجم (بعد ظہر)

(منجانب: مولوی خیر محمد صاحب مناظر جماعت دیوبندیہ)

بھائیو! میں نے صبح کی تقریروں میں واضح دلائل کے ساتھ ثابت کر دیا تھا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو غیب کا علم نہیں تھا۔ بخلاف اس کے مولوی سید احمد صاحب اِدھر اُدھر کی لمبی چوڑی باتیں کر کے اپنا وقت گزارتے رہے۔ حالانکہ میں اپنی ہر تقریر میں مولانا صاحب سے مطالبہ کرتا رہا کہ مولانا آپ اپنے دعوے کو ثابت کرنے کیلئے کوئی دلیل پیش کریں لیکن افسوس کہ اُنہوں نے میرے مطالبہ کی طرف التفات نہ کیا اور اُلٹی دھمکیاں دے کر ہمیں مرعوب کرنے کی کوشش کرتے رہے۔ میں نے چھ آیتوں اور کتنی حدیثوں سے ثابت کر دیا کہ خدا کے سوا اور کوئی عالم الغیب نہیں۔ اب میں آپ کے سامنے ایک اور حدیث پڑھتا ہوں۔ سنیئے

مشکوٰۃ شریف میں یہ حدیث ہے کہ جناب محمد رسول اللہ ﷺ ایک دن صحابہ کے ساتھ نماز ادا فرما رہے تھے کہ اچانک آپ نے جوتی اُتار دی۔ آپ کے اتباع میں صحابہ نے بھی اپنی اپنی جوتیاں اُتار دیں۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد آپ نے صحابہ سے دریافت فرمایا کہ تم نے جوتیاں کس لئے اُتاریں۔ صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ! ہم نے آپ کو دیکھا کہ آپ نے جوتیاں اُتار دیں تو ہم نے بھی آپ کی

متابعت میں جوتیاں اُتار دیں۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجھے جبرائیل علیہ السلام نے خبر دی تھی کہ آپ کی جوتی میں پلیدی لگی ہوئی ہے اس لئے میں نے جوتی اُتار دی تھی۔ اس حدیث سے ثابت ہوا کہ آپ کو اپنی جوتیوں کی بھی خبر نہ تھی۔ آیا پاک ہیں یا ناپاک۔ چہ جائیکہ آپ کو غیب کا علم ہوتا جب تک جبرائیل آ کر آپ کو خبر نہیں دیتے۔ آپ ان ہی جوتیوں میں نماز پڑھتے رہتے ہیں۔ آپ کو اتنا بھی علم نہیں کہ جوتیاں پاک ہیں یا ناپاک؟ جبرائیل آ کر خبر دیتے ہیں کہ آپ کی جوتی میں پلیدی ہے تو آپ کو خبر ہوتی ہے۔ دیکھئے یہ کتنی روشن اور واضح دلیل ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو غیب کا علم نہیں تھا۔

میں نے چھ آیتیں اور کتنی حدیثیں پڑھیں لیکن آپ نے میری بعض دلیلوں کو تو چھوا تک نہیں اور جن کا جواب دیا ہے اُن کا نہ سر ہے نہ پیر۔ میں پھر آپ کو ایک بار کہتا ہوں کہ آپ میری ان تمام دلیلوں کا جواب دیں۔ صبح کی طرح اِدھر اُدھر کی لمبی چوڑی باتوں میں وقت کو ضائع نہ کریں۔



## تقریر ششم (بعد نماز ظہر)

(منجانب: ابوالبرکات مولانا سید احمد صاحب قبلہ مناظر اہلسنت والجماعت)

عزیزانِ گرامی! آپ نے دیکھا کہ فقیر نے اب تک بکثرت آیات و احادیث اور اقوال مفسرین و علماء مستندین پیش کئے۔ جن سے علم ما کان و ما یکون کا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے آفتاب نیمروز سے زیادہ روشن و تابان و درخشاں ہے لیکن مولوی خیر محمد صاحب میری پیش کردہ دلائل قاہرہ و براہین ساطعہ کی طرف اصلا

التفات نہیں فرماتے۔ اس موقع پر مجھے علامہ شرف الدین محمد بوصیری رحمۃ اللہ علیہ کا شعر یاد آیا:

قد تنکر العین ضوء الشمس من رمد

وینکر الفم طعم الماء من سقم

یعنی دکھتی ہوئی آنکھوں کو برا لگتا ہے سورج اور بیمار زبانوں کو برا لگتا ہے پانی۔

مولوی صاحب! نصوص قطعیہ و احادیث صحیحہ صریح کے مقابلہ میں آپ بار بار جزئیات محتملہ مؤلہ پیش کرتے اور اس سے نفی علم نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر سند لاتے ہیں یہ کیا جہالت ہے۔ ہم بارہا آپ کو نکتہ بتا چکے کہ آیات حصر جن میں علم کی بظاہر نفی ہے اور وہ احادیث جن میں علم کا بظاہر انکار ہے وہ سب محمول ہیں علم ذاتی ازلی غیر متناہی بالفعل پر اور جن آیات و احادیث میں اثبات ہے ان سے مراد علم عطائی حادث متناہی ہے۔ اگر یہ دو جہتیں نظر انداز کریں گے تو تطبیق ناممکن ہوگی۔ وہ آیات و احادیث جن میں نفی و انکار ہے قوۃ میں سالبہ کلیہ کے ہیں اور جن میں اثبات علم ہے وہ قوۃ میں موجبہ جزئیہ کے ہیں اور اہل علم جانتے ہیں کہ سالبہ کلیہ کی نقیض موجبہ جزئیہ ہے۔ تو اگر دو جہتیں بالذات و بالعطا نہ مانئے گا تو قرآن و حدیث میں تخالف و تناقض لازم آئے گا اور یہ قطعاً محال۔ قَالَ تَعَالٰی لَوْ كَانَ مِنْ عِنْدِ غَيْرِ اللّٰهِ لَوَجَدُوْا فِيْهِ اخْتِلَافًا كَثِيْرًا ۔ لہٰذا تخالف و تعارض و تناقض محال۔ پس جب قرآن کریم کی آیتوں میں تناقض اور احادیث نبوی میں تخالف معلوم ہو تو تعارض و تخالف و تناقض کو اٹھا کر تطبیق دینا لازم و ضروری ہے اور اس کا طریقہ یہی ہے جو محققین نے علماء نے فرمایا کہ آیات نفی محمول ہیں علم ذاتی پر۔ یا وہ آیات منسوخ ہیں یا نفی تو اضعاً ہے یا ازراہ

ذہول فرمایا گیا ہے۔

اور آیات واحادیث جو مثبت علم غیب ہیں وہ محمول ہیں علم عطائی بالواسطہ پر کہ باعلام الٰہی حضور پرنور جملہ مکنونات لوح محفوظ پر مطلع ہیں۔ لہذا بنظر اوّل نفی اور بنظر ثانی اثبات۔ اب آپ اپنے دلائل اور فقیر کے پیش کردہ دلائل میں تطبیق دیجئے ورنہ آپ جیسے نازنینوں کو معرکہ مردان میں آنا کسنے مانا۔

ترا کہ گفت کہ اے نازنیں زپردہ برآ

بغمزہ برصف مردان شیر افگن زن

مولوی صاحب! اَجْمَعُوْا شُرَكَاءِ كُمْ چھوٹے بڑے سب اکٹھے ہوکر ایک آیت قطعی الدلالۃ یا ایک حدیث متواتر یقینی الافادہ چھانٹ لائیں جس سے صاف وصریح طور پر ثابت ہو کہ تمام نزول قرآن عظیم کے بعد بھی اشیاء مذکورہ ما کان وما یکون سے فلاں امر حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم پر مخفی رہا۔ جس کا علم حضور کو دیا ہی نہ گیا۔ فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا وَلَنْ تَفْعَلُوْا فَاعْلَمُوْا اَنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِىْ كَيْدَا الْخَائِنِيْنَ۔ اگر ایسا نص لاسکو اور ہم دعویٰ سے کہتے ہیں کہ ہرگز نہ لاسکو گے۔

تو خوب جان لو کہ اللہ تعالیٰ راہ نہیں دیتا دغا بازوں کو۔ آپ نے ابوداؤد شریف سے ایک حدیث پڑھی کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھائی تو پاپوش مبارک اُتار دیں یہ دیکھ کر صحابہ کرام نے بھی اپنی اپنی جوتیاں اُتار دیں۔ سرور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے بعد فراغ صلوٰۃ فرمایا کہ تم نے اپنی جوتیاں کیوں اُتار دیں۔ عرض کیا کہ حضور کو دیکھا کہ حضور نے قدم مبارک سے پاپوش مبارک اُتار دی ہے۔ لہذا ہم نے بھی ایسا ہی کیا۔ فرمایا مجھے جبرئیل نے خبر دی تھی کہ ان میں نجاست ہے۔

اس حدیث سے مولوی صاحب ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ حضور کو علم غیب ہوتا تو کیوں نجاست آلودہ جوتیوں سے نماز پڑھتے۔ سبحان اللہ!

ع...... ''بریں عقل ودانش بباید گریست''

مولوی صاحب! آپ کا یہ کہنا کہ ''نجاست والی جوتیوں سے نماز پڑھی'' خلافِ ادب اور آپ کی نادانی ونافہمی پر دلیل واضح ہے۔ پاپوش مبارک میں کوئی ایسی نجاست لگی نہ تھی جس سے نماز ناجائز ہو۔ اوّل تو حدیث میں لفظ قذر وارد ہے جس کے معنی گھن کے بھی ہو سکتے ہیں جیسے تھوک کھکار رینٹ تو یہ اصلا نجس نہیں اور اگر نجاست ہی تسلیم کر لی جائے تو قدر درہم سے زائد نہ ہوگی۔ ورنہ سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم پاپوش مبارک اُتارنے پر اکتفا نہ فرماتے بلکہ نماز ہی از سرنو پڑھتے مگر یہ کسی حدیث سے ثابت نہیں کہ نماز کا اعادہ فرمایا تو معلوم ہوا کہ وہ کچھ ایسی نجاست ہی نہ تھی جس سے نماز نادرست ہوتی۔ بلکہ جبرئیل علیہ السلام کا عرض کرنا اظہار عظمت ورفعت شان حبیب الرحمٰن صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے تھا کہ کمال تنظیف وتطہیر حضور کے حال شریف کے لائق ہے۔ اس سے عدم علم آں سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم پر استدلال ایک خام خیال اور کور باطنی وتیرہ بالی کا اظہار ہے۔ جبرئیل امین کا عرض کرنا بلاتشبیہ ایسا ہے جیسے خادم اپنے مخدوم سے عرض کرے کہ سرکار یہ لباس حضور کے شایان شان نہیں۔ تو کیا اس نے مخدوم کا لباس سے بے خبر اور جاہل ہونا ثابت ہوگا۔ ہرگز نہیں۔ دیکھئے حضرت مولانا عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ استاد الکل فی الکل اشعۃ اللمعات شرح مشکوٰۃ میں فرماتے ہیں ''وقذر بفتح قاف وذال معجمہ دراصل آنچہ مکروہ پندارد آنرا طبع وظاہر انجاستے بنود کہ نماز بآں درست نباشد بلکہ چیزے بود مستقذر کہ طبع آنرا نا

خوش دارد۔ والا نماز از سر میگرفت کہ بعضے نماز باں گذاردہ بود۔ وخبر دادن جبریل و برآوردن پا جہت کمال تنظیف وتطہیر بود کہ لائق بحال شریف وے بود"۔ تو اس حدیث سے بھی آپ کا مدعا ثابت نہ ہوا۔ بلکہ ہمارے دعوے کی مؤید اور عظمت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مظہر ومثبت ہے۔ فالحمدللہ علیٰ ذالک۔ حق تعالیٰ چشم بینا عطا فرمائے اور کور باطنی سے بچائے اور آپ جیسے مدعی حنفیت کو سچا پکا مومن بنا کر پختہ حنفی بنائے۔

مولوی صاحب! آپ کے نزدیک تو (معاذ اللہ) نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو نجاست آلودہ جوتی کا بھی علم نہ تھا اور عاشقان سید الابرار محققین علماء کبار کیا فرماتے ہیں ملاحظہ ہو۔ امام شرف الدین محمد بوصیری رحمۃ اللہ علیہ اپنے قصیدہ شریفہ بردہ میں ارقام فرماتے ہیں:

وکلهم من رسول اللّٰہ ملتمس غرفا من البحر اور شفا من الدیم

یعنی جملہ انبیاء ورسل سرورِ انبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کے دریائے علم سے ایک چلو یا سحاب کرم سے ایک جرعہ طلب کرنے والے ہیں۔ یعنی جملہ علوم انبیاء علم محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دریائے علم کا ایک قطرہ اور سحابِ کرم کی ایک بوند ہے۔

عصیدہ الشہدہ شرح قصیدہ البردہ میں علامہ خرپوتی ارشاد فرماتے ہیں:

ان جمیع الانبیاء و کل واحد منهم طلبوا واخذوا العلم من علمه علیه الصلوٰة والسلام الذی هو کالبحر فی السعة والکرم من کرمه علیه الصلوٰة والسلام الذی هو کالدیم لانه علیه السلام مفیض وانهم مستفاضون لانه تعالیٰ خلق ابتداء روحه علیه السلام ووضع علوم الانبیاء و علم ماکان وما یکون فیه ثم خلقهم فاخذوا علومهم منه علیه السلام ۔یعنی

جملہ انبیاءِ کرام نے فرداً فرداً حضور انور علیہ السلام کے علم سے اخذ کیا۔ حضور کا علم بلحاظ وسعت مانند سمندر کے ہے اور تمام پیغمبروں نے آپ کے جود و کرم سے جود و کرم طلب کیا حضور کا جود و کرم مانند بارش کے ہے تو حضور سراپا نور صلی اللہ علیہ وسلم مفیض علم و کرم ہیں اور جملہ انبیاء حضور کے دریائے علم و سحاب کرم سے مستفیض۔ اس لئے کہ حق سبحانہ و تعالیٰ نے جملہ مخلوق سے پہلے آں سرور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی روح پاک کو پیدا فرمایا اور جملہ علوم انبیاء اور علم ما کان و ما یکون روح مقدس کو عطا فرمایا اور پھر انبیاء کرام کو پیدا فرمایا۔ پس انبیاء کرام نے آں سرور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دریائے علم و سحاب کرم سے استفاضہ کیا۔

شفا شریف میں امام قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں خص اللہ تعالیٰ به علیه السلام الاطلاع علی جمیع مصالح الدنیا والدین ومصالح امته وما کان فی الامم وما سیکون فی امته من النقیر والقطمیر وعلی جمیع فنون المعارف کاحوال القلب والفرائض والعبادة والحساب۔ الخ۔ یعنی اللہ رب العزت نے آں سرور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو جمیع مصالح دین و دنیا پر مطلع کیا اور جو کچھ امم سابقہ میں ہوا اور جو کچھ اس امت میں تاقیامت ہوگا ہر صغیر و کبیر حقیر و نقیر ذرہ و قطمیر کا علم عطا فرمایا۔ و جملہ فنون معارف مانند احوال قلوب اور فرائض و طرق عبادت اور علم حساب وغیرہ تعلیم فرمایا۔ بناءً علیہ یہی علامہ بوصیری قدس سرہٗ المعنوی والصوری قصیدہ بردہ شریف میں فرماتے ہیں:

فَاِنَّ مِنْ جُوْدِکَ الدُّنْیَا وَضَرَّتَهَا
وَمِنْ عُلُوْمِکَ عِلْمَ اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ

اے نبی محترم صلی اللہ علیہ وسلم آپ کے دریائے جودوکرم سے دنیاو آخرت ہے اور منجملہ آپ کے علوم کے لوح وقلم کا علم ہے اور لوح وقلم میں کیا ہے۔قرآن عظیم میں ہے۔ کل صغیر وکبیر مستطر لوح محفوظ میں ہر چھوٹی بڑی چیز لکھی ہوئی ہے۔علامہ شیخ ابراہیم بیجوری شرح بردہ میں فرماتے ہیں۔فان قیل اذا کان علم اللوح والقلم بعض علومه صلی الله علیه وسلم فما البعض الاخر أجیب بان البعض الاخر هو ما اخبره الله تعالیٰ عنه من احوال الاخرة لان القلم انما کتب فی اللوح ما هو کائن الی یوم القیمة ۔فقط۔یعنی اگر شبہ کیا جائے کہ جب علم لوح وقلم آں سرور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے علوم کا بعض ٹھہرا تو اور حضور کے علوم میں باقی کیا رہ گیا۔تو جواب یہ ہے کہ باقی احوال آخرت ہیں جن کی اللہ جل جلالہٗ نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو اطلاع فرمائی کیونکہ قلم نے لوح محفوظ میں قیامت تک کے امور ہی تو لکھے ہیں۔

علامہ علی القاری حل العقدہ شرح بردہ میں فرماتے ہیں۔وکون علومهما من علومه صلی الله علیه وسلم ان علومه تتنوع الی الکلیات والجزئیات وحقائق وعوارف ومعارف تتعلق بالذات والصفات وعلمهما یکون نهرا من بحور علمه وحرفاً من سطور علمه ۔یعنی علوم لوح وقلم کے آپ کے علوم میں سے ہونے کا بیان یہ ہے کہ آں سرور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے علوم متنوع ہوتے ہیں۔کلیات وجزئیات وحقائق وعوارف ومعارف کی طرف جو ذات وصفات سے متعلق ہیں اور لوح وقلم کے علوم آپ کے علوم کے سمندروں میں سے ایک نہر اور آپ کے علوم وسیعہ کی سطروں میں سے ایک حرف ہے

سبحان اللہ! کیا ایمان افروز اور وہابیت سوز مضمون ہے۔ حضرات! یہ ہے علمائے اہلسنت کا عقیدہ۔ اللہ تعالیٰ ہمیں اور آپ کو اسی پاک عقیدہ پر قائم رکھے اور اسی پر دنیا سے اُٹھائے اور ہمارے مدمقابل کو بھی توفیق دے کہ وہ توہین علم مصطفےٰ و تنقیص شان مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم سے باز آجائیں۔ آمین۔

## جوابی تقریر ششم

(منجانب: مولوی خیر محمد صاحب مناظر جماعت دیوبندیہ)

میرے دوستو! آپ نے میرے مدمقابل مولوی سید احمد صاحب کی تقریر سنی، مولوی صاحب نے کتنے پھسپھسے دلائل سے ثابت کرنے کی کوشش کی کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو غیب کا علم تھا۔ آپ نے پہلی تقریروں میں دعویٰ کیا تھا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو ہر قطرہ ہر ذرہ کا علم ہے لیکن دلیل پوچھو تو کوئی بھی نہیں۔ ایک دو آیتیں اور چند حدیثیں پڑھ دیں اور ثابت کرنا چاہا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو غیب کا علم تھا۔ حالانکہ ان آیتوں اور حدیثوں کا ان کے دعوے کے ساتھ دور کا تعلق بھی نہیں۔ مولوی صاحب! آپ کوئی ایسی آیت اور حدیث پڑھیں جس سے یہ ثابت ہو کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو ذرے ذرے اور قطرے قطرے کا علم ہے۔ میں دعوے سے کہتا ہوں کہ آپ قیامت تک کوئی ایسی آیت اور حدیث پیش نہیں کرسکیں گے۔ پھر آپ ہی فرمائیں کہ آپ کا یہ دعویٰ کرنا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو ہر ذرے اور ہر قطرے کا علم تھا کہاں تک صحیح ہوسکتا ہے۔

مولوی صاحب! آپ کی اس جوشیلی تقریر اور ان مشکل الفاظ سے کوئی شخص

یہ خیال نہیں کرسکتا کہ آپ اپنے دعوے میں سچے ہیں۔آپ کا دعویٰ اسی صورت میں ثابت ہوسکتا ہے کہ کوئی دلیل پیش کریں۔ میں نے اپنی تقریروں میں اپنے دعوے کو ثابت کرنے کیلئے کتنی آیتیں اور کتنی حدیثیں پڑھیں۔الحمد للہ کہ تمام ارباب علم پر ظاہر ہوگیا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو علم غیب نہیں تھا۔آپ نے نہ تو اپنی طرف سے کوئی دلیل پیش کی اور نہ ہی میرے اعتراضات اور دلائل کا جواب دیا۔ اِدھر اُدھر کی فضول باتوں میں اپنے وقت کو گزار دیا۔آپ کی اس کمزوری سے معلوم ہوا کہ آپ اپنے دعویٰ کو ثابت کرنے سے قاصر ہیں۔میں نے روز روشن کی طرح یہ حقیقت لوگوں پر ظاہر کردی کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہ تھا۔ چہ جائیکہ ماکون و مایکون کا علم ہوتا۔

## تقریر ہفتم

(منجانب: حضرت مولانا ابوالبرکات سید احمد صاحب قبلہ مناظرہ اہلسنّت والجماعت)

نَحْمَدُ اللّٰهَ الْعَلِیَّ الْعَظِیْمَ وَ نُصَلِّیْ وَ نُسَلِّمُ عَلٰی حَبِیْبِهِ الْکَرِیْمِ

عزیزانِ ملت! فقیر نے اب تک متعدد آیات و احادیث و اقوال محدثین و مفسرین پیش کیے۔جن سے آفتاب نیمروز کی طرح روشن ہوتا ہے کہ حضور پرنور سید یوم النشور حبیب اکرم نور مجسم رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم روز اوّل سے روز آخر تک کے جملہ ماکان و مایکون کے بعطاء الٰہی عالم ہیں کوئی دانہ زمین کی اندھیریوں میں اور کوئی قطرہ سمندروں مین اور کوئی پتہ درختوں میں اور کوئی ذرہ پہاڑوں میں اور کوئی خطرہ دلوں میں ایسا نہیں جس کا علم مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم کو نہ دیا گیا ہو۔یہ سب کچھ

قرآن و حدیث وتصریحات علماء سے ثابت کر دیا لیکن مولوی صاحب نے میرے پیش کردہ دلائل قاہرہ و براہین ساطعہ کا کوئی جواب نہیں دیا اور مولوی صاحب نے جس قدر آیاتِ و احادیث علم غیب کی نفی میں پیش کیں فقیر نے بحمد اللہ تعالیٰ ہر ایک کا جواب مفصل و مدلل بحوالہ کتاب دے دیا۔ لا نُسَلِّم کا میرے پاس کوئی جواب نہیں۔ الحمد اللہ مسئلہ علم غیب تو بخوبی واضح ہو گیا اور مولوی صاحب کے اوہام و شکوک بھی باحسن وجوہ زائل کر دیے گئے۔ اب چند عبارات علمائے محققین پیش کرتا ہوں جن سے آپ حضرات کو معلوم ہو جائے گا کہ قدمائے اہلسنت و جماعت کا عقیدہ بھی یہی ہے جو فقیر نے پیش کیا۔

حضرات! تفسیر نیشاپوری میں زیر آیہ کریمہ وَجِئْنَا بِكَ عَلٰى هٰٓؤُلَآءِ شَهِيدًا فرماتے ہیں لانه روحه صلى الله عليه وسلم شاهد على جميع الارواح والقلوب والنفوس لقوله صلى الله عليه وسلم اوّل ما خلق الله روحي۔ یعنی یہ جو رب العزت جل مجدہٗ نے اپنے حبیب مکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا کہ اے محبوب ہم تمہیں ان سب پر گواہ بنا کر لائیں گے یعنی جمیع امم پر تم کو شاہد بنائیں گے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی روح انور تمام جہان میں ہر ایک کی روح ہر ایک کے دل ہر ایک کے نفس کا مشاہدہ فرماتی ہے۔ (کوئی روح کوئی دل کوئی نفس ان کی نظر حق بین سے اوجھل نہیں اسی وجہ سے سب پر گواہ بنا کر لائے جائیں گے کہ شاہد کو مشاہدہ ضروری ہے) اس لئے کہ حضور اقدس نے فرمایا ''سب سے پہلے اللہ تعالیٰ نے میری روح کریم کو پیدا کیا''۔ تو عالم میں جو کچھ ہوا سب حضور کے سامنے ہی ہوا۔ چنانچہ متعدد احادیث میں ارشاد فرمایا۔ كُنْتُ

نَبِیًّا وَ آدَمُ بَیْنَ الْمَاءِ وَالطِّیْنِ ۔ وَ کُنْتُ نَبِیًّا وَّ آدَمُ لَمُنْجَدِلٌ بَیْنَ طِیْنَتِہٖ

یعنی آدم علیہ السلام کا ابھی کالبد بھی نہیں بنایا گیا تھا کہ میں شرف نبوت سے مشرف تھا

حضرات! حضور پرنور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اصل کائنات مجمع حسنات وبرکات وکمالات ہے۔ آپ کے فضائل پر دلائل طلب کرنا ہی حرام ہے۔ منکر فضیلت بددین گمراہ ہے۔ وہ کون سا فضل وشرف ہے جس کے حضور جامع نہ ہوں۔

علامہ بوصیری فرماتے ہیں:

فانسب الی ذاتہ ما شئت من شرف

وانسب الی قدرہ ما شئت من عظم

فان فضل رسول اللہ لیس لہ حد

فیعرب عنہ ناطق بفم

یعنی ''حضور کی ذات کی طرف جس شرف وبزرگی کو چاہے نسبت کر۔ حضور ہر بزرگی کے مالک ہیں اور فضائل رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کا بیان کرنا حیطۂ بیان سے باہر ہے''۔

کیا خوب کسی نے کہا ہے ''بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر''۔ حضور تو حضور 'حضور کے لاڈلے بیٹوں میں ایک بیٹے حضور پرنور غوث الثقلین مغیث الکونین سیدنا غوث الاعظم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ وعزۃ ربی ان السعداء والاشقیاء لیعرضون علی عینی فی اللوح المحفوظ ۔

عزت الٰہی کی قسم بے شک سب نیک و بد میرے سامنے پیش کئے جاتے ہیں۔ میری آنکھ لوح محفوظ میں ہے اور فرماتے ہیں لولا لجام الشریعۃ علی

لسانی لا خبرتکم بما تاکلون وما تدخرون فی بیوتکم انتم بین یدی کاالقوار یراریٰ ما فی بواطنکم و ظواھرکم ۔ یعنی ''اگر میری زبان پر شریعت کی روک نہ ہوتی تو میں تمہیں خبر دے دیتا جو کچھ تم کھاتے اور جو کچھ اپنے گھروں میں اندوختہ کر کے رکھتے ہو۔تم میرے سامنے شیشے کی مانند ہو میں تمہارے ظاہر و باطن سب دیکھ رہا ہوں''۔

اور فرماتے ہیں رضی اللہ عنہ قلبی مطلع علی اسرار الخلیقة ناظر الی وجوہ القلوب قد صفاہ الحق عن دنس رویة سواہ حتی صار لوحا ینقل الیہ ما فی اللوح المحفوظ و سلم اللہ ازمة امور اھل زمانہ و صرفہ فی عطائھم و منعھم ۔ ''میرا دل اسرار مخلوقات پر مطلع ہے سب دلوں کو دیکھ رہا ہے۔اللہ تعالیٰ نے اسے رویت ماسوا کے میل سے صاف کر دیا کہ ایک لوح ہو گیا جس کی طرف وہ منتقل ہوتا ہے جو لوح محفوظ میں لکھا ہے۔اللہ تعالیٰ نے تمام اہل زمانہ کے کاموں کی باگیں اسے سپرد فرما دیں اور اجازت فرمائی کہ جسے چاہیں عطا کریں اور جسے چاہیں منع کریں۔والحمد للہ رب العالمین۔یہ اور اس کے مانند بکثرت کلمات قدسیہ اجلہ اکابر نے کتاب مستطاب بہجۃ الاسرار شریف میں اور خلاصۃ المفاخر وغیرہما میں باسانید صحیحہ حضور غوث الثقلین رضی اللہ عنہ سے روایت فرمائے اور علامہ علی قاری وغیرہ علماء نے کتب مناقب شریفہ میں ذکر کئے۔

حضور پرنور سیدنا حضرت سید احمد رفاعی رضی اللہ عنہ ترقیات کامل کے بارہ میں فرماتے ہیں۔اطلعہ علی غیبہ حتی لا تنبت شجرة ولا تخضر ورقة الا بنظرہ یعنی اللہ تعالیٰ کامل کو اپنے غیب پر مطلع کرتا ہے۔یہاں تک کہ کوئی پیڑ

نہیں اُگتا اور کوئی پتہ ہرا نہیں ہوتا مگر اس کی نظر کے سامنے۔

حضرت عزیزان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ''زمین در نظر ایں طائفہ چوں سفرہ ایست''یعنی زمین اولیاء اللہ کی نظر کے سامنے مانند دستر خوان کے ہے یعنی جملہ کائنات اُن کے روبرو ہے۔ جس طرح کھانے والے کے سامنے دستر خوان کی چیزیں۔

حضرت خواجہ بہاء الحق والدین نقشبند رضی اللہ عنہ یہ کلام نقل کر کے فرماتے ہیں ''و ما میگوئیم چوں روئے ناخنی ست ہیچ چیز از نظر ایشاں غائب نیست'' یہ دونوں ارشاد مولانا جامی قدس سرہٗ السامی نے نفحات الانس شریف میں ذکر کیے ہیں۔

حضرات منصف غیر متعصف طالب حق کیلئے یہی دلائل کافی ووافی ہیں اور معاند ومتعنت کیلئے تمام قرآن کریم جملہ صحاح ستہ بھی پڑھ کر سنایا جائے تو اس کے دل کا کفر ٹوٹنا محال ہے۔ مولوی صاحب نے مسئلہ علم غیب کو سپر بنالیا۔ ورنہ اصل نزاع تو ان کے پیشوا مولوی اشرف علی تھانوی اور محمد قاسم نانوتوی اور خلیل احمد انبیٹھوی اور رشید احمد گنگوہی اور اسماعیل دہلوی کے وہ اقوال کفر وضلال ہیں۔ جن پر علمائے عرب و عجم نے کفر وارتداد کا حکم صادر فرمایا۔ ان کو کافر مرتد خارج از اسلام بتایا۔ ان کے ہاتھ کا ذبیحہ مردار ٹھہرایا۔ ان کے ساتھ سلام کلام میل جول حرام بتایا۔ ان کی امامت حرام ان کی تعظیم وتوقیر کفر ان کو مسلمانوں کے گورستان میں دفن کرنا منع۔ یہ سب احکام فتاویٰ ''حسام الحرمین'' میں موجود ہیں۔ کل انشاء اللہ تعالیٰ ان کے اکابر کی وہ عبارتیں بھی آپ کو سناؤں گا اور بقیہ مسائل پر بھی مناظرہ کروں گا۔ وما توفیقی الا باللہ العزیز الحکیم۔

# جلوس اہلسنّت والجماعت

حضرت مولانا ابوالبرکات سید احمد صاحب قبلہ کی آخری تقریر ختم ہونے پر جلسہ برخاست ہوا اور اہالیان تلونڈی نے علمائے اہلسنت والجماعت کا ایک زبردست اور شاندار جلوس نکالا اور قصبہ تلونڈی کے تمام گلی کوچوں میں پھرایا۔ سب سے آگے فاتح دیو بند حضرت مولانا ابوالبرات سید احمد صاحب قبلہ اور فخر اہلسنت والجماعت حضرت مولانا حافظ محمد مظہر الدین صاحب تھے۔ ان کے بعد تمام علمائے اہلسنت والجماعت اور نعت خوان حضرات۔ یعنی چوہدری محمد علی صاحب اور چوہدری فتح محمد صاحب، میاں محمد علی صاحب اور جناب چوہدری محمد حسین صاحب قریشی فاروقی وغیرہم تھے۔ ان کے علاوہ قصبہ کے دیگر معززین بھی جلوس میں شامل تھے۔ نعت خوان حضرات حضرت مولانا حکیم محمد حسن صاحب محسم پوری کی مندرجہ ذیل نعت پڑھ کر حاضرین سے دادِ تحسین لے رہے تھے۔

## نعت شریف

میں صدقے ہاں اُس سوہنے دے جہڑا شہر مدینے دا باسی
موصوف خدائے لم یزلی نَزَلَ الْقُرْآنُ بِمَدْحَتِہٖ
کسے ملک بشر دی شان نہیں جو شان محمد عربی دی
قَوْسَیْنِ وَ دَنٰی وَ اَوْ اَدْنٰی قَالَ الرَّحْمٰنُ بِرِفْعَتِہٖ
کر رحمت بھیجیا رحمت تھیں اُس ارحم سب رحیماں دے
بین وسعت رحمت آں ارحم ھُوَ رَحْمَتُہٗ فِیْ رَحْمَتِہٖ

ویکھو نُور الٰہی دا جلوہ مکھ سوہنا شیشہ حق دا ہے
چوں نور رخش کردہ جلوہ خَسَفَ الْقَمَرُ مِنْ طَلْعَتِہٖ
اوہ عبد اللہ تے رسول اللہ مختار ہے مولا دے گھر دا
چو بچشم حقیقت درنگری فَبَدَاءَ اللّٰہُ فِیْ صُوْرَتِہٖ
کیوں بھرم دوئی وچ پھسیا ایں چھڈ صورت ویکھیں معنیاں نوں
برکن زنگاں تعین را ھُو ھُو ھُو فِیْ وَحْدَتِہٖ
دربار محمد دا عالی جو کچھ منگیں سب ملدا ہے
منصور زحق ناصر ہمہ نَصَرُ اللّٰہِ فِیْ نُصْرَتِہٖ
کوئی راز چھپایا حق نے نہیں سب ظاہر باطن کھول دتا
آں بحر علوم حقانی فَجَمِیْعُ الْعِلْمِ بِوُسْعَتِہٖ
جے لوڑیں رحمت رب دی نوں پڑھ نت درود محمد تے
بمحمد حسن سَعَادَتُہٗ فِی صَلِّ عَلَیْہِ وَ عِتْرَتِہٖ

==========

جلوس قصبہ تلونڈی کے تمام کوچہ و بازار سے ہوتا ہوا قلعہ تلونڈی کے نزدیک جا کر ٹھہرا۔ یہاں مولانا حافظ محمد مظہر الدین صاحب نے اپنی مختصر سی تقریر میں اہالیانِ تلونڈی کا شکریہ ادا کیا اور فرمایا کہ تمام علمائے اہلسنت والجماعت آپ کے خلوص اور محبت کو دیکھ کر بہت خوش ہوئے ہیں اور دعا کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ تلونڈی کے مسلمانوں کو دنیا و آخرت میں سرخرو کرے اور جمیع مصائب و تکالیف دنیوی و اُخری سے مامون و مصئون رکھے۔ آمین

قلعہ تلون سے چل کر جلوس مسجد ڈوگراں میں آیا۔ چونکہ نماز مغرب کا وقت تھا اس لئے حضرت قبلہ ابوالبرکات سید احمد صاحب نے اس مسجد میں نماز ادا فرمائی۔ بعد ازاں اعلان کیا گیا کہ آج رات کو بعد از نماز عشاء اسی مسجد (ڈوگراں) میں حضرت مولانا ابوالبیان حافظ محمد مظہر الدین صاحب وعظ فرمائیں گے۔ اس لئے تمام حضرات بعد از نماز عشاء اسی مسجد میں تشریف لا کر حضرت مولانا ابوالبیان صاحب کے وعظ سے اپنے ایمان کو تازہ کریں۔

وہابیوں کے دلوں پر اُس دن کے مناظرے سے ایسا رعب طاری ہوا کہ اُنہوں نے اُس رات کسی قسم کا جلسہ کرنے کی جرأت نہ کی حالانکہ قبل ازیں بڑے زور شور سے جلسہ کیا کرتے تھے اور علمائے اہلسنت والجماعت کو کوسا کرتے تھے۔ اُس رات جلسہ کرنا تو کجا اُن کے مولویوں کا کہیں نام و نشان بھی نظر نہیں آتا تھا۔

حضرت مولانا ابوالبیان حافظ محمد مظہر الدین صاحب نے اُس رات ڈوگراں میں ایک زبردست تقریر کی۔ آپ نے فضائل نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد وہابیہ دیوبندیہ کی کفریہ عبارتیں لوگوں کو سنائیں اور اُنہیں ان گندم نما جو فروشوں سے بچنے کی تلقین فرمائی۔ قریباً ساڑھے بارہ بجے آپ نے تقریر ختم کی اور دعائے خیر کے بعد جلسہ برخاست ہوا۔

دوسرے دن جبکہ علمائے اہلسنت و جماعت تلاوت قرآن کریم اور اوراد و وظائف سے فراغت حاصل کر چکے تھے۔ ایک آدمی امیر حبیب اللہ خاں دیوبندی کی طرف سے آیا اور حافظ رحمت اللہ صاحب کو ایک رقعہ دیا۔ حافظ صاحب نے وہ رقعہ باآواز بلند پڑھ کر حاضرین کو سنایا۔ مضمون کا خلاصہ یہ تھا کہ ”مسئلہ علم غیب پر تو مناظرہ

ہو چکا۔اب آپ لوگوں کا کس مسئلہ پر مناظرہ کرنے کا ارادہ ہے اور اس کے لئے کتنا ٹائم مناسب ہے"۔ چنانچہ حافظ رحمت اللہ صاحب نے حضرت قبلہ ابوالبرکات صاحب کے مشورہ سے مندرجہ ذیل جواب دیو بندیوں کو دیا۔

نَحْمَدُهٗ وَ نُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِهِ الْکَرِیْمِ

جناب امیر حبیب اللہ خان صاحب!

بعد ما وجب واضح باد کہ آپ کا رقعہ نگاشتہ ۱۱ جولائی ۳۶ء بوقت ۸ بجے ہمیں ملا جس میں بقیہ مسائل پر مناظرہ کی درخواست کی گئی ہے۔گذارش یہ ہے کہ اگر کل کی طرح نقالی و بدتہذیبی کی نمائش اور ہنسی مذاق کر کے لوگوں کو اپنے اخلاق کا نمونہ دکھانا اور اپنی بدتہذیبی کا مظاہرہ کرنا مقصود ہے تو ہمیں اس کی ضرورت نہیں۔رہا مسئلہ علم غیب وہ بفضلہ تعالیٰ آفتاب سے زیادہ روشن طریق پر واضح ہو گیا۔اگر آپ شرافت اور متانت وتہذیب سے مسائل مندرجہ میں گفتگو کرنے کی آرزو رکھتے ہیں تو مندرجہ شرائط پر آج ہی مناظرہ ہو سکتا ہے۔

(۱) دس بجے سے دو بجے تک مناظرہ ہوگا۔(۲) استمداد و نداء یارسول اللہ و حاضر و ناظر ہونا ان تینوں مسائل کیلئے دو گھنٹے کافی ہوں گے۔(۳) بناء قبب یعنی انبیاء اولیاء مشائخ کرام کے مزارات پر قبہ بنانا۔اس کے لئے آدھ گھنٹہ کافی ہے۔ فرقہ دیوبندیہ کو مساجد اہلسنت و جماعت سے روکنا اور فاتحہ مرجہ اس کے لئے آدھ گھنٹہ کافی ہے۔(۴) عبارت حفظ الایمان مصنفہ مولوی اشرف علی تھانوی وعبارت براہین قاطعہ مصنفہ مولوی خلیل احمد انبیٹھوی، مصدقہ مولوی رشید احمد گنگوہی وتقویۃ الایمان مصنفہ مولوی اسماعیل دہلوی، فتاویٰ رشیدیہ مولوی رشید احمد گنگوہی وصراط مستقیم

مصنفہ مولوی اسماعیل دہلوی و عبارت تحذیر الناس مصنفہ مولوی محمد قاسم نانوتوی بانی مدرسہ دیوبند کے کفر و ضلال پر بحث ہوگی۔ مناظر اہلسنت ثابت کریں کہ ان عبارتوں میں حضور انور علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی توہین کی گئی ہے اس وجہ سے اکابر دیوبند اور اُن کے حامی وقائل وقابل کافر اور خارج از اسلام ہیں اور مناظر فرقہ دیوبندیہ ان عبارتوں کو مطابق عقائد اہلسنت و جماعت ثابت کریں گے اس کے لئے ایک گھنٹہ کافی ہے۔ (۵) پہلی اور پچھلی تقریر مدعی کی ہوگی۔ مسائل مذکورہ میں مدعی مناظر اہلسنت ہونگے۔ (۶) پہلی تقریر ہر فریق کی پندرہ پندرہ منٹ ہوگی۔ بعدہٗ دس دس منٹ۔ (۷) مناظر اہلسنت و جماعت کی طرف سے حضرت شیخ الحدیث والتفسیر اُستاد العلماء سید المتکلمین مولانا الحاج سیّد ابوالبرکات سیّد احمد صاحب ناظم مرکزی انجمن حزب الاحناف ہند لاہور ہوں گے اور مناظر فرقہ دیوبندیہ کی طرف سے مولوی خیر محمد صاحب جالندھری ہوں گے۔ (۸) دوران تقریر میں کسی کو مداخلت کا حق نہ ہوگا۔ (۹) دلائل قرآن و حدیث و فقہ و اجماع اُمت و اقوال مشائخ ہوں گے۔ (۱۰) صدر مناظرہ کا انتخاب میدان مناظرہ میں ہوگا۔

اُمید ہے کہ آپ بلا فک و حک کے مندرجہ بالا شرائط کو قبول فرما کر اپنے مناظر کو میدان مناظرہ میں لانے کی اطلاع دیں گے اور مزید رقعہ بازی میں وقت کو ضائع نہ فرمائیں گے۔ فقط۔

الداعی الی الخیر: حافظ رحمت اللہ تلونی

کافی دیر کے بعد دیوبندیوں کا آدمی آیا۔ اُس کے ہاتھ میں ہمارا ہی بھیجا ہوا رقعہ تھا۔ جس کی دوسری طرف ایک کونے پر تحریر تھا۔

"یہ تحریر اصولاً غلط ہے۔صرف مسائل مقررہ میں مناظرہ شروع کرنے کیلئے اوقات کا انضباط کیجئے۔محمد علی صدر"

اب ناظرین! ذرا انصاف سے کام لیتے ہوئے ہماری تحریر بھی پڑھیں اور ان کا جواب بھی ملاحظہ فرمائیں اور فیصلہ کریں کہ کیا دیو بندی صدر کی یہ بے تکی تحریر مناظرے سے بھاگنے کا بہانہ نہیں۔ہماری تحریر میں کون سا ایسا ناگوار کلمہ تحریر کیا گیا تھا جو ان کے قلب نازک پر گراں گزرا۔ان کی جتنی تحریریں ہمارے پاس آئیں ہمارے علماء نے نہایت فراخدلی کے ساتھ اُنہیں منظور کیا اور جو بھی شرائط اُنہوں نے تحریر کیں اُن پر کسی قسم کا اعتراض نہ اُٹھایا لیکن ہماری جو تحریر اُن کے پاس پہنچی اُس کے اندر مین میخ نکال کر اُسے واپس کر دیا گیا۔ہماری اس تحریر میں کون سی اصولی غلطی ہے اور کون سے مسائل غیر مقررہ ہم نے درج کر دیئے جن پر یہ لوگ چراغ پا ہو گئے۔

جب دیو بندیوں کی یہ تحریر حافظ رحمت اللہ صاحب نے حضرت قبلہ ابوالبرکات صاحب کو دکھائی تو آپ نے پڑھ کر فرمایا کہ کوئی بات نہیں۔اُن کے ان حیلوں بہانوں سے ہم انہیں ہرگز بھاگنے نہ دیں گے۔جہاں آگے آپ نے ان کی اتنی ناز برداریاں کیں وہاں یہ بھی کیجئے اور جو وہ کہیں اُسے مانئے ان کی تو عادت ہی یہی ہوتی ہے کہ جہاں کہیں مناظرہ منعقد ہوا۔انہوں نے اپنی شر انگیزیوں سے اس کو خراب کرنا شروع کیا۔اچھا خیر۔اب مناظرہ گاہ میں تو چلیں اور دیکھیں ان کا کیا ارادہ ہے۔اگر وہ اسی طرح حیلے بہانے تراشیں گے تو ہم اُنہیں مجبور کریں گے کہ وہ یا تو مناظرہ کریں ورنہ اپنی شکست لکھ دیں کہ ہم مناظرہ کرنے سے عاجز ہیں۔

=========

# مناظرے کا دوسرا دن

چنانچہ رئیس المتکلمین سید المناظرین جامع معقول و منقول حضرت قبلہ ابوالبرکات سید احمد صاحب مع تمام علمائے اہلسنت و جماعت مناظرہ گاہ کی طرف روانہ ہوئے۔ مسلمانوں کا ایک عظیم الشان اجتماع راستے میں آپ کا انتظار کر رہا تھا۔ آپ کو آتے دیکھ کر تمام مسلمانوں نے اللہ اکبر اور یا رسول اللہ کے وہابیت شکن نعرے لگائے اور آپ کے پیچھے نعتیں پڑھتے ہوئے مسجد کی طرف چل دیئے۔ مسجد میں بھی کافی مسلمان جمع تھے انہوں نے بھی حضرت قبلہ ابوالبرکات صاحب کی آمد پر نعرے لگائے۔ آج بہ نسبت کل کے زیادہ تعداد میں مسلمان آئے ہوئے تھے۔ بخلاف اس کے دیوبندی بہت ہی قلیل تعداد میں تھے۔ کل کے مناظرے نے اُن کے ایسے چھکے چھڑائے تھے کہ عوام تو عوام بعض مولویوں کو بھی مناظرہ گاہ میں آنے کی جرأت نہ ہوئی مدرسہ رائے پور کے چھوٹے چھوٹے طالب علموں سے اپنی سٹیج کو پُر کر رکھا تھا۔ مناظر اور صدر اور دو ایک مولویوں کے سوا اور کوئی مولوی اسٹیج پر نظر نہیں آتا تھا۔ جو موجود تھے اُن کی حالت بھی دگرگوں تھی۔ بے چارے منہ کھولے اپنی وحشت زدہ آنکھوں سے اپنے مناظر اور صدر کی حالتِ زار کو دیکھ رہے تھے۔ مولوی خیر محمد صاحب کو خوش قسمتی سے ایک بانس کی پناہ مل گئی تھی۔ جس کی اوٹ میں اپنے بہمگین چہرے کو چھپائے ''جل تو جلال تو آئی بلا کو ٹال تو'' کا وظیفہ رٹ رہے تھے۔ اگر کہیں بدقسمتی سے اہلسنت کے مناظر یا صدر کی نظر پڑ جاتی تھی تو آپ کو بڑی پریشانی ہوتی تھی اور آپ بڑی شرمساری سے اپنی آنکھیں نیچی کر لیتے تھے۔

؎ نوجوانی میں بھی باقی ہے اُنہیں اتنا حجاب
کوئی بیٹھا ہو تو شرماتے ہیں اُٹھتے بیٹھتے

بے چارے محمد علی کی حالت قابل رحم تھی۔ اُس بے چارے کو کہیں اوٹ کی جگہ نہیں ملتی تھی جہاں جا کر چھپاتا۔ تمام کمین گاہیں پہلے ہی سے اُن کے مناظر اور دوسرے مولویوں نے قابو کر رکھی تھیں۔ بے چارا بڑی مایوسی کی حالت میں کبھی علمائے اہلسنّت والجماعت کو دیکھتا اور کبھی بانس کے پردے میں چھپے ہوئے اپنے مناظر کو دیکھتا تھا لیکن جرأت نہ ہوتی تھی کہ مناظرے کے متعلق کسی قسم کی گفتگو چھیڑتا۔ مولوی محمد مظہر الدین صاحب نے جب دیکھا کہ آج تو ان بے چاروں کے منہ سے بات نکلنی بھی دشوار معلوم ہوتی ہے، سب کے چہروں پر ہوایاں اُڑ رہی ہیں تو انہوں نے خود ہی سلسلہ گفتگو شروع کیا۔

مولوی مظہر الدین صاحب: جناب صدر صاحب خیر تو ہے۔ آج آپ کے چہرے کی رنگت کیوں اُڑی جا رہی ہے۔ نصیب دشمناں۔ طبیعت کچھ علیل تو نہیں۔ بقول شخصے:

ع...... "یہ کیسے بال بکھرے ہیں یہ کیوں صورت بنی غم کی"

مولوی محمد علی: (نقالانہ انداز میں) "شکر ہے کہ آپ کو بھی مزاج پرسی کا خیال آ گیا۔ ہم صبح سے بیٹھے ہوئے یہاں تمہارا انتظار کر رہے ہیں لیکن تم ہو کہ آنے کا نام نہیں لیتے۔ ہم نے تو سمجھا تھا کہ شاید آج تم مناظرہ کا نام نہیں لوگے"۔

مولوی مظہر الدین صاحب: "آپ تو دل سے چاہتے ہونگے کہ علمائے اہلسنّت والجماعت مناظرہ میں نہ آئیں اور آپ کی گلوخلاصی ہو جائے لیکن ہم جو اتنی دور سے چل کر یہاں آئے ہیں آپ کو بغیر مناظرہ کئے کب جانے دینگے۔ ہماری تو مدت سے

خواہش تھی کہ کہیں آپ سے ملاقات ہو جائے۔ سو خدا خدا کر کے آج انتظار کی گھڑیاں دور ہوئیں اور ہماری تمہاری ملاقات کا سبب پیدا ہوا۔ اب ہم آپ سے ملاقات کیئے بغیر کیسے لوٹ سکتے ہیں۔ سنایئے مناظرہ کرنے کا ارادہ ہے یا نہیں؟

مولوی محمد علی: ''یار تم باتیں بنانی تو خوب جانتے ہو۔ تم کو اتنا معلوم نہیں کہ ہم مناظرہ کرنے کیلئے ہی تو آئے ہیں۔ بغیر مناظرہ کیئے کس طرح چلے جائیں''۔

مولوی مظہر الدین صاحب: ''بھلا یہ تو بتائیں کہ صبح ہم نے جو تحریر آپ کے پاس روانہ کی تھی وہ آپ نے کیوں نامنظور کر دی تھی؟

مولوی محمد علی: ''وہ تحریر ہی ایسی تھی ہم اُسے نامنظور نہ کرتے تو اور کیا کرتے؟''

مولوی مظہر الدین صاحب: ''وہ کون سی ایسی بات تھی جو ہم نے اس تحریر میں درج کر دی اور جو آپ کو ناگوار معلوم ہوئی اور جس کی بناء پر وہ تحریر آپ نے واپس کر دی؟

مولوی محمد علی: ''آپ لوگوں کو طے شدہ مسائل کا پابند رہنا چاہیئے۔ اُن مسائل پر کوئی مسئلہ زائد کرنے کا آپ کو کوئی حق نہیں تھا۔ چھ مسئلے طے شدہ تھے جن میں سے ایک مسئلہ پر کل مناظرہ ہو چکا تھا۔ اب باقی پانچ مسائل رہ گئے ہیں جن پر تم سے مناظرہ کرنا ہے۔ آپ نے خواہ مخواہ کفریات دیو بند کو بھی اُن مسائل کے ساتھ شامل کر لیا کہ آج ان پر بھی مناظرہ ہوگا''۔

مولوی مظہر الدین صاحب: ''کل چونکہ آپ نے وعدہ کیا تھا کہ ان مسائل پر گفتگو کرنے کے بعد کفریات، دیو بندیہ پر مناظرہ کریں گے۔ اس لیئے ہم نے اپنی تحریر میں اس مسئلہ کو بھی درج کر دیا تھا لیکن آپ نے بلاوجہ ہماری تحریر کو نامنظور کر دیا''۔

مولوی محمد علی: ''ہم نے کب وعدہ کیا تھا کہ ان مسائل کے بعد کفریات دیو بندیہ پر

مناظرہ کریں گے۔آپ خواہ مخواہ ہم پر بہتان باندھ رہے ہیں۔ہم نے ہرگز نہیں کہا کہ کفریات دیوبندیہ پر مناظرہ کریں گے"۔

مولوی مظہر الدین صاحب: (حاضرین کو مخاطب کر کے) حضرات! کل مولانا مولوی محمد علی صاحب نے یہ اقرار کیا تھا کہ ہم ان مسائل کے بعد کفریات دیوبندیہ پر مناظرہ کریں گے لیکن آج صاف انکار کر رہے ہیں کہ میں نے ایسا ہرگز نہیں کہا۔ میں آپ تمام حضرات سے پوچھتا ہوں کہ کل آپ کے سامنے مولوی محمد علی صاجب نے یہ اقرار نہیں کیا تھا کہ ہم ان مسائل کے بعد کفریات دیوبندیہ پر مناظرہ کریں گے"۔

حاضرین جلسہ: "بے شک! بے شک!! کل مولوی محمد علی نے ہمارے سامنے اقرار کیا تھا کہ ہم کفریات دیوبندیہ پر مناظرہ کریں گے"۔

مولوی محمد علی (جھنجلا کر) "مولوی مظہر الدین صاحب! آپ میری طرف کیوں مخاطب نہیں ہوتے۔لوگوں سے کیوں شور مچوا رہے ہیں۔ جب میں بحیثیت صدر ہونے کے آپ کے سامنے کھڑا ہوں تو آپ کو کوئی حق نہیں کہ آپ میرے بغیر کسی اور شخص کو مخاطب کریں"۔

مولوی مظہر الدین صاحب: "میں نے پبلک کو اپنی جانب اس لئے متوجہ کیا تھا تا کہ جھوٹ اور سچ معلوم ہو جائے۔آپ چونکہ صریح جھوٹ بول رہے تھے۔اس لئے میں پبلک سے فیصلہ کرانا چاہتا تھا کہ ہم دونوں میں سے کون جھوٹا ہے؟ اب لوگوں نے فیصلہ کر دیا ہے کہ جو کچھ آپ اس وقت کہہ رہے ہیں سب جھوٹ ہے اور کل کی تقریر کے بالکل خلاف ہے"۔

مولوی محمد علی: "آپ کیوں خواہ مخواہ وقت ضائع کر رہے ہیں۔جب پہلے فیصلہ ہو چکا

ہے کہ ان مسائل پر مناظرہ ہوگا تو اب آپ کا شور مچانا فضول ہے (شرارت سے) آپ جانتے ہیں کہ جب ایجاب قبول ہو جائے تو نکاح منعقد ہو جاتا ہے۔ اب آپ جتنا زور لگائیں ہمارا یہ نکاح نہیں ٹوٹ سکتا"۔

مولوی مظہر الدین صاحب: "لیکن مولوی صاحب! آپ یہ بھی یقیناً جانتے ہونگے کہ جب شوہر طلاق دے دے تو نکاح ٹوٹ جاتا ہے۔ اب میں نے چونکہ طلاق دے دی ہے اس لئے اب نکاح ٹوٹ گیا ہے لیکن آپ یہ نہ سمجھیں کہ میرے طلاق دینے سے آپ کی گلوخلاصی ہوگئی کیونکہ میری یہ طلاق مغلظہ نہیں ہے بلکہ بائن ہے۔ میں جس وقت چاہوں عدت کے اندر نکاح کر سکتا ہوں"۔

مولوی مظہر الدین صاحب کا یہ دندان شکن جواب سن کر دیو بندی مولوی کی سیاہ جبیں عرقِ انفعال میں ڈوب کر رہ گئی۔ اُس نے اپنی پیشانی سے داغِ خجالت مٹانے کی غرض سے پہلو بدل کر دوسرے طریق پر گفتگو شروع کی۔

مولوی محمد علی: "مولوی مظہر الدین! ان باتوں کو رہنے دو اب چونکہ مناظرے کو دیر ہو رہی ہے اس لئے اب مناظرہ شروع کرو"۔

مولوی مظہر الدین صاحب: "مزاح اور تمسخر کی باتیں تو پہلے آپ نے شروع کیں لیکن جب پتھر کا جواب پتھر سے ملا تو گھبرا گئے۔ آپ دل میں یہ خیال نہ کریں کہ میں مزاح اور تمسخر سے ان پر بازی لے جاؤں گا۔ بلکہ یہ بات یاد رکھیں کہ آپ جس قسم کی گفتگو کریں گے اُس کا جواب بھی ویسا ہی دیا جائے گا۔ اگر آپ دائرہ تہذیب کے اندر رہ کر شرافت اور معقولیت کی گفتگو کریں گے تو ہم بھی آپ کے ساتھ ہی حسن سلوک روا رکھیں گے اور اگر آپ استہزاء اور تمسخر شروع کریں گے تو یاد رکھیں کہ آخر بقول کے

''ہم بھی منہ میں زبان رکھتے ہیں'' ایسی گفتگو ہمیں بھی آتی ہے۔ آپ بڑی خوشی سے جس قسم کی گفتگو کرنا چاہیں کریں لیکن یاد رہے کہ بقول سودا:

سنبھل کے رکھنا قدم دشت خار میں مجنوں

کہ اس نواح میں سودا برہنہ پا بھی ہے

مولوی محمد علی (شرارت سے) ''اچھا تو میں مجنوں ہوا۔ کیوں نہ ہو آپ جو لیلیٰ ٹھہرے۔ جوڑ تو خوب ملا۔ واہ میری لیلیٰ''۔

(دیو بندی صدر کی اس بدتہذیبی پر تمام پبلک کے اندر غم و غصہ کی ایک لہر دوڑ گئی۔ خود دیو بندی پبلک بھی اپنے صدر کی اس بے حیائی پر پانی پانی ہو گئی لیکن اُسے ذرا بھی شرم نہ آئی۔ کسی نے سچ کہا ہے کہ ''بے حیا باش و ہر چہ خواہی کن'' ان لوگوں کو اُس وقت شرم آئی جب حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان اقدس میں گستاخیاں کیں۔ آپ کے علم کو (نعوذ باللہ) کتے بلی کے علم کی مثل بتایا تو اب ایک عالم کے ساتھ اس قسم کی فحش کلامی کرنے سے انہیں کیا حیاء ہو سکتی ہے۔ حضرت مولانا حکیم محمد حسن صاحب محسن پوری بھی جلسہ کے اندر موجود تھے۔ آپ کو دیو بندی صدر کی اس بدتہذیبی پر سخت غصہ آیا اور آپ جوش میں آ کر کھڑے ہو گئے اور تمام مجمع کو مخاطب کر کے ارشاد فرمایا کہ حضرات! آپ نے دیکھا کہ اس دیو بندی مولوی نے کتنی بے شرمی اور بے حیائی اختیار کر رکھی ہے۔ منہ پر کتنی بڑی داڑھی ہے خانہ خدا میں کھڑا ہے لیکن بایں ہمہ اس کو اپنی ان حرکتوں پر شرم نہیں آتی۔ کیا علماء کی یہی شان ہونی چاہیئے۔ جو یہ شخص ظاہر کر رہا ہے۔ ارے! تم تو دعویٰ کرتے ہو کہ ہم عالم ہیں۔ انبیاء علیہم السلام کے جانشین ہیں۔ ذرا بتاؤ تو سہی کہ کیا انبیاء علیہم السلام کا یہی شیوہ تھا جو تم دکھا رہے ہو۔ لعنت ہے تمہاری

شکل وصورت پر لعنت ہے تمہاری ان کرتوتوں پر۔ حکیم صاحب کی اتنی تقریر کرنی تھی کہ تمام مجمع سے لعنت! لعنت!! کی آوازیں آنے لگیں۔ دیوبندی صدر شرمندہ ہو کر آگے پیچھے دیکھنے لگا جب دیکھا کہ یہ لعنتوں کا سلسلہ ختم ہونے میں نہیں آتا تو گھبرا کر مولوی مظہر الدین صاحب کو پکارنے لگا"۔

مولوی محمد علی: "مولوی مظہر الدین! اے مولوی مظہر الدین!! (پبلک کے شور سے آواز نہیں سنی جاتی)" دوبارہ پھر آواز دیتا ہے۔

مولوی مظہر الدین صاحب: (مجمع کو خاموش ہونے کا اشارہ کرتے ہیں مجمع خاموش ہو جاتا ہے)۔جی فرمائیے کیا ارشاد ہے؟"

مولوی محمد علی" آپ دیکھتے ہیں کہ کتنا طوفان بے تمیزی مچا ہوا ہے۔ آپ انہیں خاموش کیوں نہیں کراتے؟"

مولوی مظہر الدین صاحب: "مولوی صاحب! ایں ہمہ آوردۂ تست" آپ نہ ایسی باتیں کرتے نہ شور مچتا۔ آپ نے خود فحش کلامی شروع کی۔ مجمع برداشت نہ کر سکا اس لئے آپ کو لعنت ملامت کی گئی۔ اس میں میرا کیا قصور ہے؟"

مولوی محمد علی" اب فرمائیے مناظرہ کرنے کا ارادہ ہے یا نہیں؟"

مولوی مظہر الدین صاحب: "میں تو صبح سے آپ کی خدمت میں عرض کر رہا ہوں کہ مولوی صاحب! مناظرہ کریں لیکن آپ ہنسی مذاق اور تمسخر کے ساتھ میری باتوں کو اڑاتے اور مناظرہ سے گریز کرتے رہے۔ اب چونکہ ہمیں آپ کی باتوں کا اعتبار نہیں رہا اس لئے آپ مناظرہ شروع ہونے سے پہلے ایک تحریر لکھ دیں کہ ہم ان پانچ مسائل پر گفتگو کرنے کے بعد کفریات دیوبندیہ پر مناظرہ کریں گے"۔

مولوی محمد علی ''نہ مولوی مظہر الدین! آپ ایسی باتیں کر کے وقت ضائع نہ کریں۔ جو مسائل فریقین کے طے شدہ ہیں پہلے ان پر مناظرہ ہو جائے بعد میں دیکھا جائے گا''۔

مولوی مظہر الدین ''مناظرہ میں دو منٹ کے اندر شروع کرا دیتا ہوں لیکن آپ پہلے ہمیں تحریر لکھ دیں کہ آپ کے زبانی اقرار کا ہماری جماعت اعتبار نہیں کرتی''۔

مولوی محمد علی ''مولوی مظہر الدین! میری بات مان لیجئے ایسی باتوں سے کوئی فائدہ نہیں آپ کا یہ مطالبہ ہم ہرگز منظور نہیں کریں گے''۔

مولوی مظہر الدین صاحب ''اچھا اگر آپ اپنے اکابر کا اسلام ثابت نہیں کر سکتے تو یہی لکھ دیجئے کہ ہم اپنے اکابر کا اسلام ثابت نہیں کر سکتے''۔

مولوی محمد علی (حاضرین جلسہ سے مخاطب ہو کر) حضرات! دیکھئے میں ان سے کتنی دفعہ کہہ چکا ہوں کہ آپ مناظرہ شروع کریں لیکن یہ ادھر ادھر کی فضول باتیں کر کے وقت ضائع کر رہے ہیں۔ چھ مسائل ہمارے اور ان کے درمیان طے شدہ تھے۔ جن میں سے ایک مسئلہ پر کل مناظرہ ہو چکا ہے۔ اب باقی پانچ مسئلے رہتے ہیں۔ اب میں ان کو صبح سے کہہ رہا ہوں کہ تم ان باقی پانچ مسئلوں پر مناظرہ کرو لیکن یہ نہیں مانتے اور ایک ایسے مسئلے پر جو ہمارے اور ان کے درمیان پہلے سے طے شدہ نہیں ہے۔ مناظرہ کرنے کیلئے مجبور کر رہے ہیں۔ بھلا جو مسئلہ طے شدہ نہ ہو اس پر ہم کس طرح مناظرہ کر سکتے ہیں؟''

مولوی مظہر الدین صاحب: ''حضرات! سنیئے! کل انہوں نے وعدہ کیا تھا کہ ہم ان جملہ مسائل پر مناظرہ کرنے کے بعد کفریات دیوبندیہ پر مناظرہ کریں گے۔ اس لئے ہم نے آپ کی تحریر میں اُسے بھی درج کر دیا تھا لیکن انہوں نے محض اس مسئلے کی بناء پر

ہماری تحریر کو نامنظور کر دیا اور آپ کے سامنے صاف انکار کر رہے ہیں کہ ہم نے کل ہر گز نہیں کہا تھا کہ ہم کفریات دیوبندیہ پر مناظرہ کریں گے۔ اب ہمیں ان لوگوں کا اعتبار نہیں رہا۔ ہمارا یہ مطالبہ ہے کہ یہ ایک تحریر لکھ دیں کہ ہم ان پانچ مسائل پر مناظرہ کرنے کے بعد اپنے اکابر کے کفریات پر مناظرہ کریں گے لیکن یہ لوگ ہمارے اس مطالبہ کو منظور نہیں کرتے۔ اب آپ ہی بتائیں کہ ہمارا مطالبہ جائز ہے یا نہیں؟''

(حاضرین جلسہ) ''بے شک! بے شک!! جائز ہے ان کے اکابر کے کفریات پر ضرور مناظرہ ہونا چاہیئے''۔

جب دیوبندی صدر نے دیکھا کہ اب یہ لوگ ہمیں بھاگنے نہیں دیں گے تو اُس نے اور چالاکی کی یعنی میز کی اگلی طرف کھڑے ہو کر تقریر شروع کر دی اور فرقہ حقہ اہلسنت والجماعت کو بدعتی اور گمراہ کے خطاب سے مخاطب کرنا شروع کیا کہ ''یہ لوگ پیر پرست اور قبر پرست اور بدعتی ہیں۔ گیارھویں دیتے ہیں۔ قبروں پر قبے بناتے ہیں۔ ان کو ہر وقت اپنے پیٹ کی فکر رہتی ہے۔ جب انہیں حلوہ اور کھیر کھانے کو جی چاہتا ہے تو لوگوں کو گیارھویں کی ترغیب دیتے ہیں اور یوں اپنی شکم پری کرتے ہیں''۔ وغیرہ وغیرہ

حضرت قبلہ ابوالبرکات سید احمد صاحب صبح سے ان کی چالاکیاں دیکھ رہے تھے اور خاموش بیٹھے تھے۔ جب دیکھا کہ آج پھر کل کا معاملہ شروع ہو گیا ہے اور دیوبندی اپنی چیرہ دستیوں سے بھاگنے کا ارادہ کر رہے ہیں تو آپ جوش میں آ کر کھڑے ہو گئے اور مولوی خیر محمد صاحب کو مخاطب کرتے ہوئے ارشاد فرمایا:

حضرت علامہ ابوالبرکات سید احمد صاحب: ''مولوی خیر محمد صاحب! سامنے آیئے۔ آج

مناظرہ بلاشرط ہوگا۔آپ کے صدر صاحب کا منشا معلوم ہوگیا وہ کل کی طرح وقت ضائع کرنا چاہتے ہیں۔یاد رکھئے ان ترکیبوں سے آپ کا پیچھا چھوٹنا محال ہے۔اگر آپ میں ذرہ برابر بھی ایمان ہے تو آپ کو اپنا اور اپنے اکابر کا ایمان ثابت کرنے میں کیوں پس وپیش ہے۔کل بھی آپ نے اپنا ایماندار ہونا ثابت نہ کیا اور آج پھر ایمان ثابت کرنے سے گریز کررہے ہیں۔حضرات! آپ نے دیکھا ایمان ثابت کرنا کس قدر دشوار معلوم ہورہا ہے۔میں دعویٰ سے کہتا ہوں کہ وہابیہ دیوبندیہ اپنے اکابر کے اقوال کفر وضلال کو ہرگز اسلامی اقوال ثابت نہیں کرسکتے۔بہرحال مولوی خیر محمد صاحب! سامنے آیئے میں آپ کی خواہش کے مطابق انہیں مسائل کو صاف کئے دیتا ہوں۔

حضرت علامہ نے اوّل ایک فصیح وبلیغ خطبہ پڑھا اور بعدہٗ ارشاد فرمایا:

حضرات! ہم نہ پکی قبر کو مسنون سمجھتے ہیں نہ فرض نہ واجب۔بلکہ قبر کا اندر سے کچا رکھنا مسنون ہے۔قبر کہتے ہیں اُس مکان کو جس میں میت دفن ہے۔سقف قبر یا تعوذ قبر ہرگز قبر نہیں۔اب آپ ہی غور فرمائیں کہ احادیث میں ممانعت قبر کے پختہ کرنے کی ہے۔پس نشانِ قبر یا تعویذ قبر یا سقف قبر مصلحتہً پختہ بنادی جائے تو کوئی مضائقہ نہیں۔عام طور پر قبر اندر سے کچی ہی رکھی جاتی ہے اور اوپر سے پختہ اس لئے کر دیتے ہیں کہ نشان باقی رہے خصوصا اس پر آشوب زمانہ میں کہ نجدی گورکن حشرات الارض کی طرح پھیلے ہوئے ہیں۔ہندوستان کا تو ذکر ہی کیا ہے حرمین طیبین زادہما اللہ تعظیماً وتشریفاً میں جنت البقیع اور جنت المعلیٰ میں جس قدر صحابہ کرام و ازواجِ مطہرات واہل بیت اطہار کے پختہ مزارات اور قبے تھے سب کو شہید کر ڈالا۔دیکھنے سے ایسا معلوم ہوتا ہے گویا ہل چلادیا گیا ہے تو جب حجاز مقدس ان ظالموں کے دست

تطاول سے نہ بچا تو ہندوستان میں تو کوئی پرسان حال ہی نہیں۔ لاہور میں حضرت شاہ ابوالمعالی رحمۃ اللہ علیہ اور میانی صاحب وغیرہ مشہور قبرستانوں کے ناگفتہ بہ حالات سنے جاتے ہیں کہ سوائے پختہ قبروں کے کچی قبروں کا چند روز کے بعد نام ونشاں تک باقی نہیں رہتا۔ لہذا ان حالات کے دیکھتے ہوئے تعویذ قبور کا پختہ بنانا اور قبر کے ارد گرد دیوار کھینچنا قرین مصلحت ہے۔ اور اس میں شرعا کوئی حرج و گناہ نہیں۔ حدیث میں ممانعت تجصیص قبور کی ہے اور وہ فقیر عرض کر چکا کہ قبر اُس مکان کا نام ہے جس میں میت دفن ہے۔ لہٰذا قبور مسلمین کا تعویذ پختہ بنانے میں کوئی حرج نہیں اور اس کے ارد گرد چار دیواری کھینچنے میں کوئی مضائقہ نہیں۔ جن احادیث میں قبور پر تعمیر و بنا کی ممانعت ہے اُس میں لفظ علیٰ اپنے حقیقی معنی میں مستعمل ہے یعنی حدیث میں ولا یبنی علیہ وارد ہے۔ اس کے معنی یہ ہے کہ عین قبر پر عمارت نہ بنائی جائے۔ علیٰ کے حقیقی معنی فوق کے ہیں یعنی عین قبر پر عمارت نہ بنائی جائے۔ علیٰ کے معنی یہاں حول و عند کے نہیں جیسے لا یبول علیه ولا یجلس علیه میں علیٰ اپنے حقیقی معنی میں ہے یعنی عین قبر پر نہ بیٹھو اور عین قبر پر پیشاب نہ کرو۔ یہ معنی ہرگز نہیں کہ قبر کے ارد گرد بھی نہ بیٹھو لہٰذا احادیث میں ممانعت نفس قبر پر عمارت بنانے کی ہے اور قبہ اور حظیرہ اور چار دیواری قبر کے ارد گرد بناتے ہیں اور مقصود اس سے نظر عوام میں اولیائے کرام و علمائے عظام کی عزت و رفعت و احترام پیدا کرنا ہے۔ اس غرض صحیح کیلئے صلحاء، علماء، اولیاء رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی قبور سراپا نور پر قبہ بنانا ہرگز ممنوع نہیں بلکہ فی زمانہ حفاظت قبور کیلئے بہترین طریقہ ہے۔ قبہ اور چار دیواری بنانے میں بکثرت فائدے ہیں۔ زائرین کو راحت پہنچتی ہے۔ قبہ یا چار دیواری ہوگی تو وہاں زائر بیٹھ کر

قرآنِ کریم کی تلاوت کرے گا۔ آندھی، بارش، وحشت وتمازت شمس سے محفوظ رہے گا اور زائر کے قبر کے قریب بیٹھ کر قرآن حکیم پڑھنے سے روح میت کو انس وسرور و ثواب حاصل ہوگا۔ بنا بریں فقہاء کرام ومفسرین عظام ومحدثین کرام نے قبور صالحین و علمائے ربانیین ومشائخ کاملین پر بنائے قبہ کی اجازت فرمائی۔ تفسیر روح البیان جلد اوّل ص ۸۷۹ میں ہے۔ قال الشیخ عبدالغنی النابلسی فی کشف النور عن اصحاب القبور ما خلاصة ان البدعة الحسنة الموافقة لمقصود الشرع تسمی سنة فبناء لقباب علی قبور العلماء و الاولیاء والصلحاء ووضع الستور والعمائم والثیاب علی قبورهم امر جائز اذا کان القصد بذلک التعظیم فی اعین العامة حتیٰ لا یختصروا صاحب هذالقبر و کذالک ایقاد القنادیل والشمع عند قبور الاولیاء والصلحاء من باب التعظیم والاجلال ایضا للاولیاء فالمقصد فیها مقصد حسن و نذر الزیت والشمع للاولیاء یوقد عند قبورهم تعظیما لهم و محبة فیهم جائز ایضاً لا ینبغی النهی عنه ۔ علامہ عبدالغنی نابلسی قدس سرہ القدسی کی عبارت مسطورہ بالا کا خلاصہ ترجمہ یہ ہے کہ جو بدعت حسنہ مقاصد شریعت کے موافق ہو وہ سنت ہے۔ بناءٌ علیہ قبور علماء وصلحاء واولیاء اللہ پر قبوں کا بنانا جائز ہے۔ قبر پر غلاف ڈالنا بھی بغرض اعلام شان جائز ہے۔ قبر پر عمامہ وغیرہ رکھنا بھی جائز ہے۔ خصوصاً جب کہ ان امور سے نظر عوام میں تعظیم وتوقیر اولیاء اللہ کی ظاہر کرنا مقصود ہوتا کہ وہ اپنی جہالت سے قبور اولیاء کی توہین نہ کریں اور اس غرض سے مزار کے اردگرد قندیلیں روشن کرنا موم بتیاں جلانا بھی جائز ہے اور بغرض اظہار عظمت اولیاء اللہ

قبور کے نزدیک روغن زیتون وغیرہ جلانے کی نذر ماننا بھی جائز ہے کہ یہ سب اظہار محبت وعظمت کیلئے ہوتا ہے اور قبور مسلمین کی تعظیم وتوقیر مقاصد شرع سے ہے۔

مولوی صاحب! قبہ بنانے میں قطع نظر فوائد مذکورہ کے ایک بڑا فائدہ یہ ہے کہ قبہ کی چار دیواری سترہ کا کام دیتی ہے۔ جس طرف چاہیں نماز بلا کراہت ہو جاتی ہے۔ اگر قبہ نہ ہو تو قبر کے دائیں بائیں اور قبر کو سامنے کر کے نماز پڑھنا مکروہ ہے۔ عوام الناس قبہ کی بدولت ارتکاب کراہت سے محفوظ رہتے ہیں۔ نیز قبر پر بیٹھنے، چلنے، تکیہ لگانے بول وبراز کرنے سے بھی ممنوع ہو جاتے ہیں۔ کوئی درندہ پرندہ چرندہ تک قبر پر نہیں بیٹھ سکتا اور بالخصوص ہندوستان میں کفار ومشرکین ہنود ویہود ونصاریٰ ومجوس کی نگاہ میں اولیائے کرام اور علمائے عظام کی ہیبت وجلال پیدا ہوتا ہے۔ اسلام کی شوکت وارباب صلاح وتقویٰ کی عظمت کا سکہ ان کے قلوب میں جم جاتا ہے کہ یہ ہیں خدائے قدوس کے پرستار اور یہ ہیں نیاز مندان سید ابرار وعلیٰ آلہ واصحابہ الصلوٰۃ من اللہ الغفار۔ تو معلوم ہوا کہ قبہ بنانا بے فائدہ نہیں۔ ہاں اگر بے فائدہ ہو تو منع ہے۔ اضاعتِ مال واسراف ہے۔ اسی کو فقہاء نے مکروہ لکھا ہے۔

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ شرح سفر السعادۃ میں فرماتے ہیں "در آخر زمان بجہت اقتصار نظر عوام بظاہر مصلحت در تعمیر وترویج مشاہد ومقابر مشائخ وعظماء دیدہ چیز ہا افزودند تا آنجا ابہت وشوکت اہل اسلام وارباب صلاح پیدا آید خصوصاً در دیار ہند کہ اعدائے دین از ہنود وکفار بسیار اند وترویج واعلائے شان ایں مقامات باعث رعب وانقیاد ایشان است وبسا اعمال وافعال واوضاع کہ در زمان سلف از مکروہات بودہ در آخر زمان از مستحسنات گشتہ"۔

مولوی خیر محمد صاحب! کچھ سمجھ میں آیا حضرت شیخ نے کیا فرمایا۔ اس زمانہ میں قبہ بنانا مستحسنات سے ہے۔ کیونکہ عوام کی چشم بصیرت وانہیں۔ وہ عوام وخواص میں امتیاز نہیں کر سکتے کہ یہ کس کی خاک عزیز زیر پا ہے۔ قبروں کو پائمال کرتے ہیں۔ لہٰذا خواص کی قبور کو ممتاز حیثیت دینا ضروری ہوا تا کہ ان کا احترام باقی رہے۔ اگر آپ کو اور آپ کے اکابر کو یہ بات پسند نہیں تو مرتے دم ورثاء کو وصیت کر جائیں کہ ہماری قبروں پر ہل چلانا اور خوب پامال کرنا اور بجائے پھول وغلاف کے اُپلے تھاپنا۔

اور سنئے! مجمع البحار میں ہے **وقد اباح السلف البناء علی قبور الفضلاء و اولیاء والعلماء لیزور الناس و یستریحون فیه** یعنی بلاشبہ سلف صالحین نے علماء وفضلاء کی قبور پر بنائے قبب کو جائز قرار دیا تا کہ زائرین زیارت سے بہرہ اندوز ہوں اور وہاں بیٹھ کر استراحت کریں۔

علامہ علی قاری مرقاۃ شرح مشکوٰۃ میں علامہ تورپشتی سے نقل فرماتے ہیں۔ **وقد اباح السلف البناء علی قبر المشائخ والعلماء المشهورین لیزورهم الناس و یستریحون بالجلوس**۔ قبور مشائخ وعلماء مشاہیر پر قبب کی بناء جائز ہے تا کہ زائرین وہاں بیٹھ کر آرام کریں۔ مولوی صاحب! اگر آپ کو جواز بناء اقباب کی تحقیق مطلوب ہو تو ہمارا رسالہ اثبات قبہ جات اور دیگر اہلسنت کے رسائل ملاحظہ فرمائیں۔ آپ کو ان تمام احادیث واردہ دربارہ ممانعت بناء علی القبور کا مطلب سمجھ آجائے گا۔

اور مزارات اولیائے کرام وعلمائے عظام پر اسی نیت سے چراغاں کرنے کی اجازت دی لیکن عین قبر پر چراغ نہ رکھا جائے۔ بلکہ قبر کے اردگرد چراغ روشن کیا

جائے۔عین قبر پر چراغ رکھ کر روشن کرنا ممنوع ہے۔لان سقف القبر حق الميت وفيه من الاستخفاف بحق اخيه علامہ عارف باللہ سیدی عبدالغنی نابلسی قدس سرہٗ القدسی حدیقۃ الندیہ شرح طریقہ محمدیہ کی جلد دوم ص ۴۲۹ میں فرماتے ہیں۔قال الوالد رحمه الله تعالیٰ فی شرحه علی شرح الدرر من مسائل المتفرقة اخراج الشموع الى القبور بدعة واتلاف مال كذافی البزازية وهذا كله اذا خلا عن فائدة واما اذا كان موضع القبور مسجد او علی طريق او كان هناك احد جالس او كان قبر ولی من الاولياء او عالم من المحققين تظيما لروحه المشرقة علی تراب جسده كاشراق الشمس علی الارض اعلاما للناس انه ولی يتبركوا به ويدعوا الله تعالیٰ عنده فيستجاب لهم فهو امر جائز لا منع منه والاعمال بالنيات یعنی والد رحمۃ اللہ تعالیٰ نے حاشیہ درروغرر میں فتاویٰ بزازیہ سے نقل فرمایا کہ قبروں کی طرف شمعیں لے جانا بدعت اور مال کا ضائع کرنا ہے۔یہ سب اس صورت میں ہے کہ بالکل بے فائدہ ہو اور اگر شمعیں روشن کرنے میں فائدہ ہو کہ موضع قبور میں مسجد ہے یا قبور سر راہ ہیں یا وہاں کوئی شخص بیٹھا ہے یا مزار کسی ولی اللہ یا محققین علماء سے کسی عالم کا ہے۔وہاں شمعیں روشن کریں۔اُن کی روح مبارک کی تعظیم کیلئے جو اپنے بدن کی خاک پر ایسی تجلی ڈال رہی ہے جیسے آفتاب زمین پر تاکہ اُس روشنی کرنے سے لوگ جانیں کہ یہ ولی اللہ کا مزار پاک ہے تو اس سے تبرک کریں اور وہاں اللہ عزوجل سے دعا مانگیں کہ ان کی دعا مقبول ہو تو یہ امر جائزہ ہے اس سے اصلاً ممانعت نہیں ہے اور اعمال کا مدار نیتوں پر ہے۔حضرات! اس ایمان افروز

وہابیت سوز ارشاد ہدایت بنیاد نے مسئلہ شموع مزار کو بھی واضح کر دیا کہ اگر روشنی سے فائدہ مقصود ہے اور اولیائے کرام وعلماء ذوی الاحترام کی تعظیم وتوقیر ملحوظ ہے تو ہرگز ممنوع نہیں بلکہ مجوائے و من یعظم شائر الله فانها من تقوی القلوب ۔قبور مشائخ کی توقیر وتعظیم کرنے والے کی متقی ہونے کی علامت ہے۔

حضرات! مولوی صاحب نے حلوہ کھانے کا شکوہ کیا ہے۔ مولوی صاحب یہ خدائے قدوس کا فضل وانعام ہے جس کو چاہے حلوہ کھلائے اور قسم قسم کی نعمتوں سے متمتع و سرفراز فرمائے۔ آپ کا اعتراض وشکوہ بے جا ہے۔ اگر آپ کی قسمت میں حلوہ نہیں تو میں کیا کر سکتا ہوں۔ "حلوہ خوردن را روئے باید"۔ یہ فقیر تو تین دن سے بفضلہٖ تعالیٰ مع اپنے رفقاء کے حلوہ اور لذیز لذیذ غذائیں کھا رہا ہے۔ سرکارِ مدینہ کا صدقہ ہے جو مل رہا ہے اور ہمیشہ اہلسنّت وجماعت کو بلکہ تمام جہان کو انہیں کے صدقہ میں رزق ملتا ہے۔ آسمان وزمین خوان ہیں اور سارا جہان مہمان اور سرکارِ مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم میزبان ہیں۔ اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ نے کیا خوب فرمایا ہے:

؎ آسماں خوان زمیں خوان زمانہ مہماں
صاحب خانہ لقب کس کا ہے تیرا تیرا

لیکن وہابیہ دیوبندیہ کی حالت یہ ہے:

؎ ترا کھائیں تیرے غلاموں سے اُلجھیں
ہیں منکر عجب کھانے غرانے والے

جناب مولانا! حلوہ اور شیرینی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو پسند تھی۔ آپ

حضور کی پسندیدہ چیز سے نفرت کرتے اور کھانے والوں پر اعتراض جڑتے ہیں۔ دیکھئے مسلم شریف اور ترمذی شریف میں حضرت ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے: **کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یحب العسل والحلوۃ** نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام حلوہ اور شہد پسند فرماتے تھے۔ بناءً علیہ اہلسنت کا معمول ہے کہ شب برأت (شبرات) میں یعنی شعبان المعظم کی پندرھویں شب کو عاصیوں کے گناہ بخشے جانے کی خوشی میں حلوہ جیسی لذیذ و شیریں چیز پکا کر ارواح طیبہ اہلسنت و جماعت کو ایصال ثواب کرتے ہیں۔ آپ فرمائیے اس میں ناجائز چیز کون سی ہے؟

ے جو حلوہ بھی شبرات کا ناروا ہے
بتاؤ تو اس میں نجس چیز کیا ہے
روا ہے وہ خود جس کا حلوہ بنا ہے
حقیقت میں منہ ہی تمہارا بُرا ہے
یہ گھی اور میوے کا عمدہ نوالا
ملے اُس کو جو ہووے تقدیر والا

ہاں اگر آپ کو حلوہ سے نفرت ہے تو آپ کچھ اور کھالیا کیجئے اور اگر آپ حلوے سے چڑ گئے ہیں تو صرف منہ بگاڑا کریں۔ بدعت و حرمت کا فتویٰ نہ ٹھوکا کریں۔

حضرات! میں نے بفضلہٖ تعالیٰ ثبوت علم غیب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور جواز بنائے قبب و پختہ قبور اور روشنی مزارات اولیائے کرام اور حلوہ و شیرینی کی اباحت پر کافی سے زائد دلائل و براہین پیش کر دیئے۔ اب دوسری صحبت میں انشاء اللہ تعالیٰ کفریات دیوبندیہ پیش کروں گا۔ **واخر دعونا ان الحمد للہ رب العالمین۔**

رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّآ اِنَّکَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۔

حضرت علامہ ابوالبرکات صاحب یہ وہابیت شکن تقریر کرنے کے بعد بیٹھ گئے اور انتظار کرنے لگے کہ اب مولوی خیر محمد صاحب کھڑے ہو کر میری باتوں کا جواب دیں گے لیکن مولوی خیر محمد پر کل کے مناظرے کی اس قدر ہیبت طاری تھی کہ اُنہیں جرأت نہ ہوئی کہ اُٹھ کر تقریر کریں۔ آپ بدستور بانس کے پردے میں چھپے بیٹھے رہے۔ مولوی محمد علی جالندھری مولوی خیر محمد صاحب کے چہرے کو ٹکٹکی لگائے دیکھ رہا تھا اور اُن کے چہرے کے اُتار چڑھاؤ کو دیکھ دیکھ کر وحشت زدہ ہو رہا تھا۔ کچھ دیر کے بعد جب اُس نے معلوم کیا کہ مولوی صاحب تو اُٹھنے کا نام نہیں لیتے اُن کی جان پر بن رہی ہے۔ لہٰذا کچھ ہمت خود ہی کرنی چاہیئے ورنہ بنا بنایا کھیل بگڑ جائے گا۔ چنانچہ اُس نے کھڑے ہو کر تقریر کرنی شروع کی لیکن ابھی دو تین لفظ ہی منہ سے نکالے تھے کہ حضرت ابوالبیان حافظ مظہر الدین صاحب نے ٹوکا۔

مولوی مظہر الدین صاحب: ''مولوی محمد علی صاحب! بے ادبی معاف پہلے آپ مجھے یہ بتائیں کہ آپ کس حیثیت سے تقریر کر رہے ہیں؟''

مولوی محمد علی: ''میں حیثیت ویثیت کچھ نہیں جانتا میں صرف مولوی سید احمد صاحب کی تقریر کا جواب دینے لگا ہوں''۔

مولوی مظہر الدین صاحب: ''آپ مناظر ہیں؟''

مولوی محمد علی: ''میں مناظر تو نہیں ہوں ہمارے مناظر تو مولوی خیر محمد صاحب ہیں''۔

مولوی مظہر الدین صاحب: ''تو آپ کو کیا حق ہے کہ ہمارے مناظر کی تقریر کا جواب دیں۔ جب آپ کا مناظر موجود ہے تو آپ اُسے کھڑا کریں تاکہ وہ ہمارے مناظر کی

تقریر کا جواب دے۔آپ ہرگز اُس کی موجودگی میں تقریر نہیں کر سکتے۔ہاں اگر وہ مناظرہ کرنے سے عاجز ہے تو یہ علیحدہ بات ہے۔اس صورت میں آپ اُن کی عاجزی کا اعلان کر کے تقریر کر سکتے ہیں۔اس کے علاوہ آپ کسی صورت میں تقریر کرنے کے مجاز نہیں ہیں''۔

مولوی محمد علی: ''مجھے میری جماعت نے صدر مقرر کیا ہے۔آپ نے مقرر نہیں کیا۔میں اپنی جماعت کی رضامندی سے تقریر کر رہا ہوں۔اگر میری جماعت مجھے تقریر کرنے سے روک دے تو میں ابھی اپنی تقریر بند کر دیتا ہوں۔(اپنے آدمیوں سے مخاطب ہو کر) کیوں بھائیو! میں تقریر کروں یا بند کر دوں؟''

چند دیوبندی دھیمی آواز سے ''جی ہاں۔آپ تقریر کریں''۔

مولوی مظہر الدین صاحب: ''مولوی صاحب آپ کی اس غیر ذمہ دارانہ حرکت سے جو نتائج مرتب ہونگے ان کی تمام ذمہ داری آپ پر عائد ہوگی۔میں مکرر آپ کی خدمت میں عرض کرتا ہوں کہ آپ مولوی خیر محمد صاحب کو تقریر کیلئے کھڑا کریں۔میں آپ کو ہرگز تقریر نہیں کرنے دوں گا۔(مولوی خیر محمد صاحب سے مخاطب ہو کر) مولوی خیر محمد صاحب! آپ کیوں سامنے آ کر تقریر نہیں کرتے۔اگر آپ مناظرہ کرنے سے عاجز ہیں تو آپ اعلان کر دیں کہ میں مناظرہ نہیں کر سکتا۔تاکہ آپ کی جماعت کی طرف سے کوئی اور آدمی کھڑا ہو کر مناظرہ کرے لیکن مولوی خیر محمد صاحب نے اس کا کوئی جواب نہ دیا اور صدر دیوبندیہ مولوی محمد علی نے بدستور اپنی تقریر کو جاری رکھا''۔

دیوبندی صدر کی اس ڈھٹائی اور ضد سے تمام پبلک اُکتا گئی۔خود دیوبندی اپنے صدر کی ذہنیت پر پیچ و تاب کھانے لگے چنانچہ ان کی جماعت میں سے دو بوڑھے کھڑے

ہو گئے اور مولوی محمد علی کو مخاطب کر کے کہنے لگے:

دونوں بوڑھے۔(دیوبندی جماعت میں سے) ''مولوی صاحب! خدا کے واسطے اپنے اس مناظرے کو بند کریں۔ہم ڈرتے ہیں کہ کہیں اس مناظرے سے ہم پر خدائی قہر نہ نازل ہو جائے۔صبح سے لے کر اس وقت تک اس خانہ خدا میں جو گفتگو آپ کر رہے ہیں کوئی شریف آدمی اپنی زبان پر بھی اُسے لانا پسند نہیں کرتا۔آپ ہمارے بزرگ ہیں ہم دو سفید ریش خادم ہونے کی حیثیت سے عرض کرتے ہیں کہ مہربانی فرما کر اس مناظرے کو ختم کریں''۔

مولوی محمد علی نے جب دیکھا کہ اب تو برے پھنسے خود ہمارے آدمی اُٹھ کر ہمیں ڈانٹنے لگے اُس نے جھٹ اُن بوڑھوں کو اپنے پاس بلایا اور اُن کے کان میں کچھ کہا:

چنانچہ وہ دونوں بوڑھے مولوی مظہر الدین صاحب کے پاس آئے اور اُنہیں کہنے لگے کہ ''دیوبندی تو مناظرہ بند کرنے والے ہیں۔آپ بھی مناظرہ بند کر دیں''۔

مولوی مظہر الدین صاحب: ''ہرگز نہیں ہم کبھی مناظرہ بند نہیں کریں گے۔ہاں اگر دیوبندی اس بھرے مجمع میں اپنے اکابر کے کفریات کا اقرار کر لیں تو ہم ابھی مناظرہ بند کر دیتے ہیں''۔

دونوں بوڑھے ''ذرا بتایئے تو سہی اُن کے کفریات کیا ہیں؟''

مولوی مظہر الدین صاحب: ہاں یہ بات معقول ہے ہم اُن کے کفریات انہی کی کتابوں سے پیش کیے دیتے ہیں۔سنئے مولوی محمد اسماعیل دہلوی اپنی کتاب صراط مستقیم میں لکھتا ہے کہ ''زنا کے وسوسہ سے اپنی بی بی کی مجامعت کا خیال بہتر ہے اور شیخ یا اسی جیسے اور بزرگوں کی طرف گو جناب رسالت مآب ہی ہوں۔اپنی ہمت کو لگا دینا

بیل اور گدھے کی صورت میں مستغرق ہونے سے زیادہ بُرا ہے"۔ اب آپ ہی بتائیے کہ جو شخص اپنی کتاب میں یہ عبارت لکھے آپ اُس کو مسلمان کہہ سکتے ہیں؟

دونوں بوڑھے: "ہرگز نہیں ہم ایسے شخص کو کافر اور دائرہ اسلام سے خارج سمجھتے ہیں"۔

مولوی محمد علی کچھ تو حضرت علامہ ابوالبرکات صاحب کی تقریر سے حواس باختہ ہو چکا تھا اس پر ان دونوں بوڑھوں کی ڈانٹ ڈپٹ سے رہے سہے ہوش بھی کھو بیٹھا تھا۔ جس وقت اُس نے ان بوڑھوں کی بات کو سنا فوراً بوکھلا کر بول اُٹھا۔

مولوی محمد علی: "ہم بھی ایسے شخص کو جو اپنی کتاب میں یہ عبارت لکھے کافر اور مرتد سمجھتے ہیں"۔

مولوی محمد علی کا یہ لفظ کہنا تھا کہ تمام سامعین نے نعرہ ہائے تکبیر بلند کئے۔ تمام تلون کے لوگ کھڑے ہو گئے اور بلند آواز سے کہنے لگے کہ چونکہ دیوبندی مولوی نے اپنے پیشوا مولوی اسماعیل دہلوی کو کافر اور مرتد تسلیم کر لیا ہے لہذا علمائے اہلسنت و جماعت کی فتح ہوگئی۔ یہ مناظرہ تاریخ عالم میں یادگار رہے گا۔ اس میں ایک اہم مسئلے کا فیصلہ ہو گیا کہ جس کا بڑے بڑے مناظروں میں بھی فیصلہ نہ ہوا تھا۔

مولوی محمد علی کہنے کو تو یہ لفظ کہہ گیا لیکن بعد میں بڑا پچھتایا۔ سنا ہے کہ چند دیوبندی مولویوں نے بھی اُس کو ڈانٹا کہ تم نے کیا غضب کر دیا۔ ہم کتنے عرصے سے اس بات پر اڑے ہوئے ہیں اور مناظرے کر رہے ہیں کہ یہ عبارت کفریہ نہیں لیکن تم نے جھٹ کہہ دیا کہ یہ عبارت لکھنے والا کافر ہے۔

عصر کی نماز کے بعد علمائے اہلسنت و جماعت کا ایک زبردست اور شاندار

جلوس ترتیب دیا گیا اور تلونڈی کے تمام گلی کوچوں میں گشت کرایا گیا۔ جلوس میں علمائے اہلسنّت و جماعت کے علاوہ تلونڈی و مضافات تلون کے پانچ چھ سو اشخاص نے شرکت کی۔

نعت خوان حضرات حضرت حکیم مولوی محمد حسن صاحب محسم پوری کی مندرجہ ذیل نعت پڑھ کر حاضرین کو محظوظ کر رہے تھے۔

باسمہ تعالیٰ

## نعت شریف

لبھا دیس عرب تھیں اوہ سوہنا جنھوں ڈھونڈ پھری نگری نگری
سلطان حسینانِ دو جہان هُوَ مُدَّخِرِیْ عَالِ الْقَدرِ
بے مثل ہے جو بن سوہنے دا مارے چمکاں نورِ خدا مکھ پر
ہیں سوئے رُخش ہم سوئے قمر هُوَ حَسَنُ الْوَجْهِ مِنَ الْقَمَرِ
آیا جگت میں ہو کے رسول اللہ اور مکھ سے پکارا الا اللہ
در سر و خفا اَللّٰہُ اَللّٰہُ لَا مِثْلَ لَہٗ عِنْدَ الْبَشَرِ
معراج کی شب جو کچھ پایا جبرئیل کی بھی حاجت نہ رہی
شد واقف سرِ خفی و جلی فَاقْرَاءِ مَا قُلْتُ مِنَ الْخَبَرِ
تیرے در کے سوا کوئی در ہی نہیں جہاں جا کے کروں فریاد اپنی
فَوَقَفْتُ بِبَابِکَ یَا سَنَدِیْ بِمُحَمَّدِ حَسَن مِنَ النَّظَرِ

---

رات کو اہلسنت و جماعت کا ایک زبردست اور عظیم الشان جلسہ سکول کے پاس ہوا جس میں دو تین سو آدمیوں نے شرکت کی۔ متعدد حضرات نے مختلف موضوعات پر تقریریں کی اور جلسہ پورے ایک بجے بخیر و خوبی ختم ہوا۔

دوسرے دن مولانا الحاج ابوالبرکات سید احمد شاہ صاحب تلون سے روانہ ہو کر شہر جالندھر تشریف لائے اور مولوی عبدالجلیل صاحب فاضل حزب الاحناف و صدر مدرس مدرسہ کریمیہ جالندھر کی قیام گاہ میں فروکش ہوئے۔ آپ کی تشریف آوری کی خبر سن کر شہر کے اکثر معززین حضرات قدم بوسی کیلئے حاضر ہوئے۔ آپ نے ان کو تلون کے تمام واقعات بالتفصیل سنائے اور اس عظیم الشان فتح کی مبارکباد دی۔

اہالیانِ جالندھر کے ایماء سے بعد از نماز عشاء درگاہ خواجہ امام ناصر الدین رحمۃ اللہ علیہ میں ایک زبردست جلسہ منعقد ہوا۔ جس میں متعدد حضرات کی تقاریر کے بعد علامہ الدھر استاذ العلماء ابوالبرکات مولانا سید احمد صاحب نے ایک زبردست اور مدلل تقریر کی اور وہابیہ دیوبندیہ کے کفریات پڑھ کر تمام لوگوں کو سنائے اور اُنہیں ان حنفی نما وہابیوں سے بچنے کی تلقین فرمائی۔ آپ کی تقریر اس قدر مؤثر تھی کہ ایک دیوبندی مولوی نے (جو سنا گیا ہے کہ مولوی خیر محمد صاحب کے حلقہ احباب میں سے تھا) اپنے تمام پچھلے کفریہ عقائد سے توبہ کی اور نئے سرے سے کلمہ شریف پڑھ کر مسلمان ہوا۔ جلسہ تقریباً ایک بجے بخیر و خوبی اختتام پذیر ہوا۔

دوسرے دن حضرت قبلہ علامہ ابوالبرکات صاحب مع تمام علمائے اہلسنت و جماعت کے جالندھر سے روانہ ہو کر بذریعہ ریل شہر لاہور تشریف لائے۔ فقط

آخر میں دعا کرتا ہوں کہ خداوند تعالیٰ حضرت علامہ الدھر مولانا ابوالبرکات

صاحب کو ہمارے سروں پر بدیر سلامت رکھے۔ تاکہ آپ کے زیر سایہ بلیات دینی و دنیوی سے ہم مامون رہیں اور انہیں جمیع مصائب دنیوی و اُخروی سے مصئون رکھے۔

آمین ثم آمین

شعر ایں دعاء از من واز جملہ جہاں آمین باد

تمت

===============

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# وہابیہ دیوبندیہ کے مختصر عقائد واباطیل

حضرات! اہلسنت و جماعت ہوشیار! ہوشیار!! عیار وہابیوں اور چالاک دیوبندیوں کے دام تزویر سے بچو اور اپنے دین و مذہب کو محفوظ رکھنے کیلئے ان کے یہ عقائد فاسدہ اور خیالات باطلہ پیش نظر رکھو جو تمہاری واقفیت کیلئے صحیح حوالوں کے ساتھ نقل کئے جاتے ہیں۔ دیوبندی وہابیوں کی گمراہی پر عرب وعجم کے علمائے کرام فتویٰ دے چکے ہیں ان کے پیچھے نماز جائز نہیں۔ نہ اُن پر مسلمانوں کے احکام۔

(دیکھو حسام الحرمین مطبوعہ مطبع اہلسنت و جماعت بریلی)

(۱) تقیہ: یعنی اپنے مذہب کو چھپانا اور سنیوں کو مغالطہ دینے کیلئے اپنے آپ کو سنی ظاہر کرنا۔ یہ وہابیہ کے طرز عمل سے پایہ ثبوت کو پہنچتا ہے۔ مثال کے طور پر ملاحظہ فرمایئے

(۱) وہابیہ کی کتاب التلبیسات لدفع التصدیقات مطبوعہ عزیز المطابع میرٹھ جس کے صفحہ ۱۲ میں اہلسنت کو دھوکہ دینے کیلئے یہ ظاہر کیا ہے کہ عبدالوہاب نجدی خارجی ہے باوجودیکہ وہابی اس کو اچھا سمجھتے ہیں۔ چنانچہ فتاویٰ رشیدیہ جلد اوّل صفحہ ۸ "محمد بن عبدالوہاب کے متقدیوں کو وہابی کہتے ہیں۔ ان کے عقائد عمدہ تھے اور مذہب ان کا حنبلی تھا۔ البتہ ان کے مزاج میں شدت تھی۔ مگر وہ اور اُن کے مقتدی اچھے ہیں مگر ہاں جو حد سے بڑھ گئے ہیں ان میں فساد آ گیا ہے اور عقائد سب کے متحد ہیں، اعمال میں فرق حنفی، شافعی مالکی حنبلی کا ہے"۔ مسلمانو! خود انصاف کرلو کہ دیوبندی اور وہابی میں کیا فرق ہے؟ جبکہ مفتی صاحب نے خود یہ فیصلہ کیا ہے جو نہایت مشہور و معروف سرگروہ علماء دیوبند ہیں۔

(۲) التلبیسات کے صفحہ ۲۲ میں مولود شریف کو جائز و مستحب ظاہر کیا ہے اور درحقیقت وہابی دیوبندی اس کے منکر ہیں۔ چنانچہ فتاویٰ رشیدیہ جلد اوّل صفحہ ۵۰ میں لکھا ہے۔

سوال: مولود شریف اور عرس کہ جس میں کوئی بات خلاف نہ ہو جیسے شاہ عبدالعزیز صاحب رحمۃ اللہ علیہ کیا کرتے تھے۔ آپ کے نزدیک جائز ہے یا نہیں اور شاہ صاحب واقعی مولود اور عرس کرتے تھے یا نہیں؟

الجواب: عقد مجلس مولود اگرچہ اس میں کوئی امر غیر مشروع نہ ہو مگر اہتمام و تداعی اس میں بھی موجود ہے۔ لہٰذا اس زمانہ میں درست نہیں۔

اسی فتاویٰ رشیدیہ جلد دوم صفحہ ۴۵ میں ہے:

مسئلہ: محفل میلاد میں جس میں روایات صحیحہ پڑھی جائیں اور لاف و گزاف اور

روایات موضوع اور کاذبہ نہ ہوں شریک ہونا کیسا ہے؟

جواب: ناجائز ہے بسبب اور وجوہ کے۔

اسی جلد کے صفحہ ۱۰۰ میں ہے "فقط انعقاد مجلس مولود ہر حال ناجائز ہے"۔

جلد ۳ صفحہ ۱۴۲ میں ہے:

کسی عرس اور مولود میں شریک ہونا درست نہیں اور کوئی سا عرس اور مولود درست نہیں۔

(۳) اسی تلبیسات کے صفحہ ۶۴ میں قیام میلاد شریف کا انکار اور اس کے قیام کو ناجائز قرار دیا ہے اور صفحہ ۶۲ میں لکھا ہے کہ جناب رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی روح پرفتوح کے تشریف لانے میں تو کچھ استبعاد نہیں کیونکہ ایسا ہوسکتا ہے اور اتنی بات کا عقیدہ رکھنے والا برسر غلطی بھی نہ سمجھا جائے گا۔ یہاں یہ ظاہر کر کے سنی بنے اور پردہ اُٹھا کر حقیقت حال دیکھئے تو قیام مولود شریف کے پورے دشمن ہیں۔

براہین قاطعہ مطبوعہ ساڈھورہ ص ۱۴۰ میں لکھتے ہیں:

"الحاصل یہ قیام صورت اولیٰ میں بدعت و منکر اور دوسری صورت میں حرام و فسق اور تیسری صورت میں کفر و شرک۔ چوتھی صورت میں اتباع ہوا و کبیرہ ہوتا ہے۔ پس کسی وجہ سے شروع و جائز نہیں"۔ (نعوذ باللہ ذالک) آہ بلفظہ

اسی صفحہ میں لکھا ہے:

کہ خود یہ مجلس (میلاد شریف) ہمارے زمانہ کی بدعت و منکر ہے اور شرعاً کوئی صورت جواز اس کے کی نہیں ہو سکتی۔ آہ بلفظہ

اسی صفحہ میں روح اقدس کے تشریف لانے کی نسبت لکھا ہے کہ یہ عقیدہ محض اتباع ہوا و کید شیطان ہے۔ آہ بلفظہٖ

اہل نظر غور فرمائیں کہ وہابیہ کے عقائد کیا ہے؟ اور مطلب کے موقع پر انہیں چھپا کر اپنے آپ کو کیسا خالص سنی ظاہر کرتے ہیں۔ یہ چند مثالیں نمونہ کے طور پر پیش کی گئیں۔ اگر وہابیوں کی ایسی ایسی چالاکیاں جمع کی جائیں تو ایک ضخیم کتاب تیار ہو جائے بہرحال انصاف کو ان کی تقیہ بازی کا حال معلوم کرنے کیلئے اس قدر کافی ہے۔

(۲) امکانِ کذب: یعنی خدا تعالیٰ کے جھوٹ بول دینے کو (معاذ اللہ) جائز اور ممکن سمجھنا۔

عبارت: ''امکانِ کذب کا مسئلہ تو اب جدید کسی نے نہیں نکالا بلکہ قدما میں اختلاف ہوا ہے۔ کہ خلف وعید آیا جائز ہے یا نہیں؟'' (براہین قاطعہ مؤلفہ خلیل احمد انبیٹھوی ص ۲) اور رشید یہ احمد گنگوہی نے وقوع کذب باری کے قائل کو ضال اور فاسق اور کافر کہنے سے منع کیا اور وقوع کذب کے معنی درست ہونے کی تصریح کر دی۔ اس کا مہری فتویٰ اعلیٰ حضرت مجدد مائتہ حاضرہ قدس سرہٗ الاقدس کے یہاں موجود ہے اور اس کا فوٹو دفتر مرکزی انجمن حزب الاحناف ہند لاہور میں موجود ہے۔

(۳) خدا تعالیٰ کو بھی وہابیہ کے نزدیک غیب کا علم نہیں۔ البتہ چاہے تو دریافت کر سکتا ہے۔

عبارت: ''سو اس طرح غیب کا دریافت کرنا اپنے اختیار میں ہے۔ جب چاہے کر لیجئے۔ یہ اللہ صاحب ہی کی شان ہے کسی ولی و نبی کو' جن فرشتہ کو' پیر شہید کو' امام و امام زادہ کو' بھوت و پری کو اللہ صاحب نے یہ طاقت نہیں بخشی''۔

(تقویۃ الایمان ص ۳۰ مطبوعہ مطبع افتخار دہلی)

(۴) زمان و مکان و جہت سے اللہ تعالیٰ کی تنزیہ اور اُس کی رویت کا بلا جہت و محاذات اثبات (جو مسلمانوں کے اعتقادات میں سے ہے) سب من قبیل بدعات حقیقیہ ہیں۔

عبارت: ''تنزیہ او تعالیٰ از زمان و مکان و جہت و ماہیت و ترکیب عقلی و مبحث عینیت و زیادتِ صفات و تاویل متشابہات و اثبات رویت بلا جہت و محاذات و اثبات جوہر فرد و ابطال ہیولےٰ و صورت و نفوس و معقول یا بالعکس و کلام در مسئلہ تقدیر و کلام و قول بصدورِ عالم و امثال آں از مباحث فن کلام و الٰہیات و فلاسفہ ہم از قبیل بدعات حقیقیہ است۔ اگر صاحب آں اعتقادات مذکورہ را از جنس عقائد دینیہ می شمارد۔

(ایضاح الحق مصنفہ مولوی محمد اسماعیل صاحب دہلوی مطبوعہ فاروقی صفحہ ۳۵،۳۶)

اس پر تو وہابیہ دیوبندیہ نے بھی نادانستگی میں مولوی محمد اسماعیل دہلوی صاحب کی خوب تکفیر و تفسیق و تجہیل و تضلیل کی ہے۔

(دیکھو دیوبندی مولویوں کا ایمان مطبوعہ مطبع اہلسنت و جماعت بریلوی، جو دفتر حزب الاحناف ہند اندرون دہلی دروازہ لاہور سے دستیاب ہو سکتا ہے)

(۵) انکارِ خاتمیت بمعنی آخریت۔ یعنی حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے خاتم الانبیاء ہونے کا انکار کرنا اور آیہ کریمہ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَ خَاتَمَ النَّبِيّٖنَ کے ایک نئے معنی اپنے دل سے تمام تفاسیر معتبرہ کے خلاف تراشنا۔

عبارت: ''عوام کے خیال میں تو رسول صلعم کا خاتم ہونا بایں معنی ہے کہ آپ کا زمانہ انبیاء سابقین کے زمانہ کے بعد اور آپ سب میں آخر نبی ہیں۔ مگر اہل فہم پر روشن ہوگا

کہ تقدم یا تاخیر زمانی میں بالذات کچھ فضیلت نہیں۔ پھر مقام مدح میں وَلٰـكِـنْ رَّسُوْلَ اللّٰـهِ وَ خَـاتَمَ النَّبِيّٖنَ فرمانا اس صورت میں کیونکر صحیح ہوسکتا ہے"۔ الخ۔
(تحذیر الناس مطبوعہ مطبع مجتبائی ۱۳۱۹ھ صفحہ ۳ مصنفہ مولوی محمد قاسم صاحب نانوتوی بانی مدرسہ دیو بند)

دوسری عبارت: "بلکہ اگر بالفرض آپ کے زمانہ میں بھی کہیں اور کوئی نبی ہو جب بھی آپ کا خاتم ہونا بدستور باقی رہتا ہے۔ (تحذیر الناس صفحہ ۱۴) اسی مضمون کی تیسری عبارت: "بلکہ اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی صلعم بھی کوئی نبی پیدا ہوتا تو پھر بھی خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہ آئے گا۔ چہ جائیکہ آپ کے معاصر کسی اور زمین میں یا فرض کیجئے اسی زمین میں کوئی اور نبی تجویز کیا جائے۔

(تحذیر الناس صفحہ ۱۸، مصنفہ محمد قاسم نانوتوی بانی مدرسہ دیو بند)

(۶) حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام کا مثل و نظیر ممکن جاننا۔

عبارت: "پس قول بامکان وجود مثل اصلاً منجر بتکذیب نصی از نصوص دیگر و سلب قرآن مجید بعد از انزال ممکن است"۔

(یکروزی مصنفہ مولوی محمد اسماعیل صاحب دہلوی مطبع فاروقی صفحہ ۱۴۴)

(۷) انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کو بڑا بھائی کہنا۔

عبارت: "انسان آپس میں سب بھائی ہیں جو بڑا بزرگ ہے وہ بڑا بھائی ہے سو اُس کی بڑے بھائی کی سی تعظیم کیجئے"۔ (تقویۃ الایمان صفحہ ۶۰)

''لطیفہ: مولوی محمد اسماعیل صاحب کا قول تو یہ ہے کہ بڑے بھائی کی سی تعظیم کیجئے اور صفحہ ۷ا میں اہلسنت کو مغالطہ دینے کیلئے سترھویں سوال کے جواب میں لکھتے ہیں کہ جو اس کا قائل ہو کہ نبی کریم علیہ السلام کو ہم پر بس اتنی فضیلت ہے جتنی بڑے بھائی کو چھوٹے بھائی پر ہوتی ہے تو اس کے متعلق ہمارا مذہب یہ ہے کہ وہ دائرہ اسلام سے خارج ہے''۔

اب کوئی ان صاحبوں سے دریافت کرے کہ اسماعیل آپ کے دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔ دیکھئے کیا جواب دیتے ہیں؟

دوسری عبارت: ''پس اگر کسی نے بوجہ بنی آدم ہونے کے آپ کو بھائی کہا تو کیا خلاف نص کے کہہ دیا وہ خود نص کے موافق ہی کہتا ہے''۔ (براہین قاطعہ صفحہ ۳)

تیسری عبارت: ''اولیاء انبیاء امام امام زادے پیر وشہید یعنی جتنے اللہ کے مقرب بندے ہیں وہ سب انسان ہی ہیں اور بندے عاجز اور ہمارے بھائی''۔

(تقویۃ الایمان صفحہ ٦٠ مطبوعہ مطبع افتخار دہلی)

(۸) انبیاء علیہ الصلوٰۃ والسلام کے عمل کو اُمت سے کم بتانا۔

عبارت: ''انبیاء اُمت سے اگر ممتاز ہوتے ہیں تو علوم ہی میں ممتاز ہوتے ہیں۔ باقی رہا عمل اس میں بسا اوقات بظاہر اُمتی مساوی ہو جاتے ہیں بلکہ بڑھ بھی جاتے ہیں''۔

(تحذیر الناس ص ۸)

(۹) حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام کے علم کو شیطان سے کم جاننا۔

عبارت: شیطان وملک الموت کو یہ وسعت نص سے ثابت ہوئی۔ فخر عالم کی وسعت علم

کوکون سی نص قطعی ہے۔ جس سے تمام نصوص کو رد کر کے ایک شرک ثابت کرتا ہے"۔

(براہین قاطعہ ص ۵۱)

دوسری عبارت: "اور ملک الموت سے افضل ہونے کی وجہ سے ہرگز ثابت نہیں ہوتا کہ علم آپ کا ان امور میں ملک الموت کے برابر بھی ہو چہ جائیکہ زیادہ"۔

(براہین قاطعہ صفحہ ۵۲)

(۱۰) حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے علم کو بچوں اور پاگلوں اور چوپایوں کے علم سے تشبیہ دینا۔ (العیاذ باللہ تعالیٰ)

عبارت: "پھر یہ کہ آپ کی ذات مقدسہ پر علم غیب کا حکم کیا جانا۔ اگر بقول زید صحیح ہو تو دریافت طلب یہ امر ہے کہ مراد اس سے بعض غیب ہے یا کل غیب؟ اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو اس میں حضور کی کیا تخصیص ہے۔ ایسا علم غیب تو زید و عمرو بلکہ ہر صبی و مجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کیلئے بھی حاصل ہے"۔

(حفظ الایمان مطبع مجتبائی مصنفہ اشرف علی تھانوی صفحہ ۷، ۸)

(۱۱) مدرسہ دیوبند کے تعلق سے فخر عالم علیہ السلام کو اُردو بولنا آ گیا۔ (معاذ اللہ)

عبارت: "ایک صالح فخر عالم علیہ السلام کی زیارت سے خواب میں مشرف ہوئے تو آپ کو اُردو میں کلام کرتے دیکھ کر پوچھا کہ آپ کو یہ کلام کہاں سے آ گیا۔ آپ تو عربی ہیں؟ فرمایا کہ جب سے علمائے دیوبند سے ہمارا معاملہ ہوا ہم کو یہ زبان آ گئی۔ سبحان اللہ۔ اس سے رتبہ اس مدرسہ کا معلوم ہوا۔ (براہین قاطعہ صفحہ ۲۶)

(۱۲) "ہر مخلوق بڑا ہو یا چھوٹا اللہ کی شان کے آگے چمار سے بھی ذلیل ہے"۔ بلفظہٖ
(تقویۃ الایمان صفحہ ۱۴)

ہم تو بڑا مخلوق انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام ہی کو جانتے ہیں۔ اگر وہابیہ بھی انہیں بڑا مخلوق کہتے ہیں جب تو یہ انبیاء کی کھلی توہین ہے۔ اگر انہیں بڑا مخلوق نہیں کہتے تو کس کو بڑا مانتے ہیں؟ اس سے انبیاء دوسروں سے چھوٹے ٹھہریں گے یہ بھی توہین ہے۔

(۱۳) تقویۃ الایمان میں حضور سید عالم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی نسبت ان الفاظ میں افتراء کیا ہے

عبارت: "میں بھی ایک دن مر کر مٹی میں ملنے والا ہوں"۔ (تقویۃ الایمان ص ۶۰)

(۱۴) نماز میں حضرت کی طرف خیال لے جانا اپنے گدھے اور بیل کے خیال میں ڈوب جانے سے کئی درجہ بدتر ہے۔ (معاذ اللہ)

عبارت: "وصرف ہمت بسوئے شیخ و امثال آں از معظمین گو کہ جناب رسالت مآب باشند بچندیں مرتبہ بدتر از استغراق در صورت گاؤ خر خود است۔
(صراط المستقیم صفحہ ۹۵)

(۱۵) اپنے پیروں کی نسبت وہابیہ کی تعلیاں۔ مولوی محمد اسماعیل صاحب دہلوی نے اپنے پیر کی نسبت لکھا ہے کہ ایک دن اللہ تعالیٰ نے ان کا داہنا ہاتھ خاص اپنے دست قدرت میں پکڑ کر امور قدسیہ سے بہت بلند اور نادر چیزیں اُن کے سامنے پیش کیں اور فرمایا کہ تمہیں میں نے اتنا دیا ہے اور بہت کچھ دوں گا۔ (دیکھو صراط المستقیم مطبع ضیائی صفحہ ۱۷۵)
مسلمانو! شفا شریف میں ہے کہ جو اللہ تعالیٰ کے ساتھ ہمنشینی۔ اُس تک صعود۔ اُس سے باتیں کرنے کا مدعی ہو وہ کافر ہے۔ (کذلک) ای یکفر من ادعی

مجالسۃ اللہ تعالیٰ والعروج الیہ ومکالمتہ) ملخصاً

(۱۶) اپنے پیر یا اُستاد کو نبی یا رسول یا اُن کا ثانی بنانا اور اُس کے غلام کو کسی رسول کا ثانی کہنا:

زبان پر اہلِ اہوا کی ہے کیوں اُعل ہُبل شاید
اُٹھا عالم سے کوئی بانی اسلام کا ثانی

(مرثیہ رشید احمد گنگوہی مصنفہ محمود حسن دیوبندی صفحہ ۶)

قبولیت اسے کہتے ہیں مقبول ایسے ہوتے ہیں
عبید سود کا اُن کے لقب ہے یوسفِ ثانی

(مرثیہ رشید احمد گنگوہی مصنفہ محمود حسن دیوبندی صفحہ ۱۱)

(۱۷) اشرف علی تھانوی کے ایک مرید نے اپنے خواب اور بیداری کا واقعہ ان لفظوں میں لکھا ہے۔ ''کچھ عرصہ کے بعد خواب دیکھتا ہوں کہ کلمہ شریف لَآ اِلٰـــہَ اِلَّا اللّٰـــہُ مُحَـمَّـدٌ رَّسُوْلُ اللّٰـہِ پڑھتا ہوں۔ لیکن محمد رسول اللہ کی جگہ حضور کا نام لیتا ہوں۔ اتنے میں دل کے اندر خیال پیدا ہوا کہ تجھ سے غلطی ہوئی۔ کلمہ شریف کے پڑھنے میں۔ اس کو صحیح پڑھنا چاہیئے۔ اس خیال سے دوبارہ کلمہ شریف پڑھتا ہوں۔ دل پر تو یہ ہے صحیح پڑھا جائے لیکن زبان سے بے ساختہ بجائے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نام کے اشرف علی نکل جاتا ہے۔ حالانکہ مجھ کو اس بات کا علم ہے کہ اس طرح درست نہیں لیکن بے اختیار زبان سے یہی کلمہ نکلتا ہے۔ دو تین بار جب یہی صورت ہوئی تو حضور کو اپنے سامنے دیکھتا ہوں اور بھی چند شخص حضور کے پاس تھے لیکن اتنے

میں میری یہ حالت ہوگئی کہ میں کھڑا کھڑا بوجہ اس کے کہ رقت طاری ہوگئی۔زمین پر گر گیا اور نہایت زور کے ساتھ ایک چیخ ماری اور مجھ کو معلوم ہوتا تھا کہ اندر کوئی طاقت باقی نہیں رہی۔اتنے میں بندہ خواب سے بیدار ہو گیا۔لیکن بدستور بے حسی تھی اور اثر ناطاقتی بدستور تھا لیکن حالت خواب اور بیداری میں حضور کا ہی خیال تھا لیکن حالت بیداری میں کلمہ شریف کی غلطی پر جب خیال آیا تو اس بات کا ارادہ ہوا کہ اس خیال کو دل سے دور کیا جائے۔اس واسطے کہ پھر کوئی ایسی غلطی نہ ہو جائے۔بایں خیال بندہ بیٹھ گیا اور پھر دوسری کروٹ لیٹ کر کلمہ شریف کی غلطی کے تدارک میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود شریف پڑھتا ہوں لیکن پھر بھی یہ کہتا ہوں اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ نَبِيِّنَا وَ مَوْلَانَا اَشْرَفْ عَلِيْ حالانکہ اب بیدار ہوں خواب نہیں لیکن بے اختیار ہوں مجبور ہوں۔زبان اپنے قابو میں نہیں۔اس روز ایسا ہی کچھ خیال رہا تو دوسرے روز بیداری میں رقت رہی۔خوب رویا اور بہت سے وجوہات ہیں جو حضور کے ساتھ باعث محبت ہیں کہاں تک عرض کروں۔

جواب:اس واقعہ میں تسلی تھی کہ جس کی طرف تم رجوع کرتے ہو بعونہٖ تعالیٰ متبع سنت ہے۔۲۴ شوال ۱۳۳۵ھ (از رسالۃ الامداد بابت صفر ۱۳۳۶ھ صفحہ ۳۵)

اہل اسلام:اپنے قلوب سے فتویٰ لیں کہ آیا کسی کامل الایمان کی زبان سے سوتے جاگتے کسی حال میں کلمہ شریف میں حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے نام پاک کی جگہ کسی دوسرے کا نام نکل سکتا ہے یا ایسا وہم بھی ہو سکتا ہے چہ جائیکہ دوسرے کی محبت اس قدر غالب ہو کہ بار بار کی کوششوں پر بھی زبان سے حضور کا نام نہ نکلے اور اشرف

علی ہی کا نام خواب میں کیا بیداری میں نبیــنـا کہہ کر لیتا جائے اور اس روز ایسا ہی کچھ حال رہے اور حضرت کا نام لینے سے مجبور ہو جائے۔ اگر خدا نہ کرے کسی کی ایسی حالت ہوئی ہو تو یہ سخت قہر الٰہی اور شیطان کا زبردست تسلط تھا۔ اگر اسی حالت میں موت آجاتی تو دنیا سے بے ایمان جاتا (العیاذ باللہ) یہ تو مرید کی حالت تھی، مگر پیر اس سے زیادہ خراب حالت میں ہے۔ مرید نے تو اس کو غلطی بھی خیال کیا اور اس کو رفع کرنے کی کوشش بھی کی لیکن وہ غلطی خوب جمی ہوئی اور قلب میں سرایت کی ہوئی تھی۔ اس لئے وہ مجبور رہا۔ پیر صاحب اس کو غلطی بھی نہیں قرار دیتے اور اس کے دفع وازالہ کی ہدایت بھی نہیں فرماتے بلکہ اس پر مرید کو پختہ اور مستقل کرنے کیلئے اس حالت بدکا حالتِ محمودہ ہونا اس طرح مرید کی خاطر گزیں کرتے ہیں کہ اس میں تسلی تھی کہ جس کی طرف تم رجوع کرتے ہو (یعنی اشرف علی) وہ متبع سنت ہے۔ اس سے اور دوسرے مریدوں کو جرأت دلائی جاتی ہے کہ اشرف علی کے متبع سنت ہونے کی تسلی اس طرح ہوتی ہے کہ کلمہ شریف اور درود شریف میں اس کا نام لیا جائے اور اس کو نبی کہا جائے۔ اب کون مرید ہے جو پیر کے متبع سنت ہونے کی طرف سے تسلی حاصل کرنا نہیں چاہتا۔ یہ تعلیم ہے کہ سارے مرید اس طرح کہا کریں۔ اسی لئے اس واقعہ اور خواب کو اپنے یہاں چھاپ کر مشتہر کیا تاکہ اور مرید اس راستہ پر آئیں۔

مسلمانو! آنکھیں کھولو، بیدار ہو، رہزنوں کو پہچانو، اپنے ایمان کو بچاؤ، وہابیہ دیوبندیہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی تو توہین وتنقیص کے درپے ہیں اور اپنے آپ رسول بننا چاہتے ہیں۔ اب ان کی گمراہی اور بے دینی میں کیا کسر رہ گئی۔ صرف اتنا اور باقی ہے کہ کلمہ شریف میں اللہ کے نام پاک کی جگہ خواب و بیداری میں اشرف علی کا نام

لیا جائے اور جواب میں کہہ دے کہ اس واقعہ میں تسلی تھی کہ تم جس طرف رجوع کرتے ہو وہ بعونہٖ تعالیٰ متبع [1] سنت ہے۔ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

(۱۸) سیدتنا ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی جناب میں گستاخی اور اہل بیت نبوت و رسالت کی سخت تشنیع توہین۔

عبارت۔ ایک ذاکر صالح کو مکشوف ہوا کہ احقر (اشرف علی تھانوی) کے گھر حضرت عائشہ آنے والی ہیں۔ انہوں نے مجھ سے کہا میرا (اشرف علی) کا ذہن معا اسی طرف منتقل ہوا (کہ کمسن عورت اس کے ہاتھ آئے گی) اس مناسبت سے کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عائشہ سے نکاح کیا تو حضور کا سن شریف پچاس سے زیادہ تھا اور حضرت عائشہ بہت کم عمر تھیں۔ وہی قصہ یہاں ہے۔ (منقول از رسالہ الامداد صفر ۳۵ھ)

مسلمانوں! ہزار افسوس! بے شمار افسوس!! اس چودھویں صدی کے حکیم امت کو حضرت ام المومنین صدیقہ عائشہ رضی اللہ عنہا کا پاس ادب اور عظمت واحترام

---

[1]: صراط مستقیم صفحہ ۱۶ میں یہ راستہ بھی بتا دیا ہے۔ عبارت۔ از جملہ آں شدت تعلق قلب است بمرشد خود استقلالانہ بآں ملاحظہ کہ ایں شخص نادان فیض حضرت حق بواسطہ ہدایت اوست بلکہ بکیفیتیکہ متعلق عشق ہماں میگردد چنانکہ یکے از اکابر ایں طریق فرمودہ کہ اگر حق جل وعلاء در غیر کسوت مرشد من تجلی فرماید ہر آئینہ مرا با و التفات وکار نیست۔ یہاں تو پیر کے ساتھ وہ شدید تعلق تعلیم کیا جاتا ہے کہ بالاستقلال اس کے ساتھ رابطہ اور تعلق ہو اور اس کے واسطہ فیض وہدایت ہونے کا بھی لحاظ نہ کیا جائے بلکہ یہاں تک نوبت پہنچے کہ اگر خدا پیر کے سوا کسی اور صورت ظاہر ہو تو اس کی طرف التفات بھی نہ کیا جائے مگر یہ سب رتبے پیر ہی کیلئے ہیں۔ جناب رسالت مآب کے ساتھ شدت تعلق روا نہیں ان کا خیال آنے سے گدھے اور بیل کے خیال میں ڈوب جانا اسی صراط مستقیم میں بہتر بتایا ہے۔ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ

لطیفہ مولوی اسماعیل نے اسی صفحہ اولے مضمون کو تقویۃ الایمان میں بے ادبی بتایا ہے۔ یہ تقیہ کا ایک اور نمونہ ہے

بھی نہ رہا۔ بے غیرت سے بے غیرت آدمی بھی اپنی ماں کو خواب میں دیکھ کر یہ تعبیر کرنے کی جرأت نہیں کر سکتا کہ اس کی ایسی ہی سن و سال کی مرغوبہ سے شادی ہو جائے گی۔ ماں کے آنے کو جورو ملنے سے کوئی جاہل بھی تعبیر نہ کرے گا۔ مولوی اشرف علی کی غیرت وحمیت اس درجہ پر پہنچ گئی۔ حضرت صدیقہ رضی اللہ عنہا کے غبار پائے ناقہ پاک پر ہماری ماؤں کی جانیں قربان۔ اللہ شرم دے ایمان دے۔

(۱۹) تذکرۃ الرشید مصدقہ خلیل احمد انبیٹھوی میں حاجی امداد اللہ صاحب کے سر ایک خواب تھوپا ہے۔ جس سے وہابیہ کی باطنی حالت نظر آتی ہے۔

عبارت: ایک دن اعلیٰ حضرت (حاجی امداد اللہ صاحب) نے خواب دیکھا کہ آپ کی بھاوج آپ کے مہمانوں کا کھانا پکا رہی ہیں کہ جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور آپ کی بھاوج سے فرمایا کہ اُٹھ تو اس قابل نہیں کہ امداد اللہ کے مہمانوں کا کھانا پکائے۔ اس کے مہمان علماء ہیں۔ (یہی دیوبندی) اس کے مہمانوں کا کھانا میں پکاؤں گا۔ (تذکرۃ الرشید جلد اوّل، صفحہ ۴۶)

مسلمانو! دیکھا یہ ہے وہابیہ کے قلوب میں حضور سرور عالم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی عظمت۔ پیر کو بڑھانے اور اپنے واجب التعظیم ثابت کرنے کیلئے کیا کیا خواب تراشے جاتے ہیں۔

(۲۰) چار مصلے جو مکہ معظمہ میں مقرر کئے ہیں۔ لاریب یہ امر زبون ہے۔ آہ بلفظہٖ (سبیل الرشاد رشید احمد گنگوہی)

(۲۱) وہابیہ کے نزدیک دنیا میں کوئی مومن باقی نہیں رہا۔ سب بے ایمان اور کافر ہیں

عبارت: پھر بھیجے گا اللہ ایک باؤ اچھی۔ سو جان نکال لے گی جس کے دل میں رائی کے

دانہ بھر ایمان ہوگا سو رہ جائیں گے وہی لوگ جن میں کچھ بھلائی نہیں سو پھر جائیں گے باپ دادوں کے دین پر (اسی بیان میں چند سطر کے بعد لکھتے ہیں) سو پیغمبر خدا کے فرمانے کے موافق ہوا۔ (تقویۃ الایمان صفحہ ۴۴)

(۲۲) تمام نذر و نیاز اور منتیں کرنے والے اور انبیاء اولیاء کو اپنا شفیع سمجھنے والے وہابیہ دیوبندیہ کے نزدیک ابوجہل کے برابر مشرک ہیں۔

عبارت: پکارنا اور منتیں ماننی اور نذر و نیاز کرنی اور ان کو اپنا وکیل اور سفارشی سمجھنا بھی اُن کا (بت پرستوں کا) کفر و شرک تھا۔ سو جو کوئی کسی سے یہ معاملہ کرے گو کہ اس کو اللہ کا بندہ اور مخلوق ہی سمجھے۔ سو ابوجہل اور وہ شرک میں برابر ہے۔ بلفظہٖ تقویۃ الایمان ص ۸

(۲۳) وہابیہ کا انبیاء علیہ الصلوٰۃ والسلام کو بے حواس کہنا اور یہ کہنا کہ بے حواسی کی وجہ سے احکام الٰہی تو اُن کی سمجھ میں نہیں آتے اور خوف و دہشت کی وجہ سے دوبارہ دریافت نہیں کر سکتے۔ آپس میں کمیٹی کر کے امنا و صدقنا کر لیتے ہیں تو قرآن پاک آپس کی باتیں رہیں کلام الٰہی ہونے کا تو انکار ہو گیا۔ یہ ہے وہابیہ کا ایمان۔

عبارت: اس کے دربار میں اُن کا یہ حال ہے کہ جب وہ کچھ حکم دیتا ہے یہ سب رعب میں آکر بے حواس ہو جاتے ہیں اور ادب و دہشت کے مارے دوسری بار اُس بات کی تحقیق اس سے نہیں کر سکتے بلکہ ایک دوسرے سے پوچھتا ہے اور جب اس بات کی آپس میں تحقیق کر لیتے ہیں سوائے امنا و صدقنا کے کچھ نہیں کہہ سکتے۔ (تقویۃ الایمان صفحہ ۲۰)

(۲۴) علمائے دیوبند کی ترجیح اور علمائے مکہ کی توہین۔

عبارت: علماء دیوبند کا حال جو کچھ ہے وہ سب روشن ہے اور کچھ دور نہیں۔ جس مسلمان منصف کا دل چاہے بچشم خود دیکھ لے کہ ظاہر لباس و ہیئت موافق شرع کے

رکھتے ہیں اور نماز کو بجماعت بخوبی ادا کرتے ہیں۔ امر بالمعروف میں بشرط قدرت کو تاہی نہیں کرتے اور تحریر فتویٰ میں رعایت غنی وفقیر کی نہیں۔ حق جواب دیتے ہیں اور جو اُن کو کوئی متنبہ کسی خطاء پر کرادے تو بشرط صحت کے قبول سے دریغ نہیں بسر وچشم معترف ہوتے ہیں۔ یہ سب اوصاف واضح ہیں جس کا دل چاہے دیکھ لے۔ امتحان کرلے اور یہی قبولیت عنداللہ تعالیٰ کا نشان ہے اور علماء مکہ معظمہ کا حال جس نے عقل وعلم کے ساتھ دیکھا وہ خوب جانتا ہے۔ جو نہیں گیا وہ ثقات کے بیان سے مثل مشاہدہ کے جانتا ہے اور اکثر وہاں کے علماء نہ کہ سب کیونکہ اکثر وہاں متقی بھی ہیں۔ اس حالت میں ہیں کہ لباس ان کا خلاف شرع اسبال آستین اور چوغہ کے دامن وقمیص میں کرتے ہیں۔ ریش اکثر اُن کی قبضہ سے کم۔ نماز میں بے احتیاطی۔ امر بالمعروف کا باوصف قدرت کے نام ونشان نہیں۔ اکثر انگوٹھی چھلے غیر مشروع ہاتھوں میں پہنے ہوئے ہیں۔ قطع صفوف شائع ہے۔ فتویٰ نویسی میں کچھ دے کر جو چاہو لکھوالو۔ اگر اُن کے عصیان سے کوئی مطلع کردے تو مارنے کو موجود ہو جائیں اور خود شیخ العلماء نے جو معاملہ ہمارے شیخ الہند مولوی رحمت اللہ کے ساتھ کیا وہ کسی پر مخفی نہیں اور بغدادی رافضی سے کچھ روپیہ لے کر ابو طالب کو مومن لکھ دیا۔ خلاف روایت صحاح احادیث کے۔ آہ ابلفظہٖ (براہین قاطعہ صفحہ ۱۸،۱۹)

نوٹ: نمونہ کے طور پر وہابیہ کی چند خرافات لکھی گئیں تاکہ مسلمان ان سے پرہیز کریں اور اپنے دین ومذہب کو محفوظ رکھیں۔ ہر ایک حوالہ صحیح ہے۔ اگر کوئی حوالہ غلط ثابت کر دے تو فی غلطی سو روپیہ انعام۔

المشتہر۔ ناظم مرکزی انجمن حزب الاحناف ہند لاہور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللہ یَاحَبِیْبَ

مابین سُنّی وشیعہ

# مناظرہ معین الدین پور

سنی مناظر علامہ ابوالبرکات سید احمد شاہ علیہ الرحمۃ

شیعہ اثنا عشریہ مرزا احمد علی امرتسری

مُرتبہ: مولانا سید ابواحمد فضل حسین شاہ رحمۃ اللہ علیہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ
وعلیٰ اٰلک واصحابک یا حبیب اللہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بعونہ سبحانہ وتعالیٰ

یہ مبارک رسالہ نافعہ مجالہ اہلسنت و جماعت کو مسرور کرنیوالا شیعہ اثنا عشریہ کو راہ ہدایت دکھانے والا جسمیں وہ مناظرہ جو حضرت رئیس المناظرین سند المدرسین حامی سنین ماحی فتن علامہ سید ابو البرکات سید احمد شاہ صاحب قبلہ ناظم مرکزی انجمن حزب الاحناف ہند لاہور اور سرآمدہ فرقہ شیعہ اثنا عشریہ مرزا احمد علی صاحب امرتسری کے مابین موضع معین الدین پور سیداں ضلع گجرات میں ہوا تھا وہ بجنسہ درج کیا گیا ہے۔

مرتبہ

حضرت مولانا مولوی سید احمد فضل حسین شاہ صاحب

فاضل دارالعلوم حزب الاحناف ہند لاہور

پہلی بار اسے

باہتمام اراکین انجمن معین الدین تاجپورہ لاہور سے

شائع کیا گیا تھا اب اس کی اشاعت کا اہتمام مکتبہ

فیضان اولیاء نے فرمایا ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تمہید

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم حضرت حجۃ الاسلام قبلہ عالم ماحی بدعت حامی سنت جناب مولانا ابو محمد محمد دیدار علی شاہ صاحب فقیہ اعظم اور آپ کے صاحبزادگان حضرت مولانا مولوی حکیم حافظ قاری ابوالحسنات سید محمد احمد صاحب خطیب مسجد وزیر خاں اور استاذ العلماء فاضل نوجوان مناظر بے بدل حضرت مولانا علامہ ابوالبرکات سید احمد شاہ صاحب قبلہ ناظم مرکزی انجمن حزب الاحناف ہند لاہور کی مقدس ہستیوں سے ایک عالم فیض یاب ہو رہا ہے فقیر کے حال پر بھی فضل الٰہی ہوا، ان پاک ہستیوں کی برکات سے عرصہ قلیل میں علوم دینیہ سے مالا مال ہوا ذالک فضل اللہ یوتیہ من یشاء.

معین الدین پور کے شیعہ حضرات نے کچھ عرصہ سے فتنہ فساد برپا کر رکھا تھا۔ ان کو بار بار تلقین کی لیکن کچھ اثر نہ ہوا بلکہ خاکسار کی سخت مخالفت شروع کر دی قضاء الٰہی سے فقیر کی اہلیہ محترمہ ۵ ستمبر ۱۹۳۲ء کو بروز پیر رحلت فرما گئیں انا للہ و انا الیہ راجعون مولیٰ تعالیٰ غریق رحمت کرے بوجوہ چند مرحومہ کا جنازہ معین الدین پور لے جانا ہوا تجہیز و تکفین سے فراغت ہوئی تو ان حضرات نے پریشان کرنا شروع کیا صبر و شکر سے سب کچھ برداشت کیا۔

پھر ۶، اکتوبر ۱۹۳۲ء بتقریب چالیسواں مرحومہ گیا تو پہلے سے زیادہ مخالفت

پر ان کو کمر بستہ پایا عشاء کے بعد فقیر کا وعظ ہوا سادات کرام نے ان کو بلا کر اختتام وعظ پر راہ راست پر آنے کی ہدایت کی، طویل گفتگو کے بعد مناظرہ کی ٹھہری، دس دن کے اندر تاریخ مناظرہ اور مناظر مقرر کرنے کے معاہدے لکھے گئے لاہور آکر حضرت استاذ العلما علامہ ابوالبرکات سید احمد شاہ صاحب سے عرض کی آپ نے خوشی سے تشریف لے چلنے کا وعدہ فرمایا شیعوں نے معاہدہ تو لکھ دیا لیکن کوئی مجتہد شیعہ علماء احناف کے مقابلے میں آنے کو تیار نہ ہوا آخر مرزا احمد علی امرتسری کے پاس لاہور آئے، قرینہ سے معلوم ہوتا ہے اس نے بھی انکار کر دیا تاریخ مناظرہ ۲۳ ر اکتوبر ۱۹۳۲ء مقرر ہو چکی تھی لہٰذا احناف نے بار بار تقاضے کئے کہ شرائط وغیرہ کا جلد فیصلہ کرلو! دل میں دغا تو تھا ہی صاف انکار کر دیا فساد کا خوف ہے لہٰذا مناظرہ مناسب نہیں جب احناف کرام خاموش ہو گئے تو مرزا صاحب سے آکر عرض کی کہ حضرت قبلہ اگر حضور تشریف نہ لے چلے تو ہمیں منہ دکھانے کی جگہ نہ ملے گی۔ آپ چلیں تو سہی ہم ایسا تقیہ کرتے ہیں کہ آپ ہی کی فتح ہوگی بے ہاتھ پاؤں مارے میدانی ہوکر آ جانا ہم تاریخ مناظرہ تک شرائط کا کوئی فیصلہ ہی نہیں کریں گے نہ وہ اپنے مناظر کو وقت پر لاسکیں گے نہ مناظرہ ہوگا مفت میں میدان خالی پاکر خوب مزے اڑانا بیچارہ احمد علی ان کے جل میں آ گیا اور معین الدین پور جادھمکا ادھر احناف کے ساتھ ۲۲ تاریخ دوپہر کے بعد شرائط وغیرہ کا فیصلہ کیا تو انہوں نے گھبرا کر فوراً شیر سادات جناب حسین شاہ صاحب کو مولانا کی خدمت میں روانہ کیا وہ رات آٹھ بجے لاہور پہنچے اور مولانا سے واقعات عرض کئے حضرت علی الفور اٹھے اور عزم روانگی فرمایا حتی کہ ہمرکاب ہونے والے خدام جو منتظر اطلاع تھے وہ تک نہ چل سکے صرف خادم ہمراہ ہوا اور بس۔

میری رائے ہے کہ جلسہ میں حضرات غیر مقلدین کا نتیجہ ہو اور باہر سے بھی عالم بلائے جائیں جلسہ کا شور ضرور، ایک صاحب نے اِس رائے سے اتفاق کرتے ہوئے کہا کہ اس جلسہ کے لئے مولانا محمد یار صاحب سلمہٗ بہاولپوری اور جناب مولانا صاحب کے بڑے بھائی سید ابوالحسنات محمد احمد صاحب الوری کا انتخاب مناسب ہے جلسہ کا شور بہت مبارک رائے ہے، چنانچہ خاتمہ بخیر ہوا اور حرمین طیبین کا قدم ابن سعود نامسعود سے پاک ہونے کی دعا کر کے بخیر وخوبی جلسہ ختم ہوا۔

## اللہ اکبر کے نعروں کے ساتھ

مولانا سید احمد صاحب کا جلوس ان کے دولت کدہ پر پہنچا۔ والحمدللہ رب العالمین○

## اطلاع ضروری!

حضرات حقیقت مناظرہ یہ تھی جس کو ساڑھے تین ورق میں جھوٹوں کے سچے امام نے چھاپا اور اخیر میں لکھ کر کہ جناب مولانا مولوی سید احمد صاحب نے مناظرہ کے اثناء میں اپنی اخیر تقریر میں کہہ دیا تھا کہ چونکہ میری طبیعت ناساز ہے اور پبلک بھی بوجہ مشغولیت مناظرہ تھکی ہوئی ہے اس لئے میں آج ہی مناظرہ کو ختم کرتا ہوں الی آخرہ لکھ کر آگے چل کر چودھری عبدالکریم صاحب منبر علاقہ وسب انسپکٹر علاقہ جو صدر جلسہ تھی ان پر الزام رکھ کر لکھا کہ اہل حدیث کی طرف سے، اصرار ہوا کہ ابھی باقی مسائل پر مناظرہ نہیں ہوا، مگر صدر چودھری عبدالکریم منبر علاقہ وسب انسپکٹر علاقہ نے کہا کہ آئندہ مناظرہ نہیں ہوگا، تمام شدکر کے اہل سنت والجماعت کے نام سے چھ سات تصدیقی دستخط کروادئے حالانکہ تحقیقات سے معلوم ہوا کہ مصدقین

میں سے سوائے ایک شخص کے کوئی اہل سنت والجماعت نہیں کوئی شیعہ کوئی مرزائی پھر شیعہ صاحباں سے جو دریافت کیا تو انہوں نے کہا شکست علانیہ لامذہبوں کو ہوئی ہم کو دھوکہ دے کر ہم سے دستخط لئے چنانچہ ان کا تحریری ثبوت نظر ناظرین ہے۔

## مگر

قطع نظر امور بالا کے لامذہبوں کا ایک نیا عقیدہ اور معلوم ہو گیا کہ ان کے زعم میں مرزائی، چکڑالوی، شیعہ وغیرہ سب اہلسنت والجماعت ہیں شیعہ حقیقی اہل سنت والجماعت اس جماعت کو بھی دل میں ضرور سمجھتے ہوں گے جنہیں جماعت بریلویہ لکھا ہے۔

جی تو یہ چاہتا ہے کہ بقیہ دعاوے غیر مقلدین کے جواب بھی اسی مناظرہ میں بغرض افہام عوام نذر کر دئے جائیں لیکن اصلی مناظرہ نے ہی پورا حجم اختیار کر لیا لہٰذا انشاء اللہ العزیز بطفیل سرور انام کسی دوسرے موقعہ پر مفصل بحث پوری تحقیق کے ساتھ پیش کی جائے گی، اب ان عمائدین قلعہ گوجر سنگھ کی تصدیق پیش ناظرین ہے، جو اس مناظرہ میں اوّل سے آخر تک شریک رہے اور ان کے سامنے مناظر فریق مخالف کا وہ حشر ہوا جو جناب کو مطالعہ کتاب سے ظاہر ہوا ہوگا۔

## تصدیق اہل قلعہ گوجر سنگ شہر لاہور

مندرجہ مناظرہ جو مابین مقلدین وغیر مقلدین قلعہ گوجر سنگھ میں ہوا تھا ہم تصدیق کرتے ہیں کہ اصل مناظرہ یہی ہے اور غیر مقلدین نے جو شش ورقی حقیقت مناظرہ چھاپ کر عوام کو دھوکہ دیا ہے کہ "وہ ہے" وہ سراسر طومار کذب کا پہاڑ ہے، اللہ راست گوئی کی توفیق دے۔

## دستخط مصدقین

| | |
|---|---|
| ملک محمد الدین | بابو جان محمد |
| ملک بدر الدین نمبردار سابقہ رئیس اعظم | بابو چراغ دین |
| حاجی بدر الدین عطار | چودھری مولا بخش سوداگر چرم |
| سید محمد علی شاہ امام مسجد | سید رءوف احمد امام مسجد |
| بابو عبدالرحیم سکہ دار | چودھری عبدالکریم میونسپل کمشنر |
| منشی رحیم بخش ہیڈ کانسٹیبل | مولوی نظام الدین |
| سید مظفر حسین ٹیچر اسکول گوالمنڈی | مولوی نور محمد نقشہ نویس |

## شکریہ از جانب مسلمان قلعہ گوجر سنگھ

ہم حضرت مولانا مولوی سید ابوالبرکات سید احمد صاحب کے تہِ دِل سے مشکور ہیں کہ اُنہوں نے ہماری ناچیز استدعاء کو منظور فرما کر غیر مقلدین کو شکست دی اور ہم مذبذبین کو وادی ضلالت سے نکال کر صراط مستقیم پر قائم فرمایا دعا کرتے ہیں کہ خدا مولانا ممدوح کو مع ان کے پدر بزرگوار حضرت استاذ العلماء مولانا مولوی حاجی سید ابو محمد محمد دیدار علی شاہ صاحب مداللہ تعالیٰ ظلہ العالی ہمارے سروں پر تادیر قائم رکھے اور ان کے فیوضات و برکات سے ہم جملہ مسلمانوں کو مستفید فرمائے، آمین ثم آمین بحرمته النبی الامین علیه افضل الصلوۃ واکمل التسلیم والحمد لله رب العلمین۔

خادمان قوم

حاجی بدر الدین عطار مولوی نظام الدین محمد ابراہیم

از قلعہ گوجر سنگھ

## دفتر مرکزی انجمن حزب الاحناف ہند لاہور

میں جملہ مذاہب باطلہ وہابیہ نجدیہ دیوبندیہ غیر مقلدین وغیرہ کی تردید میں علماء اہل سنت والجماعت کثرھم اللہ تعالیٰ کی تصانیف وتالیف کا ذخیرہ موجود ہے، جن صاحبان کو اپنے مذہب کی حفاظت اور اغیار کی چالوں اور دھوکہ فریبیوں سے دین وایمان کو بچانا ہو وہ مولانا ابوالبرکات سید احمد شاہ صاحب الوری سے پتہ ذیل پر خط وکتابت کریں اور قیمتا رسائل بذریعہ وی پی طلب فرمائیں۔

مسجد وزیر خان لاہور

# شجرہ شریف خاندان نقشبندیہ

خداوندا بحق سرور ما　　محمد مصطفیٰ پیغمبر ما
بحق حضرت صدیق اکبر　　وفا پروردۂ ضمن پیمبر
بحق بحر علم وکانِ احساں　　چراغِ محفلِ اصحاب سلماں
بحق قاسم انوار صدیق　　حقیقت محرم اسرار صدیق
بحق وارثِ صدیق و حیدر　　خطابش صادق و نامت جعفر
بحق بایزید آن غوث بُسطام　　ز انوارش منور روم تا شام
بحق بوالحسن آں قطب عالم　　سمی مرتضیٰ شیخ مکرم
بحق بوعلی پیر طریقت　　بہار فقر و عرفان و حقیقت
بحق شیخ ابو یعقوب یوسف　　جمال افزائے ارباب تصوف
بحق خواجہ عبد الخالق ما　　کلیدِ گنج حکمت کانِ معنیٰ
بحق خواجۂ کو عارف آمد　　زسرِ کنت کنزاً واقف آمد
بحق خواجہ محمود نامی　　ولایت منبعی والا مقامی
بحق کاشفِ انوار عرفاں　　علی رامیتنی خواجہ عزیزاں
بحق خواجۂ بابا محمد　　مشیخت پایۂ ارشاد مسند
بحق آں کہ نام او امیر است　　مکمل عارف و کامل فقیر است
بحق خواجۂ حق آشنائی　　بہاؤ الدین طریقت پیشوائی
بحق قطب ارشاد زمانہ　　علاؤ الدین حقیقت آشیانہ
بحق آں کہ یعقوب است نامش　　فروغ دیدۂ عرفاں مقامش
بحق ناصر الدین خواجہ احرار　　عبید اللہ نور چشم اخیار

بحق آں کہ زاہد نام دارد   شرابِ معرفت درجام دارد
بحق شاہ معنی خواجہ درویش   بحق پیوستہ وآراستہ از خویش
بحق خواجگی کو حق نشاں بود   بعالم یادگارِ خواجگاں بود
بحق خواجہ عبد الباقی ما   نگاہِ حق نمایش نور آسا
بحق حضرت شیخ مجدد   سمی مصطفیٰ عالی محامد
بحق خواجہ محمد الدین معصوم   کہ شہرت یافتہ از ہند تا روم
بحق نقشبنداں حجۃ اللہ   ابو القاسم علیہ رحمۃ اللہ
بحق آبروے فقر و ارشاد   زبیر آں قبلۂ اقطاب و افراد
بحق مشرق صبح ولایت   ضیاء اللہ پیر با ہدایت
بحق خواجۂ ما شاہ آفاق   بفقر اندر علم در معرفت طاق
بحق فضل رحماں قبلۂ جاں   کہ نامش می فزاید نورِ ایماں
بحق پیر و مرشد شاہ دیدار   کہ آمد وارثِ سلطان ابرار
بحق جملہ پیرانِ طریقت   بکن ما را بحق وصلت
بامداد خود او را شاد گرداں   گرفتار خود آزاد گرداں
شہود خویش کن مارا کرامت   بحال ما بکن چشم عنایت

الٰہی بحق ہمہ اولیاء
نگہدار مارا از رنج وبلاء



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وَمَآ اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا رَحْمَۃً لِّلْعٰلَمِیْنَ

# فضائلِ مُصطفٰی صلی اللہ علیہ وسلم

(وعظ)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

وعلیٰ اٰلک واصحابک یا حبیب اللہ

# فضائل مصطفیٰ ﷺ

الحمد اللّٰہ نحمدہ و نستعینه ونستغفره ونومن بهه ونتوکل علیه ونعوذ باللّٰہ من شرور انفسنا ومن سئیات اعمالنا من یهده اللّٰہ فلا مضل لهه ومن یضلله فلا هادی له ونشهد ان لا اله الا اللّٰہ وحده لا شریک له ونشهد ان سیدنا وسندنا ونبینا وکریمنا ورحیمنا ورئوفنا وما وانا وملجانا محمداً عبده ورسوله بالهدیٰ و دین الحق ارسله والصلوٰة والسلام علیٰ سید الوریٰ محمدِ المصطفیٰ وعلیٰ آله المجتبیٰ واصحابه البررة التقی' اما بعد فاعوذ باللّٰہ من الشیطان الرجیم بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم.

لقد جاء کم رسول من انفسکم عزیز علیه ماعنتم حریص علیکم بالمومنین رؤف الرحیم فان تولو فقل حسبی اللّٰہ لا اله الا هو علیه توکلت وهو رب العرش العظیم.

خداوند کریم جل و علا تبارک وتعالیٰ ان آیات کریمہ میں حضور پُرنُور سیّدِ عالَم نُورِ مُجسّم محمد رسول اللہ ﷺ کی تشریف آوری کی خبرِ فرحت اثر سناتا ہے۔ اِرشاد ہوتا ہے "لقد" یعنی البتہ تحقیق' یعنی اس میں کوئی شک نہیں "جاء کم" یعنی وُہ رسُولِ مُعظّم و مُکرّم تم میں تشریف لائے۔

یہاں یہ نہیں فرمایا کہ پیدا ہوئے بلکہ فرمایا تشریف لائے یعنی حضور پُرنُور ﷺ کسی مقام پر تشریف فرما ہیں اور ان کی تشریف آوری اور آمد آمد کی خبرِ فرحت اثر تمام پیغمبروں نے دی اور ہر پیغمبر کا اُمتی ان کی تشریف آوری کا منتظر تھا لیکن اس انتظار میں وہ لوگ دنیا سے رخصت ہو گئے۔ یہ کرم اسی اُمّتِ مرحومہ پر فرمایا کہ ان کی تشریف آوری کی خبرِ عام پیغمبروں از آدم علیہ السلام تا عیسیٰ علیہ السّلام نے دی کہ وہ رسولِ مُعظّم و مُکرّم جو رسولوں کے رسول' نبیوں کے نبی' عرشیوں اور فرشیوں کے رسول ہیں تشریف لا رہے ہیں چُنانچہ اس امت مرحومہ کو فرمایا ''لقد جاء کم'' کہ وہ تم میں تشریف لے آئے اور فرمایا ''من انفسکم'' یعنی تمہاری ہی جانوں میں سے یعنی وہ کوئی جن اور ملائکہ میں سے نہیں۔ ہم نے ماں رسولِ مُعظّم کو اسی لباس میں بھیجا تاکہ تم ان کے حرکات و سکنات' افعال و اقوال اور ان کی تمام باتوں سے نفع حاصل کرو۔ تم ان کو دیکھو ان سے باتیں کرو اور فائدہ اٹھاؤ۔ اگر وہ اپنی اصل شکل میں آئے تو تمہیں کیا نفع ہوتا۔ ویسے تو ملائکہ اور کراماً کاتبین بھی تمہارے ساتھ ہیں' جن کی صفت ''یعلمون ما تفعلون'' ہے۔ لیکن تم کو ان سے کیا فائدہ حاصل ہوتا ہے۔ سرورِ انبیاء' حبیبِ کبریا ﷺ بھی اپنی اصلی حالت اور اصلی صورت میں

تشریف لاتے تو تمہیں نفع نہ ہوتا۔ ربُّ العزّت نے بڑا کرم کیا کہ اپنے محبوبؑ رسولِ مُعظّم ؑسرورِ آدم و بنی آدم ﷺ کو اس لباس میں مَبعوث فرمایا یعنی ''من انفسکم'' یعنی تمہاری ہی جانوں میں سے تاکہ تم ان سے نفع حاصل کرو۔ تم کو ان کا قُرب حاصل ہوگا تو تم ان کی باتیں بھی سُنو گے۔ اور تم ان کی طرف نظر بھی اُٹھا کر دیکھو گے اور سب کچھ تم کو نفع ہوگا اُن کا چلنا پھرنا اُٹھنا بیٹھنا یہ سب کچھ تمہارے لئے موعظہ ہے۔ ارشادِ خُداوندی ہے ''قدجاء کم موعظة من ربکم'' یعنی تمہارے رب کی طرف سے موعظ مجسمہ تشریف لائے کہ جن کا دیکھنا جن کے پاس بیٹھنا جن کے ساتھ چلنا وہ بھی تمہارے لئے نصیحت ہے۔ ہمارے افعال اور اقوال میں تو تنقید ہوتی ہے۔ دیکھتے ہیں کہ ہمارا فعل شریعت کے مُطابق بھی ہے کہ نہیں لیکن وہاں اس کی ضرورت نہیں کتابِ ناطق وُہ خُود ہیں۔ ان کا فعل ان کا قول حُجّت ہے قیامت تک کے لئے لہٰذا اس بات کی تکلیف ہی نہیں کہ تم جانچو کہ ان کا فعل شریعت کے مُطابق ہے یا نہیں۔ بلکہ ان پر تنقید کرنیوالا بے ایمان ہو جاتا ہے۔ حضُور کے اقوال ہمارے لئے حُجّت ہیں جب تک کہ تخصیص نہ ہو بعض افعال ایسے ہیں جو حضور کے ساتھ خاص ہیں جیسے کثرتِ ازدواج وغیرہ۔ عام طَور پر حضُور نے نماز پڑھ

کر بتلایا کہ کس طرح قیام و رکوع کرتے ہیں۔ روزہ رکھ کر بتلایا حج کرکے بتلایا کہ حج کے کیا مناسک ہیں۔ فرائض، سنن، واجبات ہم کو کرکے بتلایا۔ ان کا ہر فعل ہمارے لئے حُجّت ہے خواہ اس کی حکمت ہماری سمجھ میں آئے یا نہ آئے۔ مثلاً جب حضرت اسماعیل علیہ السلام پیدا ہوئے اور حضرت ہاجرہ علیہا السلام پانی کی تلاش میں صفا سے مَروہ تک اور مَروہ سے صفا تک جو دوڑ لگائیں ان کے سامنے ایک مقصد تھا یعنی پانی کا حاصل کرنا لیکن حج کے دوران ہم جو دوڑ لگاتے ہیں ہمارے سامنے کیا مقصد ہے؟ صرف ایک مقصد ہے کہ اللہ کی برگزیدہ بندی حضرت ہاجرہ علیہا السلام نے پانی کی تلاش میں جو دوڑ لگائی اس کی نقل کریں۔ کیونکہ اللہ کے محبوب بندوں کے افعال اور اعمال جو انہوں نے خود کسی غرض سے کئے ہوں پسندیدہ ہیں۔ یہ نہیں دیکھنا چاہیے کہ اس فعل میں ان کی غرض کیا ہے۔ بلکہ یہ دیکھنا چاہیے کہ یہ ان کا فعل ہے یا نہیں۔ انہوں نے پتھر مارا تو شیطان کو دیکھ کر مارا تھا ہم کیا دیکھ رہے ہیں سوائے اس کے کہ ایک پتھر کھڑا ہوا ہے۔ کوئی کہے کہ یہ فعل لغو ہے تو وہ گنہگار ہے۔ کیونکہ حضور ﷺ نے جب رمی جمار کیا تھا تو ہمارے اُوپر واجب ہوگیا۔ جمرۂ اولیٰ ہو وُسطیٰ ہو یا عقبیٰ۔ چونکہ حضور ﷺ نے فرمایا یہاں کنکر مارو۔ کیونکہ حضرت

ابراہیمؑ اسماعیل اور ہاجرہ علیہما السلام نے مارے تھے۔ اس لئے قیامت تک یہ فعل اُمّت پر واجِب ہوگیا۔ اگر کسی نے تَصَوُّر کیا کہ یہ فعل بے کار ہے تو اس کا اِیمان خطرے میں ہے۔ سرکار کے کسی فعل کی تنقیص کرے یا حقارت سے دیکھے تو اِیمان جاتا رہتا ہے۔ حضور نے جو کچھ بھی کیا وُہ یا تو ہم پر فرض ہوگیا یا واجِب یا سُنَّت۔ فرض بھی تو حضور کا طریقہ ہے۔ سنت بھی ہمارے لئے واجب ہے۔ فرض ہو یا سنت' واجب ہو یا نفل' سب حضور ہی کی سُنَّت ہے۔ فرمایا ''علیکم بسنتی'' میری سنت کو لازم پکڑو۔ یہ نہ سمجھو کہ یہ تو سنت ہے۔ سنت تو ہے مگر کس کی' یہ تو حضُور کا کرم ہے کہ آپ نے اپنے فعل کو فرض نہیں کیا۔ سُنَّت کا درجہ رکھا تاکہ کسی وجہ سے ضرورتاً رہ جائے تو اس کی قضا نہیں۔ سُنَّت کو حقارت کی نظر سے دیکھنا کُفر ہے۔ حضورعلیہ ﷺ کے تمام افعال و ادائیں اللہ کو محبوب ہیں۔ ہمارے لئے کچھ فرض ہیں' کچھ سنتیں' کچھ مستحب اور بعض میں رُخصت دی گئی ہے کہ کرو تو ثواب ہے نہ کرو تو ثواب نہیں۔ مثلاً نوافل۔ اللہ تعالیٰ نے سرورِ انبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کی تشریف آوری کی خبر دی اور فرمایا ''لقد جاء کم'' یعنی یقیناً تشریف لائے تمہارے پاس وہ رسول' جو رسولوں کے رسول' وہ رسول جس کی تشریف آوری کے لئے حضرت ابراہیم علیہ السلام

نے کعبہ کی تعمیر کے بعد جنابِ باری میں عرض کیا جیسا کہ ارشاد ہوتا ہے: ''واذ یرفع ابراھیم القواعد من البیت واسمٰعیل ربنا تقبل منا انک انت السمیع العلیم'' کہ جب ابراہیم اور اسمٰعیل علیہما السلام بیت اللہ کی تعمیر کر چکے تو عرض کیا کہ اے ہمارے رب اسے ہم سے قبول فرما لے جیسا کہ تُو سنتا اور جانتا ہے۔ دیکھو کتنا اخلاص ہے کہ نہ وہاں کوئی پروپگینڈہ ہے نہ کوئی دیکھنے والا ہے نہ کوئی اخبار ہے۔ صرف باپ بیٹے بنا رہے ہیں۔ اس لئے مسجد کی تعمیر میں خُلُوص ہونا چاہیئے صرف اللہ کی رِضا کے لئے کرے۔ جب باپ بیٹا لَق و دَق میدان، جنگل بیابان میں خانہ کعبہ کی تعمیر کر چکے تو فرمایا کہ اے اللہ اس کو قبول فرما لے تُو ہی سنتا اور جانتا ہے خالص تیری ذاتِ گرامی کے لئے کیا ہے۔ اِلٰہی ہم نے گھر تو بنا لیا لیکن گھر بے چراغ ہے۔ اس میں اس چراغ کی ضرورت ہے، جو سراج منیر ہے فرمایا ''ربنا وبعث فیھم رسولا'' اے ہمارے رب اس رسول کو بھیج جس کی تابشیں اور انوار و برکات گھر گھر پہنچ جائیں اور عالَم و عالمیان کو روشن و مُنَوّر کر دے۔ بھیج اس رسولِ مطلق و مُعَظّم اور وہ رسولِ مُعَظّم کو جن کی رسالت محدود نہیں، بلکہ وہ شرقیوں کے بھی رسول، غربیوں کے بھی رسول ہیں۔ جس طرح خانہ کعبہ دُنیا میں ایک ہی عمارت ہے لہٰذا

ایسے یکتا کے لئے ایسی ہی یکتائی ہو۔ وہ رسولِ معظم تشریف لے آئے جو وہ نہ ہوتے تو نہ آسمان ہوتا نہ زمین نہ عرش نہ کرسی نہ لوح نہ قلم نہ جنّت نہ دوزخ۔ ربّ العزت فرماتا ہے حدیثِ قدسی ہے کہ "لولاک لما خلقت الجنه" اگر آپ کو پیدا نہ کرتا تو جنت بھی پیدا نہ کرتا۔

ہے انہیں کے دم قدم سے باغِ عالم میں بہار
وُہ نہ تھے عالَم نہ تھا گروُہ نہ ہوں عالم نہ ہو

جب تک جسم میں رُوح ہوتی ہے جسم زندہ رہتا ہے۔ اگر روح نہ ہوتو سارا نظام درہم برہم ہو جاتا ہے۔

وُہ جو نہ تھے تو کچھ نہ تھا وُہ جو نہ ہوں تو کچھ نہ ہو
جان ہیں وہ جہان کی جان ہے تو جہان ہے

حضور پُرنور ﷺ سارے عالَم کی رُوح ہیں۔ حضور کی بہاریں کون سی ہیں۔ حضور کی بہاریں اولیاء اللہ، عُلَماء، صُلَحاء جیسے غوثِ اعظم، قطب العالم اور خواجہ غریب نواز، بابا صاحب اور تاج الاولیاء داتا صاحب رحمۃ اللہ علیہم۔ معاذ اللہ حضور نہ ہوں، خدانخواستہ مر کر مٹی میں مل گئے۔ جیسے مخالِف کہتے ہیں تو سارا عالم درہم برہم ہو جائے، جب تک حضور بقعہ عدم سے عرفاتِ وجُود میں تشریف نہیں لائے۔ مقام

کنت کنزاً مخفیا میں تھے۔ اللہ تعالیٰ حدیثِ قدسی میں فرماتا ہے کہ میں ایک چھپا ہوا خزانہ تھا کوئی تھا ہی نہیں جانے گا کون۔ عالمِ صفات نے تقاضا کیا کہ آپ خالق ہیں تو مخلوق بھی ہو۔ رازق ہیں تو مرزوق بھی ہو۔ مالک ہیں تو مملوک بھی ہو۔ تمام صفتوں نے تقاضا کیا کہ آپ خالق و رازق سبھی کچھ ہیں لیکن اس کے مظاہر نہیں تو فرمایا فخلقت الخلق یعنی خلق کو پیدا کیا۔ عالمِ وجود میں جس کو سب سے پہلے پیدا کیا وہ نورِ پاکِ مصطفیٰ ہے۔ ثانیاً بالعرض سب سے پہلے اللہ نے اپنے نور سے نُور پاک مصطفیٰ کو پیدا کیا۔ اس کا نُور تو نُورِ حقیقی ہے۔ جس کی تجزی بھی نہیں تقسیم بھی نہیں۔ لیکن جیسے پرتو پڑتا ہے۔ مثلاً ایک شمع سے دوسری شمع روشن کی اور دوسری سے تیسری یہاں تک کہ لاکھوں شمعیں روشن کیں تو پہلی میں سے کیا گھٹا۔ رب تبارک و تعالیٰ جو موجود حقیقی ہے اس نے اپنے وجودِ حقیقی کے پرتو سے محمد مصطفیٰ ﷺ کو موجود کیا۔ یعنی عالمِ ایجاد میں سب سے پہلے موجود محمد مصطفیٰ ﷺ ہیں۔ وہ تو موجودِ حقیقی ہے اور یہ مخلوقِ موجود۔ یعنی موجودات کی ایک ابتدا بھی ہے۔ کائنات محصور ہے، متناہی ہے اس کی ابتدا بھی ہے انتہا بھی۔ حضور ﷺ نے خود فرمایا "اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰہُ نُوْرِی" سب سے پہلے اللہ نے میرا نُور کرامت ظہور پیدا فرمایا جو پرتو ہے نور

الٰہی کا۔ اس نور کا پرتو جس کی تجزی ہے نہ تقسیم اور نہ دوئی۔ وہی اول ہے وہی آخر ہے۔

گمانِ امکاں کے جھوٹے نکتو تم اوّل آخر کے پھیر میں ہو
محیط کی چال سے تو پوچھو کِدھر سے آئے کِدھر گئے تھے

شیخ محقق شیخ عبدالحق محدِّث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ "مدارج النبوت" میں فرماتے ہیں کہ "ھو الاول ولآخر والظاھر والباطن وھو بکل شئی علیم" جس طرح اللہ تعالیٰ کی حمد ہے اسی طرح حضور ﷺ کی نعت بھی ہے۔ "ھو الاول" یعنی اللہ اول ہے۔ یہ اول ایک دو تین کا اول نہیں بلکہ جو اکائی دہائی سے پاک اور مُنزّہ ہے۔ وہ اول کہ "لاشئی قبلہ ولا بعدہ" وہ اولِ حقیقی ہے جو تمام مخلوقات کا خالق و مالک ہے۔ یہ جو ہم اول کہتے ہیں یہ ہمارے الفاظ ہیں۔ ہم حادث ہیں اور ہمارے منہ سے جو لفظ نکلے گا حادث ہوگا۔ اسی لئے علماء فرماتے ہیں کہ جو ہم کہتے ہیں اللہ یہ لفظ حادث اور اس کا مصداق قدیم ہے۔ جیسی مشین ہوگی ویسے ہی پرزے ڈھل ڈھل کر نکلیں گے وہ بھی حادث ہوں گے۔ لیکن اللہ تعالیٰ اس سے پاک ہے۔ ہم حادث ہیں ہمارا لکھنا' پڑھنا' سننا سب حادث ہے۔ لیکن جو لکھا گیا' پڑھا گیا اور سنا گیا وہ قدیم ہے۔ رب العزت فرماتا ہے

''ھوالآخر'' یعنی وہی آخر ہے۔ یہاں تک کہ ساری کائنات فنا ہو جائے گی اور وہ باقی رہ جائے گا۔ فنا سب پر طاری ہوگی۔ یہاں تک کہ عزرائیلؑ جو سب کی رُوح قبض کرتے ہیں اُن سے یہ فرمایا جائے گا کہ اب کون باقی رہ گیا ہے۔ کہیں گے کہ الٰہی تُو اور مَیں۔ حکم ہوگا ''مت'' یعنی تُو بھی مر جا۔ حضرت عزرائیلؑ کو موت آ جائے گی۔ پھر رب العزت فرمائے گا۔ ''لمن الملک الیوم'' یعنی آج مُلک کس کا ہے۔ جو دعویٰ کرتے تھے کہ پاکستان ہمارا ہے۔ ہندوستان ایران ہمارا ہے۔ کوئی ہو تو جواب دے۔ خُود ہی فرمائے گا۔ ''للّٰہ الواحد القھار'' یعنی اللہ واحد وقہار کے لئے۔ پھر اسی تجلّیات سے مخلوقات کو پیدا فرمائے گا۔ اور فرماتا ہے ''الظّاھر والباطن'' وہ ظاہر ہے تو ایسا ظاہر کہ

برگ درختان سبز در نظر ہوشیار
ہر ورق دفتر یست معرفت کردگار

عارفانہ نظر سے دیکھو تو درخت کا ہر پتہ معرفتِ کِردگار کا دفتر ہے۔

ہر گیا ہے کہ از زمین روید
وحدہ لا شریک لہ گوید

جو سبزہ اُگاتا ہے وُہ توحید کا سبق دیتا ہے۔ انسان زمین میں دانے بچھاتا ہے۔ اور پانی ڈالتا ہے گویا جو اپنے پاس تھا۔ وہ زمین میں ڈال کر گلا دیتا اور سڑا دیتا ہے۔ پھر وہ حی وقیوم کی قدرت سے اس دانے سے جو بالکل بوسیدہ ہوگیا تھا' سڑ گل گیا تھا کرہ پھُوٹتا ہے اور سبق توحید پڑھتا ہوا نکلتا ہے کہ اے غافل تُو نے اپنی دانست میں مجھے سڑا گلا دیا تھا۔ لیکن اس حیی وقیوم نے پھر مجھے پیدا کر دیا۔ پھر وحدت کثرت کی طرف آتا ہے۔ پہلے ایک سنبلہ پھر ہر سنبلہ سے سات سو دانے ''فی کل سنبلة مائة حبة'' یہ اس کی شان ہے کہ ظاہر ہے تو اتنا ظاہر کہ ذرّہ ذرّہ سے عیاں ہے۔

بے حجابی یہ کہ ہر ذرّے سے جلوہ آشکار
اس پہ گھونگھٹ یہ کہ صُورت آج تک نادیدہ ہے

رب تعالیٰ شکل وصُورت سے پاک ہے۔ گھونگھٹ سے مراد حجاب ہے۔ رب تعالیٰ کا حجاب نُور ہے۔

ہے شدت وضوع سے آنکھوں سے مختفی
بے پردگی حجاب ہے اُس بے حجاب کی

یعنی اس کی بے حجابی جو ہے وہی اُس کا حجاب ہے

رب تعالیٰ فرماتا ہے ''لقد جاء کم'' یعنی آیا تمہارے پاس وہ

رسولِ مُطلق جن کی رِسالت محدود نہیں بلکہ جو تمام اقوامِ عالم کے لئے تمام کائنات تمام وحوش و طیور تمام چرندوں پرندوں کے لئے ذرّہ ذرّہ کے لئے رسول ہیں۔ وہ صرف رسولِ بشر ہی نہیں بلکہ جنّات کے اور ملائکہ کے بھی رسول ہیں۔ حضور ﷺ نے ہر ایک کو ان کے مناسب احکام سے آگاہ فرمایا۔ حضور ان کے لئے نذیر اور بشیر ہیں۔ یہاں آنا کون پسند کرتا تھا جب عالمِ ارواح میں اِشتباہ پیش کیے گئے۔ اور فرمان ہوا کہ ہر رُوح اپنی شبیہ میں داخل ہو۔ انبیاء علیہم السلام جن کا مقام بلند و بالا ہے اِس عالمِ شبیہ میں آنا کیسے پسند کرتے۔ حضور نے ترغیب دی کہ جاؤ تاکہ تمہارے کمالات کا اظہار ہو۔ تم کو تبلیغ و اشاعت کا ثواب ملے۔ اور تمہارے مراتب بڑھیں۔ اگر فرشتوں کی طرح رہو گے تو ترقی نہ کرسکو گے کیونکہ فرشتے ترقی نہیں کرتے۔ حضور کی ترغیب پر انبیاء علیہم السلام نے اس عالمِ شبیہ میں آنا گوارا کیا۔ حضور پُرنُور ﷺ نے فرمایا کہ مَیں حضرت ابراہیم علیہ السّلام کی دُعا کا نتیجہ ہوں اور میں حضرت آمنہؓ کے خواب کی تعبیر ہوں۔ کعبہ مُعظّمہ قلب ہے یعنی کہ مرکزِ عالم ہے۔ قاعدہ ہے کہ مرکز سے جتنے خطُوط جاتے ہیں مساوی ہوتے ہیں۔ مرکز میں حضور کو اس لئے بھیجا کہ حضور کی تعلیم ساری کائنات میں یکساں پہنچے۔ حضور نے خود فرمایا

ہے کہ کوئی چیز ایسی نہیں جو مجھے رسول نہیں جانتی۔ ما من شئی الا یعلم انی رسول اللہ الامردت الجن والانس او کمال قال" یعنی سوائے سرکش جن و انس کے کوئی شے ایسی نہیں جو نہ جانتی ہو کہ آپ اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں (جو کلمہ پڑھ کر حضور ﷺ کو کوستے ہیں۔ آپ کے علم کو جانوروں سے تشبیہ دیتے ہیں اور آپ کے علم کو شیطان کے علم سے کم بتاتے ہیں، وہ انہیں کیا جانیں)۔

کرے مصطفیٰ کی اہانتیں کھلے بندوں اس پہ یہ جراُتیں
کہ میں کیا نہیں ہوں محمدیؐ ارے ہاں نہیں ارے ہاں نہیں

جو حضور کی توہین کر رہا ہے اور کلمہ پڑھ رہا ہے سمجھو کہ یہ کلمہ اس کو دھوکہ دے رہا ہے۔ کلمہ اس کا معتبر ہے کہ کلمہ پڑھنے کے بعد کلمے والے کو جانے اور یہ سمجھے

سر تا بہ قدم ہے تن سلطان زمن پھول
لب پھول دہن پھول ذقن پھول بدن پھول

غرض حضور بے عیب ہیں جہاں عیب کی گنجائش ہی نہیں۔ یہ لوگ ان میں عیب نکالتے ہیں کہتے ہیں کہ حضور کو دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہیں۔ رب فرماتا ہے کہ میں ایک چھپا ہوا خزانہ تھا تو میں نے خود چاہا کہ پہچانا جاؤں "فاحببت ان اعرف" میں نے چاہا کوئی مجھے

کہے یا کریم، یا اللہ، یارزاق تو جب میں نے خود پسند کیا کہ اظہار ہو تو فخلقت الخلق یعنی میں نے خلق کو پیدا کیا۔ یعنی نورِ پاکِ مصطفےٰ سب سے پہلے عدم سے وجود میں آیا۔ اس نور کو متصف کیا نبوّت سے جو جامع جمیع کمالات ہے۔ اسی لئے ترمذی میں ایک حدیث ہے کہ حضور سے عرض کیا گیا کہ نبوّت آپ کو کب عطا ہوئی "متیٰ وجبت لک النبوۃ" آپ چالیس سال مکہ معظمہ میں تشریف فرما رہے لیکن کسی نے نہیں جانا کہ آپ نبی و رسول ہیں۔ فرمایا جتنے انبیاء ہیں وہ پیدائشی نبی ہوتے ہیں۔ البتہ اظہار اس وقت ہوتا ہے جب حکم ہوتا ہے کسی نے مہد پرورش میں اعلان کیا "قال انی عبداللّٰہ" اور کسی نے کسی زمانے میں۔ حضور کا دائرہ تبلیغ بڑا وسیع تھا۔ اس لئے حضور چالیس سال تک جائزہ لیتے رہے کہ کس میں کیا خامی ہے۔ کون حجر و شجر کا پجاری ہے۔ کون سود خور ہے، شرابی ہے، پھر سارے نقائص کا جائزہ لیا اور کوہِ صفا پر کھڑے ہو کر فرمایا "یا ایھا الناس انی رسول اللّٰہ الیکم جمیعا" الناس میں علماء فرماتے ہیں کہ آدم علیہ السلام بھی شامل ہیں۔ فرمایا اے لوگو! میں تم سب کی طرف بھیجا گیا ہوں۔ میں سب کے لئے مُعلّم ہوں، مُبشّر ہوں، میں ہی ابراہیم علیہ السلام کی دعا کا نتیجہ ہوں۔ آدم سے عیسیٰ تک ایک لاکھ چوبیس ہزار

انبیاء نفسِ نبوّت میں مساوی ہیں۔ ''لا نفرق بین احد من رسله'' کہ ایمان لانے میں ہم ان میں کوئی فرق نہیں کرتے۔ جو رسول ہیں ان میں سے کچھ سارے عالم کے لئے کوئی قریہ کے لئے بھیجا گیا۔ اور بعض کو بعض پر فضیلت دی ''تلک الرسل فضلنا بعضهم علٰی بعض'' کسی کو کلیم اللہ کا لقب عنایت کیا ''منهم من کلمه اللّٰه'' جیسے مُوسیٰ علیہ السلام سے اور کسی کو درجوں بلندی عطا کی۔ ''ورفع بعضهم درجات'' جیسے حضور ﷺ کو کہ آپ کی رفعت و بلندی کو کون جانے۔ بعضہم سے مراد سبز گنبد کے بادشاہ ہیں جو بعد از خدا بزرگ توُئی قصّہ مختصر کے مِصداق ہیں۔ اُلُوہیت اور لوازمِ اُلُوہیت کے سواء جتنے کمالات ہیں حضور ﷺ اُس کے جامع ہیں۔ علاّمہ بوصیریؒ فرماتے ہیں ''فانصب الیٰ ذاته ماشئت من شرف'' یعنی جو بھی کمال تیرے تَصَوُّر میں کمال ہو اُسے حضور کی طرف منسوب کر۔ کُھلی اجازت دے رہے ہیں۔ ماشئت یعنی ہر وہ کمال جو تیرا ایمان بتائے ان کی طرف منسوب کر۔ کمال وہی ہے جو حضور کے ہاں سے نکل کر آئے۔ حضور کو کسی سے شرف حاصل نہیں سوائے رب تعالیٰ کے۔ تمام عالَم و عالمیان کو حضور سے شرف حاصل ہے۔ بلکہ نبوت و رسالت حضور سے مُشرّف ہوئی۔

منزہ عن شریک فی محاسنہ
فجوہر الحسن فیہ غیر منقسم

حضور کو جو کمالات حاصل ہیں اس میں کوئی شریک نہیں۔ جوہر فرد ہیں۔ ان کی کوئی مثال نہیں' کوئی نظیر نہیں۔

پھرے زمانے میں چار جانب نگار یکتا تمہیں کو دیکھا
حسین دیکھے جمیل دیکھے پر ایک تم سا تمہیں کو دیکھا

جبرئیل علیہ السلام نے تمام انبیاء و ملائکہ کو دیکھا

آفاق ہا گردیدہ ام
مہر بتاں ور زیدہ ام
بسیار خوباں دیدہ ام
لیکن تو چیزے دیگری

حضور ابوالارواح ہیں۔ آدم علیہ السلام تو چہرے مُہرے کے باپ ہیں۔ بشر کہتے چہرے مُہرے کو۔ ظاہر نقشہ آدم علیہ السلام سے چلا ہے۔ لیکن تمام عالمؑ و عالمیان کی روح کون ہے۔ روح الارواح یعنی حضور ﷺ ہیں۔ یہ روح الارواح اور وہ ابُوا جساد ہیں۔ حضور ﷺ نے فرمایا میری رُوح کو سب سے پہلے پیدا فرمایا۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ''انی خالق بشرا من طین فاذا سویتہ و نفقت فیہ من روحی

فقعوله ساجدین'' بشر تو اب پیدا ہو رہا ہے۔ حضور تو بشر سے بھی پہلے کے ہیں۔ بشر تو حضور کے سامنے بن رہا ہے۔ جیسے گھر پہلے بناتے ہیں۔ پھر گھر میں آتے ہیں۔ پھر فرشتوں سے کہا جب میں ٹھیک بنا لوں تو تم سب اس کو سجدہ کرنا۔ اور اس خاص روح کی تعظیم بجا لانا۔ ملائکہ کے جو شایان شان سجدہ تھا وہ کیا تھا۔ شیطان بھی فرشتوں سے ملا جلا تھا اس لئے سب کو حکم ہوا۔ اگرچہ ہم جنس نہیں اور جنات میں سے تھا لیکن فرشتوں کی صفت اس میں تھی۔ ''فسجد الملئکة کلهم اجمعون'' تمام ملائکہ نے سجدہ کیا سوائے ابلیس کے جو شقی ازلی مردود لم یزلی تھا۔ اس نے سجدہ نہیں کیا۔ سجدہ عبادت تو ہر دین میں حرام رہا لیکن سجدۂ تعظیمی بھی جائز نہ تھا۔ یوسف علیہ السلام کے واقعہ میں بھی برادرانِ یوسف نے بھی سجدہ کیا۔ ''خرو له سجداً'' وہ خواب کی تعبیر تھا۔ ''هذا تاويل الرّويا'' حضور نے فرمایا اگر غیرِ خدا کے لئے سجدہ جائز ہوتا تو عورت کو حکم ہوتا کہ شوہر کو سجدہ کرے۔ سجدۂ عبادت تو شرک ہے اور سجدۂ تعظیمی بھی حرام ہے لیکن:

بے خودی میں سجدۂ در یا طواف
جو کیا اچھا کیا پھر تجھ کو کیا

ایک شخص بے خود ہے آپے سے باہر ہے اور داتا صاحبؒ کے در

سے لپٹ جائے اور بوسہ دیکر طواف کرے تو تمہیں کیا۔ تمہیں ہوش ہے کہ نہیں۔ اگر ہے تو مت کرو۔ تم تو پیکرِ خُود داری بنے ہوئے ہو تو جب قصداً کرو گے تو تمہیں حکم سُنایا جائے گا۔ جو بے خُود ہوں' بے خُودی میں سجدہ کریں تو انہیں کچھ نہ کہا جائے گا۔ اگر ہوش میں رہ کر ضابطۂ شریعت کے خلاف کوئی حرکت کرو گے تو منع کیا جائے گا۔ یہ دیکھا جائے گا کہ بے خُود ہو یا باخُود۔ اگر باخُود ہوئے تو تازیانے لگیں گے۔ اور بے خُود صاحبِ حال ہے۔

نے زتارو نے زچوب و نے زپوست
او کجا می آید زآواز دوست

ارشاد ہوتا ہے "عزیز علیه ما عنتم" یہ وہ رسول ہیں جس رسول پر شاق گزرتا ہے تمہارا تکلیف و مُشقّت میں پڑنا۔

ما اُوذِیَ نَبِی" کَمَا اُوذِیتُ

حضور ﷺ رُوحِ عالم ہیں اور جسم کے اعضا کو تکلیف ہوتی ہے تو رُوح کو بھی تکلیف ہوتی ہے۔ اس لئے حضور ﷺ نے فرمایا۔ جتنی ایذا مجھے دی گئی ہے کسی نبی کو نہیں دی گئی۔

ایک جان بے خطا پر دو جہاں کا بار ہے

کوئی کہے کہ زکریا علیہ السّلام پر آرا چلایا گیا' ایُوبؑ کو تکلیف پہنچی

باوجود اس کے حضورعلیہ ﷺ فرماتے ہیں کہ کسی نبی کو اتنی اذیت نہیں دی گئی جتنی کہ مجھ کو۔ تو اس کی وجہ یہ ہے کہ قیامت تک حضور کی اُمّت ہے شریعت ہے۔ جتنے گناہ ہم کرتے ہیں تو حضور کو اس کی اذیت ہوتی ہے۔ اگر بیٹا پکڑا گیا تو باپ کو اذیت ہوتی ہے۔ تو نماز ہم چھوڑتے ہیں روزہ ہم چھوڑتے ہیں زکوٰۃ ہم نہیں دیتے تو سزا ہم کو ہوگی لیکن حضور کو بھی اذیت ہوگی کہ اُن کا ہوکر زکوٰۃ نہیں دیتا، حج کو نہیں جاتا۔ باپ دیکھے کہ بیٹا نقشِ قدم پر نہیں چلتا تو اُسے رنج ہوتا ہے۔ حضور ابُوالارواح ہیں یعنی تمام عالَم و عالمیان کی رُوح۔ اور روح کو اذیت ہوتی ہے۔ اگر پاؤں میں کانٹا چُبھ جائے تو نیند نہیں آتی۔ حضور نے فرمایا میں تمہارے لئے روزانہ ستّر بار استغفار کرتا ہوں۔ عُرفاء فرماتے ہیں کہ استغفار اس طرح ہے کہ عارف کی تین حالتیں ہیں۔ عُروج، وُقوف اور نُزول۔ عروج کے بعد وقوف ہوتا ہے یعنی ذرا ٹھہرتے ہیں۔ اور سمجھتے ہیں کہ یہ مُنتہائے کمال ہے۔ پھر آگے ترقی ہوتی ہے تو فرماتے ہیں استغفر اللہ مَیں نے اِس کو کمال سمجھا تھا پھر ترقی ہوتی ہے روزانہ ترقی ہوتی ہے اور درجوں ترقی ہوتی ہے۔ اور حضورعلیہ ﷺ کا نزولِ تام ہے۔ ''ورفع بعضھم درجت'' عرفاء فرماتے ہیں کہ حضور ہر آن عرفان کے ستّر ہزار دریا طے فرماتے

ہیں۔ اس کی دلیل یہ ہے کہ "ولا الآخرة خیر لک من الاولی" کسی نے کہا اس سے مراد قبل ہجرت اور بعد ہجرت ہے۔ کسی نے قبل بعثت اور بعد بعثت کہا۔ نہیں بلکہ وہ کیفیت جو حضور کی اس وقت ہے اگلی آن میں ستّر ہزار دریائے عرفان طے کر چکے ہوں گے۔ پھر فرماتے ہیں "حریص علیکم" تم پر حریص ہیں۔ کسی کو حرص ہے مال کی اور کسی کو عہدہ کی۔ یہ وہ محبوب ہیں جن کو حرص ہے تمہاری ترقی مراتب کی یعنی تم فرش نشین ہو عرش نشین بن جاؤ۔

فرشتہ فر و معنیٰ در طیر او
اگر ملک معنی بود سیر او

کہ فرشتے بھی نیچے رہ جائیں۔ اور حضور کی یہ تمنّا ہے کہ ایک ایک اُمّتی کو جنّت کا مالِک بنا دیں۔

عام ہیں ان کے تو الطاف شہیدی سب پر
تجھ سے کیا ضد تھی اگر تو کسی قابل ہوتا

رب فرماتا ہے "ان الذین یوذون رسول اللّٰہ لعنهم اللّٰہ فی الدنیا و الآخرة" خبردار کبھی ایسا کام نہ کرنا جس سے حضور کو اذیت ہو۔ جو لوگ حضور کو اذیت دیتے ہیں وُہ اللہ کی رحمت سے دُور ہیں۔ دُنیا میں بھی اور آخرت میں بھی۔ ہر ذرّہ کا رب حق تعالیٰ ہے تو ہر ذرہ

کے لئے حضور رحمت ہیں۔

"وما ارسلنک الا رحمة للعالمین"

رحمت پہلے ہوتی ہے۔

چوں نہ گرید ابر کے خندد چمن
تانہ گرید طفل کے جوشد لبن

جب تک بچہ نہ روئے ماں کی رحمت جوش میں نہیں آتی۔ اسی طرح حضور صلی اللہ علیہ وسلم رحمت ہیں اور بتقاضائے رحمت ربوبیت کا اظہار ہے۔ "لولاک لما اظهرت الربوبية" کہ اے حبیب تم نہ ہوتے تو میں اپنی ربوبیت کا اظہار نہ کرتا۔

مقصود ذات تست دگر جملگی طفیل
مقصود نور تست دگر جملگی ظلام

اے حبیب ہمارا مقصود تو تمہارا پیدا کرنا تھا۔ باقی سب طفیلی ہیں۔ اور تم نور ذات پرتو قدرت سے پیدا ہوئے ہو۔ اور دوسرے نور صفات سے پیدا ہوئے۔

یک چراغ است دریں خانہ کہ پرتو آں
ہر کجا می نگری انجمن ساختہ اند

حضور کی رونق افروزی بڑی رحمت ہے کہ "لقد من اللہ علی

المومنین" فرمایا یعنی ہم نے تم پر احسان کیا تو اے مومنو! کافر لائق خطاب نہیں۔ اے مومنو ہم نے تم پر احسان رکھا کیونکہ تم ان کی تعلیم سے منتفع ہوتے ہو۔ نماز پڑھتے ہو' روزہ رکھتے ہو' حج پر جاتے ہو' زکوٰۃ دیتے ہو۔ یوں تو حضور ﷺ کی تشریف آوری سارے عالم کے لئے باعثِ امتنان ہے۔ بارش تو سب پر ہوتی ہے لیکن باغبان اور کاشتکار پر زیادہ احسان ہے تو حضور رحمۃ اللعالمین ہیں لیکن احسان تم پر زیادہ ہے۔ وہ احسان کیا ہے۔ "اذ بعث فیھم رسولا" یہاں بھی "رسولا" فرمایا یعنی ہر جگہ وہی رسولِ معظم مراد ہے۔

فرش پہ تازہ چھیڑ چھاڑ عرش پہ تازہ دھوم دھام
کان جدھر لگائے تیری ہی داستان ہے

قرآن پاک میں جو تبت یدا کی سورۃ ہے وہ بھی حضور ﷺ کی شان ظاہر کرتی ہے کیونکہ دوست کے کمالات کبھی دشمن کا ذکر کر کے بیان کئے جاتے ہیں۔ ابوجہل اور ابولہب کا ذکر بھی حضور کی شان کے لئے ہے۔ فرمایا "تبت یدا" دونوں ہاتھ ٹوٹ گئے خبیث کے کیونکہ ایک گالی دی تھی حضور کو' حالانکہ چچا تھا۔ لیکن یہاں چچا بھتیجے کا ذکر نہیں۔ یہ تو محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔ اور اس نے ذرا توہین کی تو اس کے دونوں بازو ٹوٹ گئے' قوتِ علمی بھی گئی قوتِ عملی بھی برباد

ہوئی۔ دُنیا بھی برباد آخرت بھی برباد۔ اس کے ساتھ اس کی بیوی اُمّ جمیل' جو خبیثہ چچی کہلاتی تھی اور کانٹے بچھاتی تھی حضور کے راستے میں "فی جیدھا حبل من مسد" پھر فرمایا "بالمومنین روف الرحیم" مومنوں پر بہت مہربان اور رحم دل۔ "فان تولو" اے محبوب یہ اگر اب بھی میرے احسانات کو نہ مانیں تو تمہارا کیا بگڑتا ہے۔ کوئی مانے یا نہ مانے تمہاری نُبوّت تمہاری رِسالت اور محبوبیت میں کیا فرق آئے گا۔ آپ کو محبوب ہونا ان پر تو مَوقُوف نہیں کہ وہ مانیں تو آپ محبوب ہوں۔ آپ تو مانے ہوئے چُنے ہوئے مُصطفیٰ ہو مُجتبیٰ ہو پہلے ہم نے چُن لیا۔ تو آپ فرما دیجئے "حسبی اللّٰہ" میرا رب مجھے کافی ہے ہر بات کے لئے' میری تعریف کے لئے بھی۔ "لا الہ الا ھو" اس کے سوا کوئی مستحقِ عبادت نہیں۔ "علیہ توکلت" میں اسی پر بھروسہ کرتا ہوں تم پر تھوڑا ہی کرتا ہوں۔ "وھو رب العرش العظیم" اس رب پر بھروسہ کرتا ہوں جو عرشِ عظیم کا مالِک ہے۔

——— تمت بالخیر ———

اداره کی ایک اہم پیشکش

صَلوٰۃُ اَھْلِ السُّنَّۃِ فِیْ اَحَادِیْثِ نَبِیِّ الرَّحْمَۃِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

المعروف

# امام الانبیاء ﷺ کی نماز

جس میں نماز پنجگانہ قرآن وحدیث کی روشنی میں، طہارت صغریٰ وکبریٰ، وضو، غسل تیمم، اوقات نماز، اذان واقامت، تکبیر تحریمہ تا سلام، بعدہٗ بلند آواز سے ذکر ودرود کا جواز، نماز قصر، شرعی مسافت، بیس رکعت تراویح وعیدین کا طریقہ، نماز جنازہ وغیرہ تمام مسائل ضروریہ کا بیان بحوالہ قرآن وحدیث سے بادلائل نقل کیا گیا ہے۔

تصنیف لطیف:

مولانا ابوسعید محمد سرور قادری گوندلوی

(ایم۔اے اسلامیات، فاضل تنظیم المدارس پاکستان)

باہتمام: شیخ محمد سرور اویسی

ناشر:

اویسی بک سٹال جامع مسجد رضائے مجتبیٰ پیپلز کالونی گوجرانوالہ

Mob :0333-8173630

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حضرت فقیہِ اعظم رحمہ اللہ کے اُستاذِ مکرم

مفتیِ اعظم سیّد ابُوالبرکات رحمہ اللہ

# اپنے مکاتیب کے آئینے میں

صاحبزادہ محمد محبّ اللہ نوری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

وعلیٰ الک واصحابک یا حبیب اللہ

# انتساب

**مکتوب نگار --- اور --- مکتوب الیہ**

----- یعنی -- ---

سید المفسرین، سند المحدثین، امام اہل سنت، حضرت

علامہ ابو البرکات سید احمد شاہ صاحب قادری

----- اور -----

حجۃ الاسلام، علامہ زماں، محدث دوراں، فقیہ اعظم پاکستان

حضرت علامہ ابوالخیر مفتی محمد نور اللہ نعیمی قادری

**قدس سرھما کے حضور**

جن کے انوار و برکات سے ہزاروں سینے علم و معرفت کے گنجینے بنے

**شاہاں چہ عجب گر بنوازند گدا را**

محتاج کرم

محمد محب اللہ نوری

# تقدیم

پیرزادہ اقبال احمد فاروقی

انسانی زندگی میں باہمی رابطے کا قدیم ترین ذریعہ خط و کتابت رہا ہے۔ انسانی زندگی کے آغاز سے دوریوں کو قریب تر کرنے کے لئے خط و کتابت نے بڑا اہم کردار ادا کیا ہے اور اس کی اہمیت کسی زمانہ' کسی دور یا کسی قوم میں کم نہیں ہوئی۔ ہمیں قرآن کریم کے بیان کردہ قدیم دور میں حضرت سلیمان علیہ السلام کا ملکہ سبا کو خط لکھنا اور اس میں پیغام رسانی اور دعوت ایمانی کی جو مثال ملتی ہے' وہ خط و کتابت کی اہمیت اور افادیت پر بڑی عمدہ مثال ہے۔ جہاں زبان و بیان کی حدود ختم ہو جاتی ہیں' وہاں خط و کتابت کا آغاز ہو تا ہے اور خط و کتابت ہی انسان کے کھوئے ہوئے رابطوں کو بحال کرتی ہے-----

تاریخ کے مختلف ادوار میں خط و کتابت کی بے شمار مثالیں ملتی ہیں' جہاں جنگ و جدال' صلح و آشتی' مہر و محبت' وعظ و نصیحت اور دوسرے ہزاروں معاملات کے سلجھانے میں بنیادی کردار ادا کیا ہے-----

اسلام کے آفتاب قدس کی ضیاء باریوں کا آغاز ہوا تو سرکار دوعالم ﷺ نے

بادشاہان وقت اور سربراہان ممالک کو اسلامی دعوت کے لئے جو خطوط لکھے' وہ اسلامی تاریخ کا ایک اہم باب ہے۔ حضور سید الانبیاء ﷺ کے فرامین مکتوبات کی شکل میں ہی مختلف اقوام عالم کو ارسال کیے گئے اور ان مکتوبات کے اثرات تاریخ عالم پر مرتب ہوئے۔ حضور نبی کریم ﷺ کی اس تربیت کی روشنی میں امیر المؤمنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے انسانوں کو ہی نہیں' دریائے نیل کو جو خط لکھا' وہ مکتوبات کی تاریخ میں ایک منفرد اور اہم مثال ہے-----

ہم اقوام عالم اور دوسرے مذاہب سے ہٹ کر اسلامی تاریخ کے ان خطوط اور مکاتیب پر نظر ڈالتے ہیں تو تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ مسلمانوں نے انسانی اصلاح و فلاح کے لئے جنگ و قتال اور شمشیر و سناں سے اتنا کام نہیں لیا' جتنا مکتوبات اور خطوط سے لیا ہے-----

اسلام کے نامور اہل علم و فضل نے خط و کتابت کے ذریعہ چاردانگ عالم میں دینی اور اخلاقی روشنیوں کو پھیلایا اور اگر ہم اپنے دینی ادب پر نگاہ ڈالیں تو یوں محسوس ہوتا ہے کہ ہمارے علماء و مشائخ نے مکتوبات کا ایک بے شمار ذخیرہ چھوڑا ہے' جس سے وہ انسانی معاشرہ کی ترتیب میں کام کرتے رہے ہیں-----

برصغیر پاک و ہند میں حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنے مکتوبات سے اکبری الحاد کی تاریکیوں کو روشنیوں میں تبدیل کر دیا۔ آپ کے مکتوبات کے تین ضخیم دفتر آج بھی اصلاح احوال امت کی تاریخ میں ایک مرقع دکھائی دیتے ہیں۔ آپ نے اپنے مکتوبات سے امرائے سلطنت اور اعیان مملکت ہی کی سوچ کا رخ نہیں بدلا بلکہ وقت کے علماء و مشائخ کے علمی اور روحانی مسائل کو بھی حل کیا ہے۔ حضرت مجدد الف ثانی کے اس انداز تبلیغ کو

سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ نے اپنایا اور ہم دیکھتے ہیں کہ مکتوبات معصومیہ' مکتوبات شامیہ' مکتوبات شاہ ولی اللہ اور مکتوبات شاہ غلام علی قدس سرہم علم و روحانیت کے قبالے بن کر اصلاح احوال میں اہم کردار ادا کرتے رہے ہیں اور اس طریق کار کو صدیاں گزرنے کے باوجود اہل علم و فضل کے ہاں رواج ہے-----

علمائے کرام اور مشائخ عظام ذاتی مکتوبات میں بھی اپنے شاگردوں اور مریدوں کی علمی اور روحانی تربیت کرتے ہیں۔ ایسی ہزاروں مثالیں موجود ہیں' جہاں اساتذہ اور مشائخ نے اپنے روحانی اور علمی شاگردوں اور مریدوں کو اپنے خطوط سے روحانی اور علمی مشکلات حل کرنے کے ساتھ ساتھ دنیاوی معاملات میں بھی راہنمائی فرمائی ہے-----

لاہور میں مرکزی دارالعلوم حزب الاحناف ایک اہم دینی ادارہ ہے' جہاں سے سینکڑوں نہیں ہزاروں علماء کرام دینی تربیت پاکر فارغ ہوئے اور ملک کے مختلف مدارس اور مساجد میں دینی خدمات سرانجام دے رہے ہیں۔ دارالعلوم حزب الاحناف لاہور کی بنیاد حضرت مولانا سید دیدار علی شاہ الوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ۱۹۲۶ء میں رکھی اور ایک عرصہ تک دینی تعلیم کو فروغ دینے میں مصروف رہے۔ ان کے نامور فرزند علامہ سید ابوالبرکات سید احمد قادری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اس دارالعلوم کو ملک کی ایک بلند پایہ درس گاہ بنا دیا اور ایسی علمی بساط بچھائی' جہاں سے ہزاروں طلباء دولت علم و فضل سے مالا مال ہو کر نکلے۔ انہیں ایام میں حضرت علامہ مفتی محمد نور اللہ صاحب قدس سرہ العزیز ایک عرصہ تک اسی خرمن علم و فضل سے اپنا دامن طلب بھرتے رہے ہیں-----

• فقیہ اعظم علامہ ابوالخیر محمد نور اللہ قدس سرہ العزیز' حضرت مولانا دیدار علی شاہ الوری کے نامور شاگرد تھے' استاذ گرامی کی وفات کے بعد آپ نے علامہ ابوالبرکات رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے ہمیشہ علمی رابطہ قائم رکھا اور حقیقت یہ ہے کہ اس نامور شاگرد نے اس خرمن علم و فضل سے اپنا دامن بھرا۔ علوم دینیہ سے فارغ التحصیل ہونے کے بعد آپ نے بصیر پور میں ایک دارالعلوم جامعہ حنفیہ فریدیہ کی بنیاد رکھی اور اسے ترقی دے کر بام عروج تک پہنچا دیا' آپ کے شاگردوں کا ایک وسیع حلقہ دینی خدمات کی بجا آوری کے لئے میدان عمل میں نکلا-----

فقیہ اعظم حضرت مولانا محمد نور اللہ نعیمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ذاتی ملاقاتوں کے ساتھ ساتھ خط و کتابت کے ذریعہ علمی اور روحانی راہنمائی حاصل کرنے میں کبھی کوتاہی نہیں کی۔ آپ لاہور آتے تو اپنی مادر علمی کی زیارت کرتے' حضرت علامہ ابوالبرکات کی مجالس میں وقت گزارتے' آپ سے علمی اور تنظیمی معاملات میں ہدایات حاصل کرتے اور اپنے دارالعلوم کی سالانہ تقسیم اسناد کی تقاریب میں اپنے استاذ محترم علامہ ابوالبرکات کو بصد اعزاز و اکرام دعوت دیتے-----

حضرت علامہ ابوالبرکات رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنے اس نامور شاگرد کو ہمیشہ قدر اور شفقت کی نگاہ سے دیکھا' آپ کی علمی اور اعتقادی خدمات کو سراہا' آپ کی شبانہ روز محنت کو ہدیہ تحسین پیش کیا' پھر اپنے مکتوبات میں کئی معاملات اور مسائل کو حل کرنے میں بھرپور حصہ لیا-----

حضرت فقیہ اعظم مولانا محمد نور اللہ نعیمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے جانشین اور

فرزند رشید صاحبزادہ مفتی محمد محبّ اللہ نوری مدظلہ العالی نے اپنے والد مکرم کی وفات کے بعد جب دارالعلوم حنفیہ فریدیہ بصیر پور کے انتظامی اور علمی امور کو سنبھالا تو ریکارڈ سے حضرت علامہ سید ابوالبرکات رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے بعض خطوط کو پایا۔ جناب صاحبزادہ محمد محبّ اللہ نوری صاحب نے اپنے والد مکرم کے نام ان کے استاذ مکرم کے بعض خطوط کو مرتب کر کے شائع کرنے کا ارادہ کیا ہے۔ صاحبزادہ محمد محبّ اللہ نوری صاحب معلم' مدرس اور ناظم دارالعلوم ہونے کے ساتھ ساتھ ماہنامہ "نور الحبیب" کے چیف ایڈیٹر ہیں' انہیں مکتوبات کی اہمیت کا احساس ہے' وہ استاذ و شاگرد کی خط و کتابت کی افادیت کی قدر و قیمت جانتے ہیں۔ اندریں حالات انہوں نے چند خطوط کو شائع کر کے اپنے قارئین کے لئے ایک دریچہ کھول دیا ہے کہ وہ اس دریچے سے جھانک کر استاذ مکرم کے ذاتی خطوط میں علم و فضل کی تربیت کے لئے وہ نقطے پا سکیں گے جو نہایت قیمتی ہیں۔ میں نے ان مکتوبات کو ایک نظر دیکھا ہے' بعض مقامات پر ایسے ایسے لطیف نکات سامنے آئے کہ لطف آگیا----

صاحبزادہ محمد محبّ اللہ نوری صاحب کی یہ کوشش نہایت ہی قابل قدر ہے کہ انہوں نے ان خطوط کو شائع کر کے نہ صرف استاذ اور شاگرد کے باہمی روابط کو زندہ کیا بلکہ کئی مقامات پر ہماری راہنمائی بھی کی----

اللہ تعالیٰ صاحبزادہ محمد محبّ اللہ نوری صاحب کے اس ذوق سلیم اور میری اس مختصر سی کوشش کو قبول فرمائے----

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

"خط نصف ملاقات" کا مقولہ زبان زد عام ہے' مگر اس کی حقانیت و صداقت کا اس وقت اور یقین بڑھ جاتا ہے جب کسی بزرگ' کسی عزیز یا کسی پیارے کا خط پڑھنے کو ملے-----

والد گرامی حضرت فقیہ اعظم مولانا الحاج ابوالخیر محمد نور اللہ صاحب نعیمی قدس سرہ العزیز (۱۰/ جون ۱۹۱۴ء --- ۱۵/ اپریل ۱۹۸۳ء) جب حج و زیارت کے لئے سفر مقدس پر روانہ ہوتے تو سرزمین حجاز سے ان کے عطوفت ناموں کا جس شدت سے انتظار رہتا اور پھر جب کوئی گرامی نامہ جلوہ افروز ہوتا تو اہل خانہ کے علاوہ طلباء دارالعلوم میں کس قدر مسرت کی ایک لہر دوڑ جاتی' اس کیفیت کو الفاظ و معانی میں بیان کرنا ممکن نہیں ہے----- سیدی و ابی کے معارف و حقائق سے بھرپور پیار بھرے ہر ایک کرامت نامے کا لفظ لفظ باعث تسکین قلبی بنتا-----

خلوص سے مزین تحریریں بھی زندہ ہوتی ہیں' جس طرح اہل اللہ کے حضور حاضری سے سکون میسر آتا ہے' اسی طرح ان کی تحریروں سے بھی حلاوت ایمانی اور

ذوق قلبی نصیب ہوتا ہے ---- جب کبھی دل بہت اداس ہوتا ہے تو احقر اپنی قیمتی متاع ---- مکاتیب اکابر ---- کی طرف رجوع کرتا ہے۔ مکاتیب کی دنیائے محبت و عقیدت میں گم ہو کر ایک نئی چاشنی اور نئی حلاوت ملتی ہے۔ ایک روز اسی گراں بہا "خزانے" کو دیکھ رہا تھا کہ سیدی فقیہ اعظم قدس سرہ العزیز کے نام ان کے انتہائی مکرم استاذ امام اہل سنت مفتی اعظم پاکستان حضرت علامہ سید ابوالبرکات سید احمد شاہ قادری قدس سرہ العزیز کے خطوط کا ایک بنڈل ملا' جسے احقر نے فقیہ اعظم کی حیات ظاہری ہی میں محفوظ کر لیا تھا' آج جب ان خطوط کی زیارت کی' انہیں کھول کر پڑھا اور فائل بند کیا تو خیال گزرا کہ اس حوالے سے قارئین کو بھی ان سے مستفید کر دیا جائے ----

حضرت سید ابو البرکات قادری علیہ الرحمہ قبلہ کے خطوط جہاں علم و عرفان کا گنج ہائے گراں مایہ اور معارف و معانی کا سدا بہار گلدستہ ہیں وہیں ان کے حضرت فقیہ اعظم سے تعلق خاطر پر بھی شاہد عادل ہیں ---- گلشن مکاتیب کی سیر سے پہلے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ حضرت سید صاحب قبلہ اور حضرت فقیہ اعظم کے تعلق پر تعارفی گفتگو کر لی جائے ----

حضرت سیدی فقیہ اعظم قدس سرہ العزیز کو یوں تو کئی اساتذہ سے تعلیم حاصل کرنے کا موقع ملا' تاہم ان میں سے تین کے اسماء گرامی سرفہرست ہیں:

۱ استاذ المعقول و المنقول حضرت علامہ فتح محمد صاحب محدث بہاول نگری

(۱۳۰۴ھ / ۱۸۸۶ء ---- ۱۳۸۹ھ / ۱۹۶۹ء)

۲ امام اہل سنت شیخ الحدیث والتفسیر حضرت سید ابو محمد محمد دیدار علی شاہ صاحب محدث الوری

(۱۲۷۳ھ / ۱۸۵۶ء ---- ۱۳۵۴ھ / ۱۹۳۵ء)

۳ مفتیِ اعظم پاکستان حضرت سید ابوالبرکات سید احمد شاہ صاحب
(۱۳۱۴ھ / ۱۸۹۶ء ۔۔۔۔۔ ۱۳۹۸ھ / ۱۹۷۸ء)

درس نظامی کی زیادہ تر کتب آپ نے حضرت محدث بہاول نگری سے پڑھیں' جنہیں علوم متداولہ میں یدطولیٰ حاصل تھا اور فن تدریس میں ایسی مہارت تھی کہ ان سے کسی بھی فن کی ایک کتاب کا درس لینے والے کو یہ ملکہ حاصل ہو جاتا تھا کہ اس فن کی دوسری کتب خود بخود حل ہو جاتیں اور گرہیں کھلتی چلی جاتیں۔۔۔۔۔ حضرت فقیہ اعظم نے ان کی خدمت میں تین سال تک حاضر رہ کر استفادہ کیا' پھر ان کے ایماء پر علوم اسلامیہ کی تکمیل کے لئے دیگر مدارس کا رخ کیا' تاہم حضرت محدث بہاول نگری کے وصال تک آپ نے ان سے رابطہ رکھا اور علمی استفادہ کرتے رہے۔۔۔۔۔ جو علیحدہ مستقل مضمون کا متقاضی ہے۔

علوم اسلامیہ کی تکمیل آپ نے اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کے خلیفہ اور حضرت علامہ فضل الرحمٰن گنج مراد آبادی کے شاگرد رشید امام اہل سنت حضرت محدث الوری سے کی۔۔۔۔۔ چنانچہ آپ دورۂ حدیث شریف پڑھنے والے تلامذہ سے فرمایا کرتے :

"اس بار تم مولانا نور اللہ کی طفیل پڑھ رہے ہو"

دورۂ حدیث والے سال حضرت فقیہ اعظم نے سنن نسائی اور سراجی اپنے استاذ گرامی حضرت محدث الوری کے صاحبزادے حضرت مفتی ابوالبرکات سے پڑھیں۔۔۔۔

دورۂ حدیث مکمل کرنے سے ٹھیک دو سال بعد حضرت محدث الوری کا وصال ہو گیا تھا اس لئے بعد میں زیادہ تر تعلق و ربط حضرت قبلہ ابوالبرکات سے رکھا' موصوف "سید صاحب" کے لقب سے مشہور تھے' اختصار کے پیش نظر اگلی سطور میں آپ کے لئے یہی لقب استعمال کیا جائے گا۔۔۔۔

# قدر و منزلت

حضرت سید صاحب قبلہ کا برصغیر کے مشہور علمی خانوادے سے تعلق ہے' آپ حسنی حسینی سید ہیں' سلسلہ نسب امام علی رضا رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ملتا ہے' آپ کے آباء و اجداد مشہد سے ہندوستان آئے تھے' پھر آپ کے والد ماجد نے لاہور آکر مسجد وزیر خاں کو اپنی علمی و تبلیغی سرگرمیوں کا مرکز بنایا' مسجد وزیر خاں کے قریب ہی چنگڑ محلے میں دارالعلوم حزب الاحناف قائم کیا' اس ادارے کے قیام اور فروغ و استحکام میں حضرت سید صاحب قبلہ کی انتھک محنتوں اور تدریسی کاوشوں کا بڑا عمل دخل ہے----- حضرت سید صاحب کی فقہی بصیرت اور علمی قدر و منزلت کا یہ عالم تھا کہ بڑے بڑے اکابر علماء آپ کو وقت کا امام اور مفتی اعظم تسلیم کرتے----- آپ نے درس و تدریس' وعظ و تبلیغ اور افتاء کے ذریعے وہ خدمات انجام دیں کہ باید و شاید-----

بایں ہمہ قدر و منزلت حضرت سید صاحب قبلہ میں بڑا عجز و انکسار تھا' وہ مجسمہ علم و فضل ہونے کے ساتھ ساتھ پیکر تقویٰ و طہارت بھی تھے کہ اکابر علماء نے آپ کو "سراج اہل تقویٰ" کا لقب دیا----- یوں تو آپ تمام اکابر و اصاغر اہل سنت پر بہت زیادہ شفیق و مہربان تھے لیکن اپنے تلمیذ رشید حضرت فقیہ اعظم کے ساتھ بے پناہ شفقت برتتے اور ان کی خداداد صلاحیتوں پر بڑا اعتماد فرماتے' فتویٰ نویسی اور تدریسی و علمی کاموں پر حضرت فقیہ اعظم کی حوصلہ افزائی فرماتے' دارالعلوم کے سالانہ اجلاسوں میں اکثر شرکت فرماتے اور کبھی کبھی طلبہ کے امتحان کے لئے بھی بصیر پور شریف کا دورہ فرماتے اور حضرت فقیہ اعظم کو بھی اپنے ہاں حزب الاحناف کے جلسوں کی دعوت دیتے' ایک تحریر میں فرمایا:

"فقیر کی دلی مسرت کا باعث ہو گا اگر جناب والا صعوبت سفر گوارا فرما کر اجلاس میں شرکت فرمائیں"

(مکتوب سید صاحب بنام سیدی فقیہ اعظم' محررہ ۳ / ذوالحجۃ الحرام ۱۳۸۶ھ)

## ادب

سیدی فقیہ اعظم بھی اپنے استاذ گرامی کی رضا و خوش نودی کا بڑا لحاظ رکھتے' کسی ذاتی کام کے لئے بھی لاہور جانا ہوتا تو تمام تر مصروفیات کے باوجود سید صاحب قبلہ سے ملاقات اور نذرانہ پیش کیے بغیر واپس نہ لوٹتے----- حضرت سید صاحب قبلہ کے جانشین اور لخت جگر علامہ سید محمود احمد رضوی لکھتے ہیں :

"(فقیہ اعظم کا اپنے) اساتذہ سے ادب و احترام کا یہ عالم تھا کہ جب بھی موصوف لاہور تشریف لاتے' حضرت والد گرامی سے ملاقات فرماتے اور نذر پیش کرتے----- حضرت فقیہ اعظم جب آپ کے پاس سے واپس پلٹتے تو حزب الاحناف کے مرکزی دروازے تک الٹے قدموں واپس ہوا کرتے"

(ماہنامہ نور الحبیب' فقیہ اعظم نمبر' صفحہ ۲۷۶)

اس سلسلے میں حضرت فقیہ اعظم کے مرید خاص چوہدری محمد اسحاق نوری----- جن کے ہاں آپ لاہور میں قیام فرما ہوتے' اپنا مشاہدہ بیان کرتے ہیں :

"آپ (حضرت فقیہ اعظم) جب بھی لاہور تشریف لاتے تو داتا صاحب علیہ الرحمہ کے مزار مقدس پر ضرور حاضری دیا کرتے' دوسری ضروری حاضری حضرت مولانا سید ابوالبرکات علیہ الرحمہ کے پاس ہوتی' گاڑی نکل جانے کا ڈر یا کسی اور نقصان کا اندیشہ آپ کے اس معمول میں

رکاوٹ نہ بن سکا----- سید صاحب قبلہ کی حیات اقدس میں ان کے حضور نذرانہ بھی ضرور پیش فرمایا کرتے' اگرچہ دس روپے ہی کیوں نہ ہوں' بغیر نذرانہ پیش کیے آپ نے ایک بھی ملاقات نہیں کی تھی"

(ماہنامہ نور الحبیب' فقیہ اعظم نمبر' صفحہ ۱۱۲)

اس ادب و احترام کا رنگ اس وقت دیدنی ہوتا جب حضرت سید صاحب قبلہ بصیر پور تشریف لاتے' تب ایک جشن کا سماں ہوتا' بالعموم ریل گاڑی کے ذریعے آپ کی تشریف آوری ہوتی۔ اسٹیشن سے دارالعلوم تک تمام راستہ چونے کی لکیروں سے آراستہ کیا جاتا' حضرت فقیہ اعظم' جامعہ کے اساتذہ اور تمام طلباء کے ہمراہ اسٹیشن پر استقبال کے لئے موجود رہتے' جونہی گاڑی سے سید صاحب قبلہ کی جھلک دکھائی دیتی' پوری فضا استقبالیہ نعروں سے گونج اٹھتی' گاڑی رکتی تو بڑھ کر سید صاحب قبلہ کی دست بوسی کرتے' پھر تانگہ یا کسی اور سواری میں سوار کراتے اور طلبہ و اساتذہ بشکل جلوس ساتھ ساتھ نعرے بلند کرتے جامعہ میں پہنچتے' جہاں تک مجھے یاد پڑتا ہے' سید صاحب قبلہ جب نماز کے لئے مسجد میں تشریف لے جاتے اور جوتے اتارتے تو حضرت فقیہ اعظم انہیں اٹھا کر اندر لے جاتے اور تلامذہ و مریدین کے اصرار کے باوجود یہ خدمت خود انجام دیتے----- جب تک قیام رہتا ان کے خورد و نوش اور آرام و آسائش کا ذاتی طور پر خیال رکھتے' حضرت فقیہ اعظم اپنے اساتذہ سے جس ادب و تکریم سے پیش آتے' اس کی بعض جھلکیاں جو حافظہ میں محفوظ ہیں' جب یاد آتی ہیں تو ایک قیامت گزر جاتی ہے کیوں کہ اب مہر و محبت اور ادب و احترام کی یہ کیفیات ایک خواب دکھائی دیتی ہیں-----

بلاشبہ حضرت فقیہ اعظم اپنے روحانی باپ سے وہی معاملہ کرتے جو مطلوب قرآن ہے' والدین کی اطاعت کے بارے میں حکم ربانی ہے:

و اخفض لهما جناح الذل من الرحمة----(بنی اسرائیل ۱۷: ۲۴)
"اور نرم دلی کے ساتھ ان کے لئے عاجزی سے جھکے رہنا"----

# سید صاحب قبلہ کی شفقت

حضرت سید صاحب قبلہ بھی اپنے اس تلمیذ رشید سے بے حد محبت و شفقت کا معاملہ فرماتے اور غایت درجہ تکریم فرماتے' چوہدری محمد اسحاق نوری بیان کرتے ہیں :

"حضرت سید صاحب قبلہ علیہ الرحمہ بھی آپ (فقیہ اعظم) کا بے حد احترام فرمایا کرتے تھے اور ہمیشہ اٹھ کر آپ کے ساتھ بغل گیر ہوتے----- جب آخر عمر میں آپ بے حد نحیف اور کمزور ہو گئے تو دوسروں کی مدد سے اٹھ کر استقبال فرماتے----- میں نے کبھی نہیں دیکھا کہ آپ نے بیٹھے بٹھائے مصافحے کے لئے ہاتھ بڑھا دیئے ہوں"-----

(ماہنامہ نور الحبیب' فقیہ اعظم نمبر' صفحہ ۱۱۲)

احقر کو بھی والد گرامی کے ساتھ کئی بار حضرت کی زیارت اور دست بوسی کی سعادت نصیب ہوئی' میرا اپنا مشاہدہ ہے کہ آپ حضرت فقیہ اعظم کا ہمیشہ کھڑے ہو کر استقبال کرتے اور ان کی آمد پر بے پایاں مسرت کا اظہار فرماتے' یونہی کھڑے ہو کر معانقہ کے بعد الوداع کرتے اور جب تک کمرے کے دروازے سے باہر نہ نکل جاتے تب تک کھڑے دعائیں دیتے رہتے----- غرض مدعا یہ کہ سید صاحب قبلہ حضرت فقیہ اعظم کے ساتھ بے حد شفقت فرماتے اور مسائل فقہیہ اور دیگر معاملات میں ان پر بے حد اعتماد فرماتے----- یہی وجہ ہے کہ دونوں حضرات کے درمیان اکثر خط و کتابت رہتی-----

# مکاتیب کے آئینے میں

قارئین کرام! تمہیدی گفتگو خاصی طویل ہو گئی ہے' غایت تحریر تھی' سید صاحب قبلہ کے مکاتیب کے حوالے سے کچھ عرض کرنا-----

حضرت فقیہ اعظم کے نام سید صاحب قبلہ کے جو گرامی نامے دستیاب ہو سکے ہیں ان کی تعداد پچپن(۵۵) ہے' جن میں تقریباً ایک تہائی کارڈ ہیں' جب کہ باقی خطوط لفافہ بند----- بعض دستی اور بعض بذریعہ ڈاک----- چند خطوط پر تاریخ درج نہیں ہے' حوالہ کے لئے میں نے ڈاک سے ملنے والے خطوں پر وصولی کی مہر دیکھ کر تاریخ درج کی ہے-----

یہ دعویٰ مشکل ہے کہ فقیہ اعظم کے نام سید صاحب قبلہ کے تمام خطوط محفوظ ہیں' اغلب یہ کہ اگر تفحص و تجسس سے کام لیا جائے تو بعض مزید خطوط دستیاب ہو سکتے ہیں اور ممکن ہے کہ بعض مفقود ہو گئے ہوں----- تاہم مکاتیب کی یہ تعداد بھی کچھ کم نہیں ہے کیوں کہ حضرت فقیہ اعظم گاہے گاہے اپنے استاذ گرامی کی ملاقات کے لئے لاہور تشریف لے جایا کرتے تھے' مزید براں آنے جانے والوں کے ذریعے بھی دوطرفہ سلام و پیام کا سلسلہ رہتا۔ ان خطوط سے ہر دو حضرات کے تعلقات خاطر کا خوبی اندازہ ہو جاتا ہے-----

ان میں سے بعض گرامی نامے ذاتی نوعیت کے ہیں جب کہ اکثر خطوط فقہی مسائل کے تبادلہ' علمائے اہل سنت کے حوالے سے اہم اطلاعات' مدارس اسلامیہ کی فلاح و بہبود کی فکر' ملت اسلامیہ کے مسائل اور مشکلات' اوراد و وظائف اور بعض امراض کے لئے نسخہ جات وغیرہ امور پر مشتمل ہیں-----

# نفاست و حسن تحریر

سید صاحب قبلہ کے خطوط باطنی حسن و نفاست کے ساتھ ساتھ ظاہری طور پر بھی نفیس اور حسن تحریر سے آراستہ ہیں' لفظ کیا ہیں جیسے موتی پرو دیئے گئے ہوں' سیدھی سطریں اور نہایت خوب صورت اور پختہ انداز تحریر سے نور علیٰ نور کی کیفیت دکھائی دیتی ہے----- میرے پیش نظر پچپن (۵۵) مکاتیب ہیں' حیرت سی حیرت اور تعجب انگیز مسرت ہے کہ ان میں معدودے چند ایسے ہوں گے جن میں ایک آدھ لفظ کاٹنے کی نوبت آئی ہو' ورنہ اکثر و بیشتر خطوط میں اول تا آخر ایک حرف بھی کاٹ کر نہیں لکھا گیا' قوت تحریر پر ایسی قدرت شاذ و نادر ہی دیکھنے میں آتی ہے-----

# سادگی و بے تکلفی

سید صاحب قبلہ کے خطوط کی دوسری اہم بات سادگی و بے ساختگی ہے' عام طور پر مضمون نگاری میں تکلف و تصنع سے کام لیا جاتا ہے مگر خطوط میں آدمی کی سیرت کا اصل پہلو اجاگر ہو جاتا ہے' جب کہ اس کے حاشیہ خیال میں بھی نہیں ہوتا کہ ان خطوط کی کبھی اشاعت بھی ہو گی-----

اگرچہ مکاتیب نویسی بھی ایک رسم بنتی جا رہی ہے اور ان میں تکلف سے کام لیا جاتا ہے مگر انہیں خطوط کی جائے مقالہ یا مضمون کہنا زیادہ مناسب ہو گا-----

سید صاحب قبلہ کے خطوط میں سادگی اور بے تکلفی کا رنگ غالب ہے' آمد ہی آمد ہے' آورد کا نام و نشان تک نہیں----- خط پڑھ کر یوں گمان ہوتا ہے کہ سامنے بیٹھے ہم کلام ہوں-----

# سوانحی پہلو---- تدریسی مصروفیات

سیرت نگاری کے لئے خطوط کی اہمیت مسلمہ ہے' سید صاحب قبلہ کے خطوط میں بہت سا سوانحی مواد آگیا ہے' مثلاً:

ذاتی مصروفیات' احباب و متعلقین کا تذکرہ' مدرسہ حزب الاحناف کی تعلیمی صورت حال اور تبلیغی اسفار وغیرہ-----

ایک خط میں آپ نے درس قرآن اور دورۂ حدیث پڑھانے کے آغاز کا تذکرہ کیا ہے---- چنانچہ آپ نے حضرت محدث الوری کے وصال کی اطلاع دی اور اس میں یہ بھی لکھا:

"حضور اقدس کے وصال کے بعد سے درس قرآن فقیر نے شروع کر دیا ہے اور آئندہ سال دورہ بھی شروع کرنے کا ارادہ کرتا ہوں' ایک مدرس کی ضرورت ہے' جو بااخلاص ہو اور قلیل معاوضہ پر کام کر سکے کہ دورہ کے بعد دیگر اسباق کا انتظام نہیں کر سکتا"

(خط موصولہ' ۱۷/ نومبر ۱۹۳۵ء)

اغلب یہ ہے کہ آپ نے ۳۶ء میں دورہ حدیث کی تدریس کا آغاز فرمایا----

آپ کی تدریسی مصروفیات کے حوالے سے ایک گرامی نامہ کا اقتباس پیش کیا جاتا ہے' رمضان المبارک میں اپنے معمولات کا تذکرہ یوں فرماتے ہیں:

"رمضان المبارک میں صبح کے بارہ بجے تک درس وغیرہ کی مصروفیت رہتی ہے' پھر قیلولہ کر کے نماز ظہر سے فارغ ہو کر قرآن کریم کی تلاوت اور استماع قرآن میں مشغول ہو جاتا ہوں' افطار کے بعد وظیفہ' پھر گیارہ

بجے تک تراویح وغیرہ سے فارغ ہو کر سو جاتا ہوں"-----

(خط موصولہ ۹/ مئی ۵۸ء)

ایک اور گرامی نامہ میں لکھتے ہیں:

"جواب میں غیر معمولی تعویق کثرت مشاغل کے باعث ہوئی' صبح سے تین چار گھنٹہ درس پھر شفا شریف اور طحاوی شریف' پھر قرآن حکیم کی تلاوت' پھر آئے گئے افراد سے بات چیت اور جواب سائلین وغیرہ' پھر نماز مغرب کے بعد وظیفہ' پھر تراویح اور پھر بعض دیگر مشاغل----- امید کہ اس تاخیر کو معاف فرمائیں گے' یہ عریضہ بھی شب کے دو بجے لکھ رہا ہوں......... والسلام خیر الختام"

(شب ۱۰/ رمضان المبارک ۷۶ھ' ۱۹۵۷ء)

رمضان کے علاوہ معروفیات کے حوالے سے ایک خط میں تحریر فرمایا:

"نامی نامہ عنبر شامہ شرف صدور لایا' فقیر بے حد عدیم الفرصت ہے' ایک مدرس رخصت پر چلے گئے' ان کے اسباق بھی فقیر نے لے لئے ہیں' بدیں وجہ درس کے بعد سے ظہر تک اور ظہر کے بعد سے مغرب تک مشغول درس و تدریس رہتا ہوں اور بعد مغرب وظیفہ پھر بعد نماز عشاء ایک سبق مسامرہ کا----- فتویٰ وغیرہ کے لئے بھی وقت کم ملتا ہے"-----

(تاریخ درج نہیں ہے)

ان اقتباسات سے اندازہ ہوتا ہے کہ سید صاحب قبلہ کو درس و تدریس سے کس قدر شغف تھا' نیز یہ کہ آپ بے حد محنتی اور دین سے مخلص تھے----- وہ ادارہ

جس کے سربراہ صبح و شام تدریس میں منہمک رہتے' آج وہ دعاؤں کا طالب ہے-----

## مدرس کے اوصاف

حزب الاحناف جب اندرون لاہور تھا تو اہل سنت کا بلند پایہ تعلیمی مرکز تھا' تب یہاں فنون کی اعلیٰ کتب کی تدریس کا انتظام تھا' ایک خط میں سید صاحب جامعہ کے لئے کسی مدرس کے بارے میں مشورہ طلب کرتے ہیں' نیز مدرس کے معیار اور ذمہ داریوں کا یوں تذکرہ فرماتے ہیں :

"مدرس کے متعلق آپ صحیح فیصلہ فرما سکتے ہیں' آپ کو ان کے متعلق کافی تجربہ ہو گا۔ اگر وہ دارالعلوم حزب الاحناف میں عربی کام کر سکتے ہیں' یعنی شرح جامی سے حمد اللہ قاضی وغیرہ تک تمام فنون اور منقولات کی تدریس باحسن وجوہ کر سکتے ہیں تو ان کو تجویز کر دیا جائے' تین ماہ کے لئے تشریف لائیں' اگر طلبہ کا اطمینان کر سکے تو پھر مستقل کر دیا جائے گا۔ نیز سبقوں کی کثرت سے نہ گھبرائیں' درس کے لئے پورا وقت دیں۔ رہائش کے لئے صرف ایک حجرہ مل سکتا ہے' کھانے کا انتظام خود وہ کریں گے' ہمارے یہاں مطبخ نہیں ہے' طلبہ کو یومیہ آٹھ (۸) آنے وظیفہ نقد دیا جاتا ہے' کتابیں مطالعہ کر کے محنت سے پڑھائیں اور طلبہ کو محنت کا عادی بنائیں اور سب سے مقدم یہ کہ دیوبند کا موقع بموقع رد کریں اور ہمارے مسلک کی تائید کریں' اگر یہ امور ان سے طے کر لئے جائیں اور بہم منظور کر لیں تو تنخواہ کا فیصلہ بھی آپ ہی فرما دیں' مولانا غلام رسول صاحب (جو اس تحریر سے کچھ عرصہ پہلے دارالعلوم حنفیہ فریدیہ میں مدرس رہ چکے تھے' اب

فیصل آباد میں شیخ الحدیث ہیں۔ محب) کو سال گذشتہ ۱۲۰ (۱۲۰ روپے) مشاہرہ دیا جاتا تھا اور تین سال تک یک صد روپیہ ہی دیا جاتا رہا۔۔۔۔۔ اگر کوئی مسجد مل گئی تو مسجد میں جا سکتے ہیں۔۔۔۔۔

۲۵/ شعبان کو رخصتیں ہوتی ہیں اور چھ شوال کو مدرسہ کی حاضری اور عیدین' ایام تشریق' محرم اور عید میلاد النبی ﷺ کی رخصت ہوتی ہے اور سال میں بارہ چھٹیاں اتفاقیہ ہوتی ہیں' چھ گھنٹہ کم از کم پڑھائی ہوتی ہے۔ یہ کل امور طے فرمائیں' عقائد کا خاص لحاظ رہے' مدرسہ کی فلاح و بہبود اور طلبہ کی اخلاقی اور مذہبی حالت کی درستی کا خاص لحاظ رکھیں' اگر مدرس صاحب بہمہ وجوہ دارالعلوم کے لئے موزوں ہوں تو چھ شوال تک دارالعلوم میں تشریف لے آئیں اور ان کی تشریف آوری سے قبل فقیر کو مطمئن فرماتے ہوئے مطلع فرمائیں"۔۔۔۔۔

(خط محررہ' ۲۶/ ماہ رمضان المبارک ۷۶ھ' ۱۹۵۷ء)

اس مکتوب گرامی سے جہاں حزب الاحناف کے نصاب تعلیم' اوقات تدریس اور ایام تعطیلات کا پتا چلتا ہے' مدرس کی ذمہ داریوں پر روشنی پڑتی ہے' وہاں سید صاحب قبلہ کی عقائد میں صلابت کا پتا چلتا ہے' نیز یہ بات بھی عیاں ہے کہ آپ کو حضرت فقیہ اعظم قدس سرہ العزیز پر کس قدر اعتماد و بھروسہ تھا۔۔۔۔۔

دیگر باتوں کے علاوہ اس اقتباس سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ حزب الاحناف میں کھانے کی بجائے نقدی رقم دی جاتی تھی۔۔۔۔۔ ظاہر ہے آج سے بیالیس سال قبل آٹھ آنے میں کفایت شعاری سے دو وقت کی روٹی کا اہتمام ہو جاتا ہو گا۔۔۔۔۔

# مدارس اسلامیہ کی فلاح کی فکر

سید صاحب قبلہ کے مکتوبات میں اہل سنت کے مدارس کی تعلیمی زبوں حالی اور اس کی اصلاح کی فکر اور ملت اسلامیہ کا درد بھی ملتا ہے' دیکھئے کس دل سوزی سے رقم طراز ہیں:

"اس وقت دینی مدارس کا سرگرمی سے قائم رکھنا از بس اہم و ضروری ہے' اگر یہ بھی نیست و نابود ہو گئے تو پھر کلمہ سکھانے والا میسر نہ آئے گا' مسجدیں زیادہ ہوں گی۔ ابھی یہ حال ہے کہ فی صدی ایک نماز پڑھتا ہو گا' آئندہ کیا ہو گا' دیدہ باید---- و الی اللہ المشتکی یہ بات دل میں رکھیں اور سوچ کر کام کیجئے"-----

(محررہ' ۲۷/ اکتوبر ۴۸ء)

ایک اور خط میں تحریر فرماتے ہیں: -

"مدارس کا کفیل بجز ذات باری عز اسمہ اور کون ہو سکتا ہے' القائم علی الدین کالقابض علی الجمر او کما قال کا وقت ہے' مولا تعالیٰ کارساز ہے"-----

(تاریخ درج نہیں ہے)

ایک خط میں قابل مدرس نہ ملنے پر افسوس کا اظہار فرماتے ہیں:

"قاری صاحب کی ضرورت ہر جگہ محسوس کی جارہی ہے مگر سنی صحیح العقیدہ خاطر خواہ میسر نہیں ہوتا بلکہ تجربہ کار مدرس جامع معقول و منقول اور محنتی' بھی خواہ' ہمدرد بھی دستیاب نہیں ہوتا' انا للہ و انا الیہ راجعون---- اگر آپ کی نظر میں ان اوصاف کا جامع مدرس ہو تو فوراً

طلاع دیجئے' دو تین مدرسین کی ضرورت ہے' تنخواہ حسب حیثیت دی جائے گی"-----

(۱۰/ رمضان المبارک ۷۶ھ' ۵۷ء)

بعض مکاتیب میں علماء کرام کی بے اتفاقی کا شکوہ بھی ہے' مثلاً:

"یہ ہماری انتہائی بد قسمتی ہے کہ کسی معاملہ میں چار عالم متفق العقیدہ یک جا نہیں ملتے"-----

(تاریخ ندارد)

## قیام پاکستان اور ہندوستانی مسلمان

بعض خطوط میں ملت اسلامیہ خصوصاً مسلمانان ہندوستان کی حالت زار کا تذکرہ ہے' نیز قیام پاکستان کے بعد کے حالات کی منظر کشی کی گئی ہے:

"الور سے تمام رشتہ دار لاہور آگئے اور اب وہاں ایک بھی مسلمان باقی نہیں رہا' سینکڑوں مساجد اور ہزاروں مقابر شہید ہو چکیں۔ لاکھوں مسلمان خانماں برباد ہو کر بسلسلہ پناہ گزینی لاہور سکونت پذیر ہیں اور جو باقی ماندہ ہیں وہ بھی موقع پاکر پاکستان آرہے ہیں۔ مراد آباد' بریلی' کچھوچھہ شریف اور یوپی کے اکثر اضلاع ابھی تک بکرمہ تعالیٰ مصئون و محفوظ ہیں لیکن خطرہ ہر وقت ہے۔ صدر الافاضل مدظلہ ہنوز مراد آباد میں فروکش ہیں' بریلی کا بھی یہی حال ہے' اقلیت مضطرب ہے۔ یہاں بظاہر بفضلہ تعالیٰ امن ہے لیکن پریشان کن خبریں سن کر دل دہل جاتا ہے اور ہر وقت پریشان حال رہتا ہوں۔ اپنی بے بسی اور ناداری و ناکاری و مجبوری کو دیکھ کر افسوس و ملال ہوتا ہے۔ پناہ گزیں خستہ حالت میں ہیں' رشوت ستانی کا بازار گرم ہے'

باوجود اس قدر تباہی و بربادی خواب غفلت سے بیدار نہیں ہوتے۔ قمار بازی' حرام کاری' فریب دہی و عیاری کی زیادتی ہے' مراد آباد و بریلی وغیرہ یوپی کے حضرات اگر پاکستان آئے تو کیا سبیل ہو گی' لاہور میں دہلی' جالندھر' امرتسر' فرید کوٹ' کپور تھلہ' رہتک اور لدھیانہ وغیرہ کے وہابیہ اور تمام قادیانی آگئے ہیں۔ پناہ گزینوں کو سعی بسیار و کوشش لگاتار کے بعد جگہ مکان یا دوکان مل جاتی ہے۔ وہابیہ نے مدرسہ کے لئے جگہ لی ہے' خیر محمد جالندھری نے ملتان میں مدرسہ جاری کیا ہے---- و الی اللہ المشتکی و هو المستعان و علیه التکلان و هو حسبی و نعم الوکیل............ والسلام---- ابوالبرکات سید احمد غفرلہ"----

(موصولہ' ۲۵/ نومبر ۷ ۱۹۴ء)

# قول و عمل میں یکسانیت

قول و فعل میں یکسانیت ایک ایسا وصف ہے جو سیرت و کردار میں نکھار پیدا کرتا ہے۔ دو عملی اور قول و فعل میں تضاد پر اہل ایمان کو سخت تنبیہہ کی گئی ہے' ارشاد ربانی ہے:

یا ایها الذین آمنوا لم تقولون ما لا تفعلون کبر مقتا عند الله ان تقولوا ما لا تفعلون----(الصف: ۲'۳)

"اے ایمان والو! کیوں کہتے ہو وہ بات' جو کرتے نہیں۔ اللہ کے نزدیک یہ بات سخت ناپسندیدہ ہے کہ تم وہ بات کہو جو کرتے نہیں"----

قائدین اور تنظیمی و جماعتی زندگی میں تو اس صفت کی اور زیادہ ضرورت ہے اور

بغیر اس کے کھوکھلا پن کے علاوہ کچھ باقی نہیں رہتا---- سید صاحب قبلہ کے مکاتیب میں اس پہلو سے بھی تبصرے ملتے ہیں' جہاں قائدین و علماء کے کردار میں تساہل و تغافل پایا' اس سے برہمی کا اظہار فرمایا' دیکھیں کس دردمندی و دل سوزی سے تحریر فرماتے ہیں:

"نامی نامہ تشریف لایا۔

عجب دردیست اندر دل اگر گویم زباں سوزد
وگر دم در کشم اندر کہ مغز استخواں سوزد

"اذا وسد الامر الی غیر اھله فانتظر الساعة"----- فقیر نے جب دیکھا کہ جمیعت العلماء "برعکس نام نہند زنگی کافور" کا مصداق ہے اور دین کی خدمت نہیں صرف نام و نمود و شہرت اور خوش نودی عوام و حکام مقصود ہے' جانا ترک کر دیا اور بالکل علیحدہ ہے۔ علیحدگی کا اعلان مصلحتاً نہیں کیا۔ بے بصر لوگوں سے بصیرت کا گماں گمانِ بے جا ہے۔ موقع ملا تو زبانی گفتگو کی جائے۔ مدارس و مساجد کا خدا حافظ......... پھر مدارس کا کفیل بجز ذات باری عز اسمہ اور کون ہو سکتا ہے۔ القائم علی الدین کالقابض علی الجمر او کما قال کا وقت ہے' نام نہاد علماء جو کچھ کر رہے ہیں' غالباً آپ سے مخفی نہیں۔ میں تنہا کیا کروں؟

اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے

سوائے اخباری پروپیگنڈہ کے اور دین کا کام نظر نہیں آیا۔ زمانہ سازی حکام نوازی ہو رہی ہے' اپنی نیک نامی سے غرض' دین پروری' شریعت نوازی سے کیا مطلب؟ فتدبر و تأمل----

حق بات کہنا اور شریعت کا مطالبہ بغاوت کے مترادف تصور کیا جاتا ہے' والی اللہ المشتکی"-----

(غالباً' ۱۹۴۸ء)

"(جمعیۃ میں) فقیر کی سرپرستی برائے نام ہے' وہ خود لکھتے رہتے ہیں ورنہ فقیر کی سرپرستی و نگرانی کچھ نہیں۔ مجھے کسی میٹنگ میں دعوت شرکت نہیں دی جاتی' نہ فقیر کو اتنی فرصت کہ ان میٹنگوں میں شریک ہو کر تضیع اوقات کروں اور بد دل ہو کر وہاں سے لوٹوں۔ فقیر اُن کی اس قسم کی کاروائیوں سے بری و بے زار ہے۔ عزیزم الحاج مولوی سید محمود احمد سلمہ بفضلہ تعالیٰ حاضریٔ دربار رحمت مدار ﷺ سے مشرف ہو کر مع الخیر آگئے ہیں۔ فالحمد للہ علی ذلک"-----

(۱۱/ ستمبر ۱۹۵۷ء)

حکومت کی زیر سرپرستی منعقد ہونے والے اتحاد بین المسلمین کے اجلاس محض رسمی کاروائی کی صورت اختیار کر گئے ہیں' ان اجلاسوں میں قول و عمل کی دو رنگی اور اضاعت وقت کے سوا کچھ نہیں ہوتا۔ ایسے ہی کسی اجلاس کے حوالے سے تحریر فرمایا:

"اتحاد المسلمین کی مفصل روئداد تو محمود صاحب ہی بتا سکتے ہیں۔ یہ رسمی اتحاد المسلمین کے اجلاس ہمیشہ دراز کیا کرتے ہیں' حکومت نواز نام نہاد مولویوں نے ہاں میں ہاں ملانے کی کوشش کی' بقول محمود صاحب! انہوں نے اچھے انداز میں بتا دیا کہ یہ محض دل خوش کن جملے ہیں ورنہ وحدت نظر و فکر مستبعد ہے۔ ہاں ہر مکتبہ فکر کے افراد اعتدال سے تجاوز نہ

کریں۔ تفصیل محمود صاحب لکھ کر حاضر کریں گے"-----

(۳/ ذی الحجہ الحرام ۱۳۸۶ھ)

قول و عمل کے حوالے سے افراد جماعتوں اور قائدین کا کردار آج بھی وہی ہے' جس کا سید صاحب قبلہ نے اظہار فرمایا ہے----- اللہ تعالیٰ ہمارے حال پر رحم فرمائے-----

## تبلیغی اسفار

حضرت سید صاحب قبلہ کا اصل میدان درس و تدریس تھا تاہم حسب ضرورت و اہمیت بعض جلسوں اور تبلیغی پروگراموں میں بھی شمولیت فرماتے۔ دارالعلوم حنفیہ فریدیہ بصیر پور شریف کے سالانہ اجلاس کو اکثر رونق بخشتے' مگر کبھی کسی پروگرام میں شرکت نہ ہو سکتی تو معذرت نامہ تحریر فرماتے' چند اقتباسات درج ہیں۔ حضرت فقیہ اعظم نے کسی پروگرام کی دعوت دی' جس کے جواب میں تحریر فرمایا:

"۹۲/۸۶ء

محترم ذوالمجد والکرم فاضل جلیل مولانا مولوی نور اللہ نعیمی

نوّر الله قلوب المؤمنين بنور علمه

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ------ مزاج گرامی؟

عزیزی مولوی محمد شریف صاحب سلمہ (غالباً خطیب پاکستان علامہ نوری قصوری کے ذریعے سے---محب) دستی نامہ موصول ہوا' فقیر بھی طویل زمانہ فرقت کے باعث متمنیٔ زیارت تھا' اب یہ سبب اتفاقی پیدا ہو گیا ہے اور اس وقت اگر فقیر نے کوتاہی کی تو مجرم ہے' لہٰذا حسب الارشاد ۱۵/ جنوری بروز منگل صبح کی ٹرین سے سوار ہو کر تقریباً دس گیارہ بجے

بصیر پور پہنچے گا-----والسلام

فقیر قادری ابوالبرکات سید احمد عفا اللہ عنہ

ناظم مرکزی انجمن حزب الاحناف پاکستان لاہور"

(محررہ' ۱۱/ جنوری ۵۲ء)

"فقیر بارادہ حصول سعادت و شرکت جلسہ مبارکہ دفتر سے روانہ ہوا' مولانا السید منور علی شاہ صاحب قبلہ بھی ہمراہ تھے۔ دہلی دروازہ سے ٹکٹ لیا' اسٹیشن پر جب کہ ڈبہ میں آرام سے بیٹھ گئے' چند احباب ملے' ان سے معلوم ہوا کہ یہ ڈبہ قصور تک جاتا ہے' لاہور سے ۲ بجے گاڑی روانہ ہو (کر) چار پانچ بجے قصور پہنچے گی' پھر وہاں سے بصیر پور شام تک پہنچائے گی۔ ڈبہ سے اتر کر لاری کے اڈے پر گھومتے رہے' کوئی لاری بصیر پور براہ راست جانے والی نہ ملی۔ سب نے یہی کہا کہ شام تک پہنچنا ہو گا' پھر خیال کیا کہ دستار بندی کا وقت تو گذر جائے گا (ان دنوں ظہر تا عصر کی نشست میں دستار بندی ہوتی تھی-----محب) اب جانا بے کار ہے' بادل ناخواستہ واپس ہو گیا۔ عدم شرکت جلسہ کا بے حد قلق ہوا"-----

(۲۲/ فروری ۱۹۶۰ء)

"فقیر کا پروگرام یہ تھا کہ ہفتہ کو اوکاڑہ اور پھر بصیر پور حاضری دوں مگر اچانک حضرت سجادہ نشین صاحب کچھوچھہ شریف (شیخ المشائخ حضرت سید محمد مختار اشرف الجیلانی-----محب) کا تار پھر خط موصول ہوا کہ فقیر محض ملاقات کے لئے جمعرات کو لاہور پہنچ رہا ہوں' چنانچہ حضرت معہ صاحبزادہ مولانا اظہار اشرف صاحب رونق افروز لاہور ہو گئے اور چند اشد ضروری وجوہ کے باعث بدھ کو کراچی روانہ ہونا طے ہو گیا ہے۔ فقیر نے

اپنے خیال سے پروگرام بنایا تھا کہ حضرت کو اوکاڑہ' بصیر پور اور پاک پتن شریف لے جائیں گے' مگر افسوس کہ ویزا میں یہ جگہ نہیں ہیں اس لئے فقیر بھی مجبور ہے اور حاضریٔ جلسہ سے قاصر۔ اوکاڑہ بھی جانا ملتوی کر دیا ہے کہ حضرت صاحب یہاں تنہا رہیں گے اور یہ نہایت معیوب و مذموم بات ہے۔ امید کہ آپ رنجیدہ خاطر نہ ہوں گے اور فقیر کی معقول معذوری کو شرف قبول بخشیں گے"-----

(۳/ ذی الحجہ الحرام ۱۳۸۰ھ' ۱۲/ مئی ۱۹۶۱ء)

حضرت سید صاحب قبلہ آفتاب اشرفیت شبیہ غوث الثقلین حضرت ابواحمد سید علی حسین اشرفی قدس سرہ سے بیعت تھے' اس بنا پر ان کے پوتے اور جانشین حضرت سید مختار اشرف صاحب قبلہ کا بے حد احترام کرتے۔ حضرت سیدی فقیہ اعظم کے شیخ و مرشد حضرت صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی بھی حضرت علی حسین اشرفی کے خلیفہ مجاز تھے۔ سجادہ نشین کچھوچھہ مقدسہ حضرت سید مختار اشرف جب قیام پاکستان کے بعد پہلی مرتبہ ۱۹۵۸ء میں پاکستان آئے تو سید صاحب قبلہ کی معیت میں بصیر پور تشریف لائے تھے۔ پھر سیدی فقیہ اعظم کے وصال کے بعد بھی تین مرتبہ دارالعلوم حنفیہ فریدیہ بصیر پور کو اپنے قدوم میمنت لزوم سے نوازا' موصوف کا ۹/ رجب المرجب ۱۴۱۷ھ میں وصال ہوا-----

سید صاحب قبلہ تبلیغی دورہ پر سندھ میں بھی تشریف لے جاتے' ایک گرامی نامہ میں تحریر فرمایا:

"محترم المقام مخلصی و مکرمی حامی السنن ماحی الفتن مولانا مولوی محمد نور اللہ صاحب انار اللہ بانوار فیضانہ المسلمین آمین

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ------ مزاج مبارک؟

سلام مسنون کے بعد مدعا نگارش کہ آپ جس دن لاہور تشریف لائے اسی دن فقیر ایک تبلیغی جلسہ میں شرکت کے لئے سندھ روانہ ہو گیا تھا۔ کندھ کوٹ جو جیکب آباد سے ۴۸ میل کے فاصلہ پر ایک قصبہ واقع ہے' وہاں وزیر اعظم سندھ اور ڈپٹی کمشنر وغیرہ حکام کی موجودگی میں حضرت پیر عبد الرحمٰن صاحب بھرچونڈی شریف کی صدارت و سرپرستی میں مدرسہ کا افتتاح ہوا اور کچھ چندہ بھی کیا گیا۔ حزب الاحناف کے فارغ شدہ مولوی سید شمس الضحیٰ صاحب کو مدرس مقرر کر دیا ہے' وہاں سے ۲۸/ نومبر کو لاہور پہنچا' آپ کی تشریف آوری کی خبر سن کر اور پھر بلا ملاقات کئے واپس ہونے کا بے حد افسوس ہوا۔۔۔۔۔ والسلام"۔۔۔۔۔

(تاریخ درج نہیں ہے)

"فقیر ۲۵/ فروری شب کو سندھ ایکسپریس سے روانہ ہو کر ۲۶ کو حیدر آباد سندھ پہنچنے کا قصد کر رہا ہے' وہاں تین یوم جلسہ ہے' اسٹیشن (غالباً اوکاڑہ' ساہیوال۔۔۔محب) پر معلوم نہیں یہ گاڑی کس وقت پہنچتی ہے' اگر تکلیف نہ ہو تو اسٹیشن پر ملاقات کریں"۔۔۔۔۔

(مرقوم' ۱۶/ فروری ۵۱ء)

تبلیغی اسفار کی طرح آپ نے سفر حجاز مقدس بھی کیا' چنانچہ ۶۴-۱۹۶۳ء کو اپنے شیخ و مرشد حضرت سید علی حسین اشرفی علیہ الرحمہ کچھوچھہ شریف اور اپنے استاذ گرامی حضرت صدر الافاضل علیہ الرحمہ کی معیت میں حج کے لئے روانہ ہوئے تھے (حوالہ سیدی ابوالبرکات' صفحہ ۳۶)' اس موقع پر حتمی تاریخ سفر طے ہونے سے پہلے سیدی فقیہ اعظم کے نام مکتوب میں تحریر فرمایا:

"۲۰/ جنوری کے بعد سفر دور دراز کا شوق دامن گیر ہے' دعا فرمائیں مولا تعالیٰ کامیاب فرمائے" اور عوائق و موانع مرتفع فرما دے آمین"-----

(موصولہ جنوری ۱۹۳۶ء)

## ہمدردی و غم خواری

ایک حقیقی مؤمن و مسلم کے ایمان کا تقاضا ہے کہ اس کے دل میں دوسروں کے لئے اخوت و محبت اور ہمدردی و غم خواری کے جذبات پائے جائیں' سید صاحب قبلہ کی سیرت طیبہ اس پہلو کے اعتبار سے بھی روشن دکھائی دیتی ہے' ایک مکتوب میں تمام مسلمانوں کے لئے یہ دعائیہ کلمات تحریر کئے :

"مولیٰ تعالیٰ سے اوقات خاصہ میں درس و وظائف کے بعد فقیر بھی عرض و معروض کرتا ہے کہ اہل سنت و جماعت کے علماء و طلبہ و احبا کو ہر بلاء و مصیبت سے محفوظ و مامون رکھے"-----

(محررہ' ۲۸/ جمادی الاولیٰ ۱۳۷۷ھ)

ایک اور خط میں جملہ اہل سنت و جماعت کے لئے دعاگو رہنے کا یوں تذکرہ فرماتے ہیں :

"مولیٰ تعالیٰ ہر بلاء و مصیبت سے دین و دنیا میں ہر سنی العقیدہ مسلمان کو محفوظ و مصئون رکھے----- آمین"-----

(محررہ' ۲۳/ جمادی الاولیٰ ۷۷ھ)

انہیں علمائے اہل سنت کے وصال پر سخت رنج ہوتا' فقیہ اعظم کے نام کئی مکاتیب میں ایسی غم و اندوہ کی خبریں ہیں' خصوصا آپ کے استاذ گرامی حضرت سید دیدار علی شاہ صاحب الوری اور آپ کے شیخ و مرشد حضرت صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی کے وصال پر تعزیت نامے تحریر کئے-----

# حضرت محدث الوری کا وصال

حضرت سید صاحب قبلہ کے والد گرامی اور حضرت فقیہ اعظم کے استاذ مکرم حضرت محدث الوری مولانا سید محمد دیدار علی شاہ قدس سرہ العزیز جید عالم دین اور مرجع الفقہاء و المحدثین تھے' آپ نے کتب فقہ و منطق مولانا ارشاد حسین رام پوری سے پڑھیں اور سند حدیث مولانا احمد علی سہارن پوری اور سند المحدثین حضرت مولانا شاہ فضل الرحمٰن گنج مراد آبادی سے حاصل کی۔ محدث اعظم حضرت مولانا وصی احمد محدث سورتی آپ کے ہم درس تھے-----

آپ حضرت مولانا فضل الرحمٰن گنج مراد آبادی کے مرید اور خلیفہ تھے' مزید براں آپ کو حضرت شیخ المشائخ سید علی حسین اشرفی کچھوچھوی سے بھی اجازت و خلافت حاصل تھی----- اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی نے آپ کو تمام کتب فقہ حنفی اور اوراد و وظائف کی اجازت مرحمت فرمائی-----

۱۹۲۲ء میں الور سے لاہور تشریف لائے' مسجد وزیر خاں کی خطابت کے ساتھ ساتھ دارالعلوم حزب الاحناف کی بنیاد رکھی' جہاں سے سینکڑوں علماء' فضلاء اور مبلغین پیدا ہوئے-----

حضرت جید عالم دین اور مفتی اعظم [illegible] زہد و تقویٰ اور اتباع سنت میں اپنی

مثال آپ تھے' عربی' اردو اور فارسی میں شعر کا عمدہ ذوق رکھتے تھے----- کسی مسئلہ پر گفتگو کرتے تو گھنٹوں علم و فضل کے موتی بکھیرتے رہتے' سورۃ فاتحہ کا درس شروع کیا تو طبع رسا نے وہ جولانیاں دکھائیں کہ پورا ایک سال صرف ہو گیا-----

آپ کے تلامذہ میں صاحب رسالہ رکن دین حضرت مولانا رکن الدین الوری نقشبندی' مولانا ارشاد علی الوری' مولانا محمد مہر الدین (شارح مختصر المعانی)' حضرت فقیہ اعظم پاکستان مولانا ابوالخیر محمد نور اللہ نعیمی قادری اور مولانا ابوالتمیز محمد عبد العزیز بانی مدرسہ احیاء العلوم بورے والا ایسے اساطین علم و فن کے اسماء گرامی شامل ہیں-----

آپ نے متعدد تصانیف یادگار چھوڑی ہیں' جن میں تفسیر میزان الادیان نہایت معرکۃ الآراء ہے' جس میں تقابل ادیان پر بڑی مبسوط علمی و تحقیقی بحث کی گئی ہے-----

آپ کے دو صاجزادے غازئ کشمیر حضرت مولانا ابوالحسنات سید محمد احمد قادری اور مفتئ اعظم حضرت مولانا ابوالبرکات سید احمد قادری جید عالم دین اور مرجع علماء و فضلاء تھے----- حضرت سید صاحب قبلہ آپ کے وصال کی اطلاع دیتے ہوئے رقم طراز ہیں:

"مخلصی و محبی اخی فی اللہ مولانا مولوی محمد نور اللہ سلمہ اللہ تعالٰی
السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ----- اعلٰی حضرت امام اہل سنت شیخ الحدیث قبلہ عالم والد ماجد رضی اللہ تعالٰی عنہ کلفت کدۂ عالم دنیا سے متنفر ہو کر ۲۲/ رجب المرجب ۵۴ھ کو رخصت فرمائے جنت الفردوس ہو گئے اور ہم حرماں نصیبوں کی چشم ظاہری سے ہمیشہ کے لئے خلوت خانہ عقبیٰ میں جاگزیں ہو گئے----- انا للہ و انا الیہ راجعون-----

مولانا! والد ماجد قبلہ کی وفات حسرت آیات سے جس قدر صدمہ ، رنج و الم ہے بیان نہیں کر سکتا۔ جلسہ سالانہ ماہ شوال میں ہو گا اور فاتحہ چہلم بھی انہیں ایام میں ہو گی ---- حضور اقدس کے وصال کے بعد سے درس قرآن کریم فقیر نے شروع کر دیا ہے اور آئندہ سال دورہ بھی شروع کرنے کا ارادہ کرتا ہوں' ایک مدرس کی ضرورت ہے جو بااخلاص ہو' قلیل معاوضہ پر کام کر سکے' اس لئے کہ دورہ کے بعد دیگر اسباق کا انتظام نہیں کر سکتا ---- اخبارات کے ذریعہ وفات حسرت آیات کی خبر تمام ملک میں مشتہر ہو گئی تھی' فرداً فرداً کسی کو اطلاع نہیں دے سکا' بلکہ تعزیت نامے تو اس قدر افزوں وارد ہوئے ہیں کہ ایک کا جواب بھی نہیں دیا گیا' آپ اور آپ کے والد ماجد اور جملہ احباب کی خدمت میں سلام مسنون معروض ---- والسلام" ----

حزین و غم گین ابو البرکات سید احمد غفرلہ

(موصولہ' ۱۷/ نومبر ۱۹۴۵ء)

# صدر الافاضل و صدر الشریعہ کا وصال

نازش اہل سنت محسن ملت حضرت صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی نور اللہ مرقدہ (۱۳۰۰ھ --- ۱۳۶۷ھ) اہل سنت کے اکابر زعماء میں سے تھے' آپ علم و فضل' تقویٰ و طہارت اور تنظیم و سیاست میں ممتاز مقام کے حامل تھے۔ سادات خاندان سے تعلق تھا' آپ کے آباء و اجداد شہنشاہ اورنگ زیب عالم گیر کے عہد حکم رانی میں مشہد (ایران) سے ہندوستان تشریف لائے۔ آپ کے والد گرامی مولانا معین الدین نزہت جید عالم دین اور قادر الکلام شاعر تھے۔ حضرت صدر

الافاضل نہایت ذکی اور صاحب بصیرت تھے' آٹھ سال کی عمر میں قرآن کریم حفظ کیا اور ۱۹ سال کی عمر میں طب و حکمت کے علاوہ درس نظامی کے جملہ علوم و فنون میں مہارت تامہ حاصل کر کے سند فراغت پائی۔ شیخ الکل مولانا شاہ محمد گل علیہ الرحمہ سے سند حدیث حاصل کی اور آپ کے دست حق پرست پر بیعت ہونے کے بعد خلافت و اجازت سے مشرف ہوئے----- بعد ازاں شیخ المشائخ حضرت سید علی حسین اشرفی سے جملہ سلاسل طریقت میں خلافت و اجازت سے بہرہ یاب ہوئے-----

اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کو آپ پر بے پناہ اعتماد تھا اور آپ کو بڑی قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھتے' صدر الافاضل کا لقب بھی اعلیٰ حضرت ہی نے آپ کے لئے تجویز فرمایا تھا-----

آپ بہترین مناظر' بلند پایہ مدرس' فصیح البیان خطیب' بے مثل ادیب' جید عالم دین اور عظیم شیخ طریقت تھے۔ قیام پاکستان کے لئے آپ کی مساعی جمیلہ آب زر سے لکھنے کے قابل ہیں۔ آپ نے آل انڈیا سنی کانفرنس کے پلیٹ فارم پر اہل سنت کو متحد کر کے ان کی عروق مردہ میں نئی روح پھونک دی----- متحدہ ہندوستان کے طول و عرض میں دورے کئے اور تحریک پاکستان کو آگے بڑھایا----- بنارس میں سنی کانفرنس منعقد کی' جس میں پانچ ہزار علماء و مشائخ اور ڈیڑھ لاکھ سے زائد عوام نے شرکت کی تھی----- اس کانفرنس میں مطالبہ پاکستان کی پرزور حمایت کی گئی جس سے تحریک پاکستان کو زبردست تقویت ملی-----

آپ نے متعدد بلند پایہ کتابیں تصنیف فرمائیں' جن میں تفسیر خزائن العرفان' الکلمۃ العلیا' دیوان نعیم' اطیب البیان اور سوانح کربلا وغیرہ مشہور ہیں۔ آپ کی زیر سرپرستی ماہنامہ سواد اعظم شائع ہوتا تھا۔ آپ کے چند مشاہیر تلامذہ کے اسماء

گرامی درج ذیل ہیں:

مولانا مفتی محمد عمر نعیمی' مفتیٔ اعظم علامہ ابوالبرکات قادری' غازیٔ کشمیر مولانا ابوالحسنات قادری' حکیم الامت حضرت مفتی احمد یار خاں نعیمی' فقیہ اعظم مولانا ابوالخیر محمد نور اللہ نعیمی' ضیاء الامت پیر محمد کرم شاہ الازہری اور حضرت مولانا مفتی محمد حسین نعیمی رحمہم اللہ تعالیٰ-----

اہل سنت کے اس عظیم رہنما کے وصال پر ملال کے موقع پر سید صاحب قبلہ نے تحریر فرمایا:

"۲۲/ اکتوبر ۴۸ء (۱۸/ ذوالحجہ ۱۳۶۷ھ) بروز جمعہ مبارکہ حضرت صدر الافاضل قدس سرہ اس دار فانی سے راہیٔ ملک بقا ہوئے اور ہمیشہ کے لئے ہم بے کسوں کو داغ مفارقت دے گئے----- حضرت کے وصال نے دنیائے اہل سنت میں زبردست کمی واقع ہو گئی-----ایسی مقدس و مقتدر ہستیاں اب کہاں دیکھنے میں آئیں گی' قرآن خوانی کر کے ایصال ثواب کر دیا گیا ہے' اشک باری اور دل فگاری سے کلیجہ منہ کو آتا ہے۔ انا للہ و انا الیہ راجعون----- اللھم اجرنی فی مصیبتی و اخلف لی خیرا منھا-----

دنیا دار کے مرنے پر آسمان تک شور مچایا جائے اور عالم دین قدوۃ المسلمین کی وفات پر نام نہاد جمعیۃ العلماء کو اتنا بھی احساس (نہ) ہو جتنا معمولی آدمی کے مرنے کا ہوتا ہے----- اغراض و مقاصد کچھ بتائے جاتے تھے' عمل برعکس ہو رہا ہے۔ مدارس اسلامیہ کا دار و مدار مختلف رقوم سے چلتا ہے' تمام مطالبات کو چھوڑ کر صدقات' چرم قربانی اور زکوٰۃ کی فراہمی پر زور دیا جاتا ہے اور تمام رقوم حکومت کے سپرد کر دی جاتی ہیں

تاکہ حکومت خوش ہو اور دنیا میں نام مشہور ہو جائے اور مدارس وغیرہ طلبہ علماء فضول اور درس و تدریس لغو و بے کار ہے' ان کو حتماً بند کر دیا جائے------ انا لله و انا الیه راجعون و حسبنا الله لدیننا و حسبنا الله لدنیانا و حسبنا الله لجمیع امورنا و هو المستعان و علیه التکلان------ .

اس وقت دل و دماغ پر صدمات کا کافی اثر ہے------ دو ذیقعدہ کو بمبئی میں مولانا امجد علی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا انتقال ہو گیا ہے------ حج کے ارادہ سے آئے تھے' راستہ میں بیمار ہوئے' بمبئی میں انتقال فرمایا------ فوقع اجره علی الله"------

(محررہ' ۲۷/ اکتوبر ۱۹۴۸ء)

صدر الشریعہ حضرت مولانا مفتی امجد علی اعظمی قدس سرہ العزیز اہل سنت کے اکابر علماء میں سے تھے' آپ اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کے مرید اور خلیفہ تھے' محدث سورتی حضرت شاہ وصی احمد سے درس حدیث لیا' دارالعلوم بریلی شریف میں ایک عرصہ تک مدرس رہے اور اعلیٰ حضرت کی صحبت میں رہ کر افتاء نویسی کا کام سرانجام دیتے رہے------ درس و تدریس اور تصنیف و تالیف میں بڑی دسترس تھی' آپ کی تصنیف بہار شریعت (۱۷ جلدیں) فقہ حنفی کا بیش بہا خزینہ ہے۔ علاوہ ازیں فتاویٰ امجدیہ اور طحاوی شریف کا عربی حاشیہ بھی آپ کی علمی یادگاریں ہیں۔ معروف عالم دین علامہ عبدالمصطفیٰ ازہری علیہ الرحمہ (سابق ایم این اے) اور مولانا رضاء المصطفیٰ خطیب میمن مسجد کراچی آپ کے صاحبزادے ہیں------

۲/ ذی قعدہ ۱۳۶۷ھ' ۶/ ستمبر ۱۹۴۸ء کو وصال فرمایا------

# علامہ بہاری اور دیگر علماء کا وصال

ملک العلماء مولانا محمد ظفر الدین بہاری قادری رضوی (۱۸۸۰ء تا ۱۹۶۲ء) اہل سنت کے مشہور عالم دین' محقق' مناظر' مصنف اور مبلغ تھے۔ اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی' حضرت محدث سورتی اور مولانا احمد حسین کان پوری ایسے جلیل القدر اساتذہ سے تعلیم حاصل کی۔ اعلیٰ حضرت کو ان کی علمی قابلیت اور مہارت پر بڑا اعتماد تھا۔ آپ نے صحیح بہاری کے نام سے فقہ حنفی کی مؤید احادیث کا قابل قدر ذخیرہ جمع کیا' یہ کتاب کم و بیش ایک ہزار صفحات پر مشتمل ہے' جس میں دس ہزار کے لگ بھگ احادیث مبارکہ درج ہیں۔ آپ کو علم توقیت میں خاص ملکہ تھا۔ ستر سے زائد کتابیں تصنیف کیں۔ وعظ و خطابت میں بھی کمال حاصل تھا' ہر سال ۲۷/ رجب کو معراج النبی ﷺ کے حوالے سے دو اڑھائی گھنٹہ خاص خطاب ہوتا' یہ سلسلہ تیرہ سال تک جاری رہا' پہلے سال تسمیہ پر اور بقیہ بارہ سال آیت مبارکہ سبحان الذی اسریٰ بعبدہ لیلا ---الخ میں لفظ سبحٰن سے من تک خطاب ہوا' جو تیرہ (۱۳) کتابچوں کی صورت میں محفوظ اور آپ کی علمیت پر شاہد عادل ہے۔ آپ کا سلسلہ نسب ساتویں پشت پر حضرت سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ تک پہنچتا ہے——

حضرت ملک العلماء علامہ بہاری کے وصال پر سید صاحب قبلہ نے حضرت فقیہ اعظم علیہ الرحمہ کے نام ارقام فرمایا:

"حضرت فاضل جلیل ملک العلماء مولانا محمد ظفر الدین صاحب علیہ الرحمہ' اعلیٰ حضرت بریلوی قدس سرہ کے خاص تلامذہ میں سے تھے' ان کا ۱۹/ نومبر ۶۲ء کو بروز پیر مکان پر انتقال ہو گیا ہے' بے حد صدمہ

ہے----- موت العالم موت العالم----- مولانا کا وجود اس پر فتن زمانہ میں غنیمت تھا' اہل سنت کی بد نصیبی ہے کہ ایسے علماء ہم سے اٹھتے جا رہے ہیں۔ محدث صاحب (سید کچھوچھوی) علیہ الرحمہ' بھیا صاحب (مولانا ابوالحسنات سید محمد احمد قادری) اور مولانا حشمت علی خاں صاحب جیسے خادمان دین کی کمی اس قحط الرجال زمانہ میں ناقابل تلافی نقصان ہے----- مولیٰ تعالیٰ ان حضرات کا نعم البدل عطا فرمائے اور ان حضرات کو جنت الفردوس میں جگہ عطا فرمائے"-----

(محررہ' ۱۰/ رجب المرجب ۸۲ھ)

## مفتیِ آگرہ کا وصال

"ہاں یہ خبر سن کر بے حد رنج ہو گا کہ حضرت مولانا مولوی عبد الحفیظ صاحب محدث انوار العلوم ملتان ایک روز علیل رہ کر ہمیشہ کے لئے رخصت ہو کر داغ مفارقت دے گئے اور اہل سنت کے لئے ان کا انتقال فرما جانا اس نازک دور میں سخت رنج و ملال کا باعث ہے' اپنے یہاں قرآن خوانی کرا کے مولانا کو ایصال ثواب کرا دیا جائے"-----

(مکتوب پر تاریخ درج نہیں مگر چونکہ مفتی آگرہ مولانا عبد الحفیظ حقانی کا انتقال ۵/ ذوالحجہ ۱۳۷۷ھ' ۲۳/ جون ۱۹۵۸ء کو ہوا' لہذا اسی کے قریب کسی تاریخ کا تحریر کردہ ہے)-----(محب)

مفتیِ آگرہ حضرت علامہ عبد الحفیظ حقانی (۱۹۰۰ء تا ۱۹۵۸ء) اہل سنت کے ممتاز علماء میں سے تھے۔ اہل حدیث کے معروف عالم مولوی ثناء اللہ امرتسری سے مناظرہ میں نمایاں کامیابی حاصل کی' ۱۹۴۵ء میں جامع مسجد آگرہ کے خطیب اور مفتی مقرر

ہوئے۔ ۱۹۵۷ء میں انوار العلوم ملتان میں شیخ الحدیث کی حیثیت سے متعین ہوئے-----

آپ کو تحریر و تقریر اور درس و تدریس پر مکمل عبور حاصل تھا' ایک درجن سے زائد کتابیں تصنیف فرمائیں-----

ممتاز عالم دین حضرت مولانا محمد حسن حقانی مہتمم دارالعلوم امجدیہ کراچی (سابق ایم پی اے سندھ) آپ کے فرزند ارجمند ہیں-----

# دل داری و دل جوئی

سید صاحب قبلہ کے خطوط سے اندازہ ہوتا ہے کہ آپ عجز و انکسار کے پیکر تھے' تلامذہ و محبین و معتقدین پر شفقت و دل داری ان کا شیوہ تھا' وہ باصلاحیت افراد کی حوصلہ افزائی فرماتے' خصوصاً سیدی فقیہ اعظم سے بہت زیادہ شفقت و محبت کا برتاؤ کرتے' ان کی علمی خدمات پر اظہار مسرت کرتے' مشکلات میں دل جوئی اور مشورہ طلب امور میں رہنمائی فرماتے' چند خطوط ملاحظہ ہوں-----

سیدی فقیہ اعظم نے آپ کو دارالعلوم حنفیہ فریدیہ کے لئے غالباً دورۂ حدیث کی سندوں کی کتابت و طباعت کے بارے میں عرض کیا ہو گا' جس کی ذمہ داری آپ نے قبول فرمائی' اس سلسلے میں ایک اقتباس پیش ہے:

"سندات ہنوز نہیں لکھی گئیں' لاہور میں خط نسخ لکھنے والا فی الحال موجود نہیں' سنا ہے کہ عادل گڑھ اور گجرات سے کچھ کاتب آنے والے ہیں' جب انتظام ہو جائے گا' ان شاء اللہ طبع بھی کرالی جائیں گی"-----

(موصولہ '۲/ جولائی ۴۸ء)

ایک دوسرے خط میں لکھا:

"سند کا کاغذ ابھی دستیاب نہیں ہے' امید ہے کہ عنقریب ہفتہ عشرہ میں مکمل ہو جائے"-----

(تاریخ درج نہیں ہے)

ایک خط میں ارقام فرمایا:

"آپ کی سند چھپ کر تیار رکھی ہے' کوئی آنے والا ہو تو بھیج دی جائیں گی"-----

(محررہ' ۲۷/ اکتوبر ۴۸ء)

حضرت فقیہ اعظم کبھی کبھی دیہات کا عمدہ دیسی گھی اپنے استاذ گرامی کو نذر پیش کرتے تو اس پر شکریہ ادا کرتے اور کبھی حسب ضرورت خود بھجوانے کا حکم دیتے' چند اقتباسات درج ہیں:

"روغن زرد (دیسی گھی (محب)) اگر ملتا ہے تو ایک کنستر کسی کے ہاتھ بھیج دیا جائے"-----

(موصولہ' ۲/ جنوری ۴۸ء)

"آپ کا مرسلہ تحفہ روغن زرد ایک کنستر وصول ہوا' اس تکلیف فرمائی اور کرم نوازی کا تہہ دل سے متشکر و ممنون ہے"-----

(۲۲/ جون ۱۹۵۹ء)

"روغن زرد ایک کنستر صوفی صاحب سے موصول ہوا' بہت بہت شکریہ----- جزاك الله عنا خير الجزا"-----

(۱۲/ رمضان المبارک ۷۷ھ)

"تحفہ انیقہ' ہدیہ حیفہ روغن زرد ایک کنستر وصول ہوا----- جزاك الله خير الجزاء في الدين و الدنيا و الآخرة و شرفك الله و اياى بزيارة روضة حبيبهﷺ و رزقنا شفاعته يوم القيامة آمين-----

مولیٰ تعالیٰ جلد سبب بنا دے گا' دربار دربار رحمت مدار سید الابرارﷺ کی حاضری نصیب فرمائے"-----

(۲/اپریل ۶۲ء)

تحریک ختم نبوت کے ایام میں غالباً جیل سے رہائی پر تحریر فرمایا:

"مبارکباد مبارکباد مبارکباد

للہ الحمد ہر آں چیز کہ خاطر می خواست

آخر آمد زپس پردۂ تقدیر پدید

مولانا المکرم ذوالمجد والکرم دامت برکاتہم العالیہ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ-----

والا نامہ مسرت شامہ بعین انتظار مژدۂ جانفزا لایا' مسرور الوقت فرمایا----- فالحمد لله على ذلك----- مولا تعالیٰ کا لاکھ لاکھ احسان ہے کہ اس نے اپنے حبیب لبیب سید المرسلینﷺ کے صدقہ میں بے حد کرم فرمایا----- آپ کو' آپ کے والد قبلہ اور جملہ احباب کو مبارک ہو----- جملہ لواحقین و طلبہ و مدرسین کی خدمت میں سلام مسنون معروض اور ساتھ ہی مبارک بادی"-----

( ۱۹۵۳ء)

سید صاحب قبلہ گاہے گاہے خیریت و عافیت نامے تحریر فرماتے رہتے جن سے دل

داری فرماتے اور دعاؤں سے نوازتے رہتے :

"فقیر بمنہ القدیر نادم تحریر مقرون بعافیت ہے۔ اپنے مزاج مبارک کی کیفیت اور دیگر احوال سے مطلع کیجئے----- (غالبًا تحریک ختم نبوت ۵۳ء کے) مقدمہ سے سبکدوشی ہوئی یا نہیں؟----- آپ کے والد ماجد اور تلامذہ کی خیریت سے مطلع فرمائیں' فقیر اوقات خاصہ میں آپ کی خیریت و عافیت اور دینی و دنیاوی ترقی کے لئے دعا کرتا ہے----- مدرسہ کا کیا حال ہے؟ طلبہ کتنے ہیں بورے والا مدرسہ کا کیا حال ہے اور مولوی عبد العزیز صاحب (بانی احیاء العلوم بورے والا) کی صحت اب کیسی ہے؟"-----

(تاریخ درج نہیں ہے مگر جیسا کہ خط سے ظاہر ہے کہ اس میں مقدمہ اور فقیہ اعظم کے والد گرامی کا ذکر ہے' جن کا وصال ۱۳۸۰ھ/۱۹۶۱ء میں ہوا' لہذا ۵۳ء اور ۶۰ء کے درمیان کا ہے اور قرین قیاس ہے کہ ۵۳ء ۵۴ء کا ہوگا)-----(محب)

ایک گرامی نامہ میں تحریر فرمایا:

"مولیٰ تعالیٰ صحت کاملہ و شفاء عاجلہ مرحمت فرمائے-----ع

تنت بناز طبیباں نیاز مند مباد"

ایک خط میں لکھا:

"مدت مدیدہ و عرصہ بعیدہ سے صحائف مزاج ہمایوں دریافت نہ ہونے سے تردد لاحق خاطر ہے' امید کہ آپ بفضلہ تعالیٰ ثم بفضل رسولہ ﷺ مقرون بعافیت ہوں گے۔ سنا ہے کہ مدرسہ کی تعمیر ہو رہی

ہے اور کتب خانہ تعمیر ہو گیا ہے (قدیم عمارت جو موجودہ صحن دارالعلوم کے درمیان تھی) مبارک ہو ----- مولیٰ تعالیٰ یوماً فیوماً ترقی عطا فرمائے اور صحت جسمانی و ایمانی کے ساتھ برسر افاضہ و افادہ قائم و دائم رکھے -----

(محررہ ۱۶/ فروری ۱۹۵۱ء)

ایک اور مکتوب میں یہ دعائیہ کلمات لکھے :

"مولیٰ سبحانہ تعالیٰ دارالعلوم کو دن دونی رات چوگنی ترقی عطا فرمائے اور حوادثات سے محفوظ رکھے" -----

(۱۴/ اکتوبر ۵۸ء)

دارالعلوم حنفیہ فریدیہ کے ابتدائی دور میں حضرت فقیہ اعظم کے پاس ذخیرۂ کتب محدود تھا' کسی کتاب کی ضرورت ہوتی تو بعض دفعہ آپ حضرت سید صاحب قبلہ کی طرف رجوع کرتے' اسی طرح دارالعلوم کے لئے درسی کتب کی ضرورت ہوتی' تو سید صاحب کو لکھ بھیجتے' آپ بازار سے خرید کر بھجوا دیتے' اس سلسلے میں کچھ اقتباسات درج ہیں :

"رسائل ارکان اربعہ چند روز سے مفقود ہے' ایک ہی نسخہ تھا' کتابوں کی نقل و حرکت میں ایسا گم ہوا کہ اور کتابوں کی طرح وہ بھی دستیاب نہیں ہو رہا" -----

(محررہ ۳/ جنوری ۵۹ء)

ایک خط میں رقم فرماتے ہیں :

"صوفی صاحب اور یہ فقیر ارشاد الساری کو تلاش کرتے رہے' لیکن

المسلک المتقسط کے نام سے اور کاتب نے ارشاد الساری نام لکھ دیا تھا' اسی مغالطہ میں پہلی مرتبہ ہی کتاب نہیں ملتی تھی----- آخر صوفی صاحب کو بے نیلِ مرام واپس کر دیا' پھر فقیر کتاب ہی تلاش کر رہا تھا کہ مولوی غلام دستگیر صاحب سلمہ دفتر میں تشریف لائے اور کتاب کا تذکرہ کیا' فقیر اظہار افسوس کر رہا تھا کہ پھر مکرر سہ کرر نظر غائر ڈال کر دیکھا تو اسی حجم کی کتاب ہاتھ آئی' کھول کر دیکھا تو وہی کتاب تھی' جس کی تلاش تھی۔ خدا کا شکر ادا کیا اور مولوی غلام دستگیر صاحب کے ہاتھ خدمت سامی میں بھیج رہا ہوں-----

اس سے فائدہ اٹھائیں اور سفر حج میں لے جانے کی ضرورت ہو تو لے جائیں' جب بفضلہ تعالیٰ سفر حج و زیارت سے مراجعت فرمائے لبیر پور ہوں تو فقیر کو یہ کتاب واپس بھیج دی جائے"-----

(۱۲/ رمضان المبارک ۷۷ھ)

حج کے موقع پر حضرت فقیہ اعظم علیہ الرحمہ نے مدینہ منورہ سے اس کتاب کا ایک نسخہ لائبریری کے لئے خرید لیا' جو تمام اسفار حج و زیارت میں پاس رہتا۔ افسوس کہ ۱۹۹۷ء کے حج میں یہ کتاب اور بہار شریعت حصہ ششم مولانا حافظ محمد اسد اللہ نوری اپنے ساتھ لے گئے' منیٰ میں آتش زدگی کا سانحہ پیش آیا' حافظ صاحب بحمداللہ بچ گئے' مگر افسوس کہ یہ یادگار کتابیں نذر آتش ہو گئیں----- ان دونوں کتابوں پر سیدی فقیہ اعظم کے حواشی تھے' جنہیں الگ نقل بھی نہیں کیا جا سکا تھا' افسوس اس علمی سرمایہ سے ہم ہمیشہ کے لئے محروم ہو گئے----- انا للہ و انا الیہ راجعون-----

ایک اور خط میں تحریر فرمایا:

"حسب الارشاد درسیات بازار سے کمیشن منہا کر کے خرید لی ہیں' قیمت ادا کر دی ہے' (پھر کتب کی تفصیل اور قیمت و کمیشن کے بعد لکھا) واجب الوصول کل اکیاسی (۸۱) روپے ہیں"-----

(۸/ مارچ ۱۹۵۱ء)

سید صاحب قبلہ آپ کے ذوق مطالعہ سے واقف تھے' ایک بار سالانہ اجلاس کی دعوت بھیجی اور ساتھ ہی تحریر فرمایا:

"دوران جلسوں میں کثرت کار کی وجہ سے کتابوں کا معائنہ و مطالعہ مشکل و غیر متوقع ہوتا ہے"-----

(محررہ' مئی ۱۹۵۶ء)

# فقیہ اعظم اور ان کے اعزّہ کی عافیت طلبی

حضرت سید صاحب قبلہ حضرت فقیہ اعظم اور ان کے اعزہ و اقارب کی خیریت معلوم کرتے رہتے' موصوف آپ کے مکتوب اور صحت و عافیت کی خبر سے غایت درجہ مسرور ہوتے:

"حامیٔ سنن سنیہ ماحیٔ بدعات شنیعہ عمدۃ الاحبا زبدۃ الاخلا مولانا و بالفضل اولنا مفتی ابوالخیر محمد نور اللہ صاحب قادری نعیمی اشرفی صانہ المولیٰ القوی

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ-----

نامی نامہ مسرت شامہ شرف صدور لایا' مسرور الوقت و مرہون احسان

فرمایا----- جزاک اللہ عنا خیر الجزاء فی الدین والدنیا و الآخرہ----- آپ کی مبارک اور پر خلوص دعاؤں کا نتیجہ ہے کہ اب بفضلہ و کرمہ سب خورد و کلاں مع الخیر و العافیہ ہیں----- آپ کی صحت و عافیت کی خبر فرحت اثر سے دل حزیں کو راحت و فرحت حاصل ہوئی-----

مولیٰ تعالیٰ سے اوقات خاصہ میں درس و وظائف کے بعد فقیر یہی عرض و معروض کرتا ہے کہ اہل سنت و جماعت کے علماء و طلبہ و احباء کو ہر بلا و مصیبت سے محفوظ و مصئون رکھے' آمین----- جملہ لواحقین و متوسلین و طلبہ اہل سنت کی خدمت میں سلام مسنون' نیاز مشحون' معروض----- والسلام خیر الختام-----"

فقیر قادری ابوالبرکات سید احمد غفرلہ

(۲۸/ جمادی الاولیٰ ۷۷ھ)

ایک مکتوب میں لکھا ہے:

"مکتوب دل نواز نے مسرور الوقت کیا' ناسازئ طبع کی خبر نے نہایت مغموم کیا' مولیٰ تعالیٰ اپنے حبیب لبیب درد مندان محبت کے طبیب روحی فداہ ﷺ کے صدقہ میں شفاء کاملہ عاجلہ تامہ شاملہ مرحمت فرمائے' فقیر

حضرت فقیہ اعظم کے اعزہ کی بھی خبر گیری فرماتے' ایک خط میں آپ کے والد ماجد کی علالت کے دوران طبی مشورہ تحریر فرمایا:

"ڈاکٹر محمد افضل صاحب سلمہ سے آپ کے والد ماجد مدظلہ کے متعلق مشورہ کیا تھا' ابھی اپریشن نامناسب ہے' موسم خوش گوار ہونا چاہیے----- ڈبل اپریشن ہوتا ہے' لہذا مستقبل میں ان شاء اللہ آپریشن کی تجویز کی جائے گی' فقیر کی طرف سے سلام عرض کریں اور ان کی صحت

تامہ اور شفاء عاجلہ کے لئے دعا کرتا ہوں' مولیٰ تعالیٰ قبول فرمائے"-----

(موصولہ' جون ۱۹۵۹ء)

ڈاکٹر صاحب موصوف نے جب آپریشن کے لئے وقت دیا تو ان ایام میں رمضان المبارک تھا' چنانچہ آپ نے ڈاکٹر صاحب کا پیغام نقل کرنے کے بعد اپنا مشورہ بایں الفاظ دیا:

"فقیر کی رائے یہ ہے کہ رمضان المبارک میں شاید آپ حضرات و خدمت گزاروں کو تکلیف ہو تو اگر رمضان تک توقف کیا جائے تو اس میں آپ کو آسانی ہو گی----- رمضان کے بعد آپریشن کیا جائے اور اگر اتنے عرصہ تک توقف کا موقع نہیں تو پھر جمعہ کی شام کو لاہور پہنچ جانا چاہیے تا کہ ہفتہ کی صبح ساڑھے آٹھ بجے ہسپتال پہنچ کر ڈاکٹر صاحب سے ملاقات کر کے داخلہ کرا دیا جائے"-----

(۲۲/ فروری ۱۹۶۰ء)

ایک بار حضرت صاحبزادہ مولانا ابوالفضل محمد نصر اللہ نوری علیہ الرحمہ نوعمری میں علیل ہو گئے' اس موقع پر گرامی نامہ تحریر فرمایا:

"عزیزی مولوی محمد نصر اللہ سلمہٗ اللہ تعالیٰ کے لئے دعا کرتا ہوں' مولیٰ تعالیٰ جلد از جلد شفا کاملہ تامہ عطا فرمائے' اگر وہاں علاج اطمینان بخش ہو رہا ہے تو خیر ورنہ موصوف کو یہاں ایک دن کے لئے ہی بھیج دیا جائے تو حاجی غلام محمد صاحب جراح جو دیرینہ تجربہ رکھتے ہیں' کو دکھا دیا جائے اور ان کی تجویز سے علاج ہو"-----

(۲۶/ ماہ رمضان المبارک ۷۶ھ' ۱۹۵۷ء)

حقیر پنج گانہ اور بعد درس خصوصی دعا کرتا ہے----- مولیٰ تعالیٰ بخار اور جملہ عوارض و حوادث سے نجات عطا فرمائے"-----

(تاریخ درج نہیں ہے' غالباً ۶۲ء کی تحریر ہے)

ایک گرامی نامہ میں تحریر فرمایا:

"فاضل جلیل عالم نبیل فقیہ العصر مولانا الحاج شیخ الحدیث

مولانا نور اللہ صاحب نور اللہ سرہ

السلام علیکم ورحمتہ وبرکاتہ-----

نامی نامہ دل نواز نے مسرور الوقت فرمایا۔ مولیٰ تعالیٰ جملہ آفات ارضی و سماوی سے محفوظ و مصئون فرمائے اور صحت کاملہ و شفائے عاجلہ مرحمت کرے۔ اور دعا کرتا ہوں کہ درخواست حاضریٔ دربار دُربار سید الابرار صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہ و صحبہ منظور ہو جائے----- والسلام"-----

فقیر قادری ابوالبرکات سید احمد غفرلہ

(۹/ شعبان المعظم ۸۳ھ' ۲۶/ دسمبر ۱۹۶۳ء)

ایک اور مکتوب میں ارقام فرمایا:

"کشتہ گاؤ دنتی حاضر ہے' مناسب بدرقہ کے ساتھ استعمال فرمائیں' بخار کے لئے تو نہایت مفید ثابت ہوا ہے' ہزاروں مریضوں کو یہی دیا گیا ہے' مولیٰ تعالیٰ بطفیل شافع یوم النشور شافی الامراض دافع البلیات علیہ التحیۃ والتسلیمات آپ کو صحت کاملہ وشفاء عاجلہ تامہ مرحمت فرمائے"-----

(۱۰/ نومبر ۶۶ء)

# اولاد کی دینی تربیت

حضرت قبلہ سید صاحب کی خواہش تھی کہ ان کے خاندان کی علمی روایات برقرار رہیں' وہ اپنے پوتوں اور عزیزوں کو عالم دین بنانا چاہتے تھے' چنانچہ انہوں نے اپنے تین پوتوں کو دارالعلوم حنفیہ فریدیہ بصیر پور شریف میں داخل کروایا' اس سلسلے میں ایک خط کا اقتباس ملاحظہ ہو:

"آپ کی نوازشات و احسانات کا ممنون و متشکر ہوں۔ عزیزان حسنات احمد' برکات احمد اور ظفر احمد کو آپ کے سایہ عاطفت میں چھوڑا ہے' قوی امید ہے کہ فارسی اور عربی میں ظفر کو اس قابل کر دیا جائے کہ اس کو عربی کا ذوق و شوق پیدا ہو جائے---- حسنات و برکات تو ابھی نماز وغیرہ سے بھی بے خبر ہیں"----

(محررہ' ۱۳/ رجب المرجب ۱۳۸۷' ۱۷/ اکتوبر ۱۹۶۷ء)

صاحبزادوں نے جب تعلیم میں سستی دکھائی تو حضرت فقیہ اعظم قدس سرہ العزیز نے آپ کو لکھ بھیجا ہو گا' جس پر تحریر فرمایا:

"ظفر وغیرہ کی بدقسمتی ہے کہ آپ کے زیر سایہ رہ کر بھی پڑھنے میں کوشش و محنت نہ کریں' آپ جیسا شفیق و مہربان سرپرست کہاں میسر ہو سکتا ہے---- تعطیلات میں جب یہاں آئیں گے تو فہمائش کی جائے گی"----

(محررہ' ۱۹/ شعبان المعظم ۱۳۸۷ھ' ۱۹۶۸ء)

# عجز و انکسار

حضور قبلہ سید صاحب کے کئی گرامی ناموں میں عجز و انکسار اور بھرپور شفقت کا رنگ دکھائی دیتا ہے' ایک خط میں کس عاجزی سے اپنی عافیت کی اطلاع دیتے ہیں:

"فقیر حقیر درماندۂ نفس شریر بفضلہ القدیر تادم تحریر مقرون بعافیت ہے"-----

(تاریخ ندارد)

ایک مرتبہ سالانہ اجلاس میں عدم شمولیت پر بڑی بے ساختگی اور خلوص و محبت سے معذرت نامہ لکھا:

"خدا گواہ ہے کہ بھیرپور حسب وعدہ نہ پہنچنے کا بے حد قلق ہے' ملتان سے بصد اصرار رخصت ہو کر اسٹیشن آیا' آتے ہی گاڑی چھوٹ گئی' اس وقت جس قدر رنج و افسوس ہوا' اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے۔ پھر فوری کسی اور گاڑی کے متعلق دریافت کیا' معلوم ہوا کہ اب کوئی گاڑی بھیرپور جانے والی نہیں ہے' مجبور ہو گیا----- میں سچ عرض کرتا ہوں کہ سخت مجبور تھا----- امید ہے کہ بمقتضائے کرم معاف فرمائیں گے اور خاطر اقدس میں میری جانب سے جو تکدر پیدا ہوا ہے وہ دور کر دیں گے-----

و العذر عند کرام الناس مقبول

جلسہ کی کامیابی پر مبارک باد پیش کرتا ہوں' مولیٰ تعالیٰ دن دونی رات چوگنی ترقی عطا فرمائے اور اعداء اسلام پر ہمیشہ مظفر و منصور رکھے----- آمین"-----

(۶/اپریل ۱۹۵۲ء)

# فکر عقبیٰ

تقاضائے بندگی یہ ہے کہ بندہ ہمہ وقت یاد الٰہی میں مگن رہے' وہ کاروبار حیات میں منہمک ہو تو مولیٰ کی یاد اور فکر آخرت سے غافل نہ ہو' حضرت سید صاحب قبلہ کے اوقات دین کے فروغ اور اشاعت کے لئے وقف تھے' ان کا زیادہ وقت درس و تدریس' فتویٰ نویسی اور اوراد و وظائف میں بسر ہوتا' آپ کے بعض مکاتیب میں بھی فکر آخرت کی جھلک دکھائی دیتی ہے' مثلاً:

"فقیر حقیر پنجگانہ اور بعد درس خصوصی دعا کرتا ہے اور یہی درخواست آپ سے ہے کہ حسن خاتمہ اور ثبات و استقامت علی الدین کے لئے دعا فرمائیں"-----

(غالباً' ۱۹۶۶ء)

نومبر ۱۹۶۶ء میں حضرت فقیہ اعظم نے آپ کو درجہ حدیث کے امتحان کی دعوت بھجوائی اور زاد راہ مبلغ بیس روپے بھجوایا' (تب یہ بہت معقول رقم سمجھی جاتی تھی' ان دنوں سونا ایک سو روپے فی تولہ تھا---محب) آپ نے وعدہ فرمالیا اور اس دینی کام کے لئے کرایہ لینا بھی مناسب نہ سمجھا اور جواباً جو گرامی نامہ تحریر فرمایا' اس میں بھی فکر عقبیٰ صاف دکھائی دیتی ہے:

"حسب الارشاد پنج شنبہ (جمعرات) کو صبح روانہ ہو کر شام کو ہی لاہور واپس آجاؤں گا' دورہ ابھی کچھ باقی ہے' اس لئے صبح اور شام اسباق ہوتے ہیں----- نیز گھٹنوں میں درد ہے' دعا فرمائیں مولیٰ تعالیٰ دینی خدمات انجام دینے کی ہر وقت توفیق عطا فرماتا رہے اور استقامت علی الدین' ذوق طاعت و شوق عبادت اور سجدوں کی لذت مرحمت فرمائے اور

خاتمہ بالخیر والعافیہ ہو۔۔۔۔۔۔ ۲۰) روپیہ بصد شکریہ واپس کیے جاتے ہیں' فقیر کے لئے دعا فرمائیں' بجشبہ کو کوئی عائق و مانع پیش نہ آئے"۔۔۔۔۔

(۱۰/ شعبان المعظم ۱۳۸۶ھ' ۲۴/نومبر ۱۹۶۶ء)

دارالعلوم کے ریکارڈ سے پتا چلتا ہے کہ آپ ۱۷/ شعبان المعظم' یکم دسمبر ۱۹۶۶ء کو امتحان کے لئے دارالعلوم حنفیہ فریدیہ میں تشریف لائے تھے' اس موقع پر آپ نے درج ذیل تأثرات ارقام فرمائے :

"آج مؤرخہ یکم دسمبر ۶۶ء بروز پنج شنبہ حضرت فاضل جلیل عالم نبیل مولانا الحاج مفتی ابوالخیر محمد نور اللہ صاحب دامت فیوضہم کی دعوت پر دارالعلوم حنفیہ فریدیہ کے طلبہ دورۂ حدیث کے امتحان کے لئے حاضر ہوا اور عالی شان جامع مسجد' جو دارالعلوم سے ملحق ہے' میں نماز ادا کی۔ بعدہ دارالفرقان جو ایک وسیع عمارت میں ہے' تقریباً دو صد طلبہ قرآن کریم کی تعلیم میں مشغول تھے۔ بعدہ دارالعلوم کے نو تعمیر شدہ کمروں کو دیکھا' پھر کتب خانہ کی زیارت کی' ماشاء اللہ کتب درسیہ اور نیز نادر الوجود کتابوں کی' جو ہر قسم کے علوم و فنون کی ہیں' معائنہ کیا۔ بے حد مسرت ہوئی اور دل سے دعا نکلی کہ مولیٰ تعالیٰ حضرت علامہ مولانا محمد نور اللہ صاحب کو طویل عمر عطا فرمائے' صحت و تندرستی کے ساتھ خدمت دین اور تعلیم و تدریس علم سید المرسلین ﷺ کی توفیق مرحمت فرمائے اور یہ چمنستان رسالت یوماً فیوماً علی الدوام پھولتا پھلتا رہے اور حضرت مولانا موصوف کے لواحقین و معاونین کو اسی طرح سرگرمی سے خدمات دینی انجام دینے کی مزید توفیق دے۔ فقیر نے دورہ حدیث کے پندرہ طلبا کا بخاری و مسلم میں سے متعدد

مقامات سے امتحان لیا ہے' بحمدہ تعالیٰ جملہ طلبا کو ہونہار پایا اور مولانا موصوف کی محنت و عرق ریزی کا نمونہ پایا۔ مولیٰ تعالیٰ جملہ طلبا کو کامیاب کرے اور دین کی خدمت کا موقع عطا فرمائے۔۔۔۔۔ آمین

معاونین و مخیر حضرات کو چاہیے کہ اس خالص ادارے کی بیش از بیش دامے درمے قدمے اعانت و امداد کر کے ثواب دارین حاصل کریں"۔۔۔۔۔

فقیر قادری غفرلہ

سید صاحب قبلہ کے دورۂ بصیر پور شریف کا تذکرہ آیا ہے تو یہ بیان کرنا بھی دلچسپی سے خالی نہ ہو گا کہ احقر کی عمر اس وقت سات سال کے لگ بھگ تھی' مگر بعض جزئیات بلکہ مقام امتحان تک یاد ہے' آپ نے مسلم شریف کا امتحان کتاب الزکوٰۃ سے لیا اور زکوٰۃ ادا نہ کرنے پر وعید کے سلسلے میں حدیث کا ترجمہ کرتے ہوئے ایک فاضل دوست سخت مشکل میں پڑے' ترجمہ انہیں معلوم تھا مگر اسے اردو میں منتقل کرتے ہوئے اردو اور پنجابی کو باہم ملا کر "گھر دو" سا بنا دیا' جس سے محظوظ ہونا مجھے ابھی تک یاد ہے۔۔۔۔۔

سید صاحب قبلہ کا پان کھانے کا معمول تھا' دارالعلوم کے مرکزی دروازہ میں داخل ہوں تو دہنی جانب بالائی منزل پر دارالکتب تھا' وہیں حضرت فقیہ اعظم درس حدیث دیا کرتے اور یہی مدرسہ کا دفتر تھا' سید صاحب قبلہ دفتر میں تشریف فرما ہوئے تو اگال دان طلب فرمایا' ظاہر ہے اگال دان یہاں کہاں؟ آخر یہ مسئلہ یوں حل ہوا کہ والد صاحب قبلہ نے احقر کے ذریعے گھر سے چینی کا برتن منگوا کر بطور اگال دان پیش کر دیا۔۔۔۔۔

# اوراد و وظائف

سید صاحب قبلہ کو عملیات اور اوراد و وظائف میں بھی بڑا عبور حاصل تھا' وہ خود بھی عامل تھے' خاندانی وظائف کے علاوہ اساتذہ و مشائخ' خصوصاً اعلیٰ حضرت بریلوی سے بھی عملیات اور اوراد کی اجازت حاصل تھی' آپ کے مکاتیب میں بھی کئی عمل ملتے ہیں' مثلاً:

"استخارہ

اول دو رکعت نفل پڑھیں' بعد فاتحہ سورۂ والضحیٰ و الم نشرح----- اول رکعت میں والضحیٰ دوسری رکعت میں الم نشرح' پھر (نماز سے فراغت کے بعد (محبؔ)) یہ کلمات سو سو مرتبہ پڑھیں:

یا علیمُ علّمنی یا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِی یَا رشیدُ اَرشِدْنِی یَا ہَادِیُ اِہْدِنِی یَا بَشِیْرُ بَشِّرْنِی یَا مُعِیْنُ اَعِنِّیْ-----

پھر داہنی کروٹ اسی جگہ سو جائے' کسی سے کلام نہ کریں' دل میں پڑھتے وقت اپنی حاجت کا تصور رکھیں"-----

(محررہ' ۲۰/ رجب المرجب ۸۶ھ)

تحریک ختم نبوت کے ایام میں یہ وظیفہ تحریر فرمایا:

"مولیٰ سبحانہ و تعالیٰ آپ کو جلد از جلد اس بلائے ناگہانی سے نجات دے----- اس عمل کو روزانہ اکسٹھ (۶۱) بار بعد نماز مغرب پڑھا کریں' اول و آخر درود شریف:

یا اللّٰہُ یا رحمنُ یا رحیمُ یا مالکُ یاَ قُدُّوسُ یا سلامُ یا مؤمنُ یا مہیمنُ یا عزیزُ یا عزیزُ یا عزیزُ عزّزنی بِعِزّتِکَ فِی الدَّارَیْنِ یا

عزیزُ یا خلاصَ المَسجُونِینَ اَغِثْنِیَ یَا دَلِیْلَ الْمُتَحَیِّرِیْنَ بِحُرمَۃِ سیدِ المرسلینﷺ"----

(محررہ' ۱۳/ اگست ۵۳ء)

# طب و حکمت

قدیم علمائے کرام معقولات و منقولات میں مہارت تامہ کے ساتھ ساتھ طب سے بھی لگاؤ رکھتے' طب باقاعدہ درس نظامی کے نصاب کا حصہ تھی' طب نبوی کے حوالے سے احادیث مبارکہ کا ذخیرہ بھی موجود ہے---- حضرت سید صاحب قبلہ کے برادر گرامی مولانا ابوالحسنات سید محمد احمد قادری علیہ الرحمہ حکیم حاذق تھے اور ان کا باقاعدہ مطب تھا---- جسے بعد میں ان کے اکلوتے فرزند امین الحسنات سید خلیل احمد قادری علیہ الرحمہ بڑی کامیابی سے چلاتے رہے---- خود سید صاحب قبلہ کو بھی اس فن پر مکمل دسترس تھی'لوگ آپ سے مستفید ہو کر شفایاب ہوتے' جیسا کہ ایک گرامی نامہ میں تحریر فرماتے ہیں :

"کشتہ گودنتی---- بخار کے لئے تو نہایت مفید ثابت ہوا ہے' ہزاروں مریضوں کو یہی دیا گیا ہے"----

(محررہ' ۱۰/ نومبر ۶۶ء)

آپ کے مکاتیب میں بعض نسخہ جات بھی درج ہیں' مثلاً :

"ایک نسخہ اعلیٰ حضرت قدس سرہ کا جو اکثر استعمال فرمایا کرتے تھے' حاضر ہے :

قہوہ مقوی معدہ و جگر و دماغ و مشتہی (بھوک آور)

پودینہ خشک پانچ ماشہ' دار چینی ڈیڑھ ماشہ' قرنفل پانچ عدد' الائچی

سفید جوکوب دو ماشہ' انیسوں تین ماشہ' گاؤ زبان گیلانی تین ماشہ' باد رنجبویہ تین ماشہ' مویز منقی دس دانہ' عود غرقی تین سرخ' نبات سفید دو تولہ' مشک تین برنج' گلاب عمدہ تین تولہ

مجموعہ خوراک چائے کی طرح جوش دے کر روزانہ پئیں' حسب مزاج دواؤں میں کمی بیشی کر سکتے ہیں"-----

(محررہ' ۲۰/ رجب المرجب ۸۶ھ)

## لال کوٹھی

جس جگہ اب حزب الاحناف کی موجودہ عمارت ہے' یہ جگہ لال کوٹھی کے نام سے مشہور تھی' جب گنج بخش روڈ کی توسیع ہوئی تو اس کی کافی جگہ منصوبہ بندی میں آ گئی' جس کا معاوضہ نہ ہونے کے برابر تھا' اس وقت میاں محمد یٰسین خاں وٹو' صدر محمد ایوب خاں صاحب کی کابینہ میں وزیر بلدیات تھے اور یہ انہیں کے محکمے کے متعلق معاملہ تھا' وٹو صاحب حضرت فقیہ اعظم کے معتقد اور حلقہ نیازت کے تھے' اس لئے سید صاحب قبلہ نے آپ کو سفارش کے لئے حکم فرمایا' حضرت فقیہ اعظم نے وزیروں مشیروں سے کبھی کوئی کام نہ لیا تھا' بڑے بڑے لوگ آپ کے ہاں حاضری دیتے مگر کبھی اپنی ذات یا دارالعلوم کے لئے مفاد حاصل نہ کیا تھا' اپنے استاذ گرامی کے ایماء پر آپ نے سفارش کی' محکمانہ کارروائیوں میں جس طرح تاخیری حربے استعمال کیے جاتے ہیں' لال کوٹھی کے سلسلہ میں بھی ان سے سابقہ پڑا----- علامہ سید محمود احمد رضوی صاحب کی بعض اوقات وٹو صاحب سے ملاقات ہی نہ ہو پاتی' بالآخر سید صاحب قبلہ نے حضرت کو صورت حال سے آگاہ فرمایا تو آپ نے اپنے ایک عقیدت مند ماسٹر محمد یٰسین صاحب (مقیم نئی آبادی بصیر پور) جو میاں محمد یٰسین صاحب کے بھی

دوست تھے' کی ڈیوٹی لگائی' انھوں نے پے در پے لاہور کے چکر لگائے' بلآخر حضرت فقیہ اعظم کی ذاتی کوششوں سے سید صاحب قبلہ اور رضوی صاحب کے حسب منشا تصفیہ ہوالور کروڑوں روپے کی یہ جائیداد محفوظ ہو گئی-----

اس عرصہ میں سید صاحب قبلہ نے کئی خطوط تحریر فرمائے' جن میں سے بعض محفوظ ہیں' چند اقتباسات ملاحظہ ہوں:

"وٹو صاحب نے جس کے سپرد کیا ہے' وہ اس قدر مصروف ہیں کہ ر ان سے آج تک ملاقات میسر نہیں ہو سکی۔ کئی بار محمود صاحب جا چکے ہیں اور ماسٹر (محمد یس) صاحب بھی بے حد دلچسپی لے رہے ہیں اور آپ کی توجہ سے وہ بہت ہی کوشاں ہیں.......... وٹو صاحب سے بھی یہی کہنا ہے کہ آپ اپنی خصوصی توجہ فرمائیں تو یہ کام ہو سکتا ہے----- اگر مناسب متصور ہو تو پھر دوبارہ ان کے دادا (غالباً والد حافظ فتح محمد (محبؒ) سے کہلوا دیا جائے تو شاید وہ توجہ کریں"-----

(تاریخ درج نہیں ہے)

ایک لور مکتوب میں تحریر فرمایا:

"لال کوٹھی کا معاملہ لاآن کماکان ہے' ۲۶/ اکتوبر ۶۶ء بروز بدھ مقدمہ کی تاریخ ہے' جتنی زمین ان کو لینی ہے' اس پر نشان لگا گئے لور ملبہ کے چودہ ہزار لگائے ہیں اور زمین کی قیمت نہایت کم لگائی ہے' یعنی سترہ سو روپے فی مرلہ۔ لہذا اشد ضروری ہے کہ محمد یس صاحب وزیر بلدیات سے فوراً ملا جائے اور ان سے کہا جائے کہ قیمت نہایت کم ہے' اس علاقہ میں پانچ ہزار روپے فی مرلہ تک زمین فروخت ہوتی ہے' یہ خالص مذہبی ادارہ

ہے' اس کی مدد لازمی ہے اور محمد لیس صاحب کے اختیار میں ہے' وہ چاہیں تو ان شاء اللہ خاطر خواہ قیمت دلوا سکتے ہیں' مگر آپ کے اثر و رسوخ کے بغیر یہ کام مشکل معلوم ہوتا ہے۔ اس لئے عزیزم سید محمود سلمہ اور فقیر نے ضروری سمجھا کہ اس وقت آپ کو تکلیف دی جائے۔ خط ارسال کرنے میں تاریخ نکل جاتی اور موقع ہاتھ سے نکل جانے کا خیال تھا' اس لئے عزیزی مولوی محمد علی (برکاتی' حال خطیب ٹھینگ موڑ---محبؔ) کو خدمت عالیہ میں روانہ کیا جاتا ہے کہ آپ پہلی ٹرین سے جو چھ سات بجے بھیرپور سے روانہ ہوتی ہے' تشریف لائیں' براہ راست لال کوٹھی پہنچیں؛ فقیر بھی وہیں حاضر ملے گا-----امید کہ اس معروضہ کو شرف قبولیت سے نوازا جائے گا"-----

فقیر قادری ابوالبرکات سید احمد غفرلہ
ناظم دارالعلوم حزب الاحناف لاہور
(۲۴/ اکتوبر ۱۹۶۶ء)

ایک خط میں لکھا:

"وٹو صاحب سے یہ کام انجام کو پہنچ جائے' آپ کی مساعی جمیلہ ان شاء اللہ بارآور اور نتیجہ خیز ہوں گی"-----

(۲۴/ نومبر ۱۹۶۶ء)

## فقاہت و ثقاہت

حضرت سید صاحب قبلہ کو اللہ تعالیٰ نے بڑی فیاضی کے ساتھ علوم ظاہری و باطنی سے نواز رکھا تھا' یوں تو آپ کو تمام علوم و فنون میں دستگاہ تھی مگر فقہ آپ کا

خاص موضوع تھا' فقہ میں آپ کی ثقاہت مسلم تھی' اور یہ مہارت اسی وقت ممکن ہے جب کہ قرآن و سنت کی باریکیوں پر مکمل عبور حاصل ہو' گویا آپ شیخ الحدیث اور شیخ التفسیر ہونے کے ساتھ ساتھ شیخ الفقہ بھی تھے۔ آپ کے معاصر اکابر و اصاغر آپ کو امام اہل سنت اور مفتئ اعظم تسلیم کرتے---- آپ ہمہ وقت دینی خدمات میں مصروف رہتے' آپ کے پاس بڑی کثرت سے استفتاء آتے' حضرت فقیہ اعظم علیہ الرحمہ بھی بعض مسائل میں آپ کی جانب رجوع کرتے۔ بعض دفعہ سید صاحب جواب عنایت فرماتے اور خاص نوعیت کے فتووں کے لئے خود انہیں کو تحقیق مسائل کا حکم دیتے' چنانچہ حضرت فقیہ اعظم کے نام ایک گرامی نامہ میں تحریر فرمایا:

"فقیر کی عدیم الفرصتی جناب کو معلوم ہے' معرکۃ الآراء افتاء کے لئے فرصت درکار ہے' معمولی فتاووں سے ہی فرصت نہیں ملتی' محتاج تتبع فتاویٰ لکھنے میں سخت مشکل پیش آتی ہے' میں ان شاء اللہ فتویٰ مرتب کر دوں گا' لیکن اگر آپ عند الفرصت یہ کام انجام دیں کہ کتب معتبرہ متداولہ کے جزئیات فراہم کر کے بھیج دیں تو فقیر ترتیب دے کر فتویٰ کی شکل دے دے گا' جس سے بے حد آسانی ہو جائے گی---- آپ کے استفتاء کا جواب جو سمجھ میں آیا ہے' لکھ دیا ہے' اگر حق ہو فبہا ورنہ ضرور مطلع فرمائیں' اس مسئلہ میں بھی کتب بینی کا وقت نہیں ملا"----

(۸/ مارچ ۱۹۵۱ء)

حضرت سید صاحب قبلہ تحقیق مسائل میں کافی محنت اور جستجو فرماتے' بایں ہمہ اگر جزئیہ نہ ملتا تو اظہار حقیقت میں عار نہ سمجھتے اور تلاش مسئلہ میں سیدی فقیہ اعظم کی طرف رجوع فرماتے۔ چنانچہ سیدی فقیہ اعظم قدس سرہ العزیز نے ایک بار غالبًا اس بارے میں جزئیہ طلب کیا کہ اگر بچے کا دودھ اتر آئے تو اس کا شرعی حکم کیا

ہے' اس پر آپ نے تحریر فرمایا:

"عالم یلمعی فاضل لوزعی مولنا ذوالمجد و الکرم العلامہ ابوالخیر محمد نوو الله زیدت مکارمکم

فقیر سراپا تقصیر گوناں گوں مشاغل کے باعث مطالعہ کتب سے قاصر ہے۔ عالم گیری' باب الرضاعۃ' باب الانجاس' باب الذبائح و اضحیہ اور باب الکراہیۃ و الاستحسان دیکھا' اس میں یہ جزئیہ نظر نہیں آیا' دیگر کتب میں بھی غالبًا انہیں ابواب میں تلاش چاہیے۔ بظاہر پاک و حلال معلوم ہوتا ہے کہ دودھ متولد من اللحم ہے' تو جس طرح پسینہ' لعاب اور آنسو وغیرہ پاک ہیں اسی طرح یہ بھی ہونا چاہیے-----

اگر کوئی جزئیہ نکل آئے تو فقیر کو بھی مطلع فرمائیں اور مہلت ملی تو فقیر بھی مطالعہ کرے گا----- نیز مرغ انڈا دے تو اس کا جزئیہ بھی درکار ہے"

فقیر قادری ابوالبرکات

(تاریخ درج نہیں ہے)

بالآخر سیدی فقیہ اعظم نے جزئیہ تلاش کر لیا' چنانچہ فتاویٰ نوریہ جلد۱' صفحہ ۵۹۳ میں فتاویٰ خیریہ جلد۱' صفحہ ۴ کے حوالے سے ہے:

"اگر بکرے یا مینڈھے کے دودھ اتر آئے تو وہ بھی ظاہر یہی ہے کہ حلال ہے"----- اس فتویٰ پر ۳۰/ جمادی الاخریٰ ۱۳۸۵ھ' ۲۶/ اکتوبر ۶۵ء کی تاریخ درج ہے' فتاویٰ خیریہ کی عربی عبارت اس طرح ہے:

سئل فی ما لو نزل لفحل الغنم هل هو طاہر یحل شربه ام لا؟ احاب لا شك فی طہارته لما فی الجوہرة من ان سور ماکول اللحم طاہر کلبنه و الظاہر منه حل شربه و لم ار من صرح به

واللہ تعالیٰ اعلم"-----

مسائل فقہیہ کی تحقیق کے سلسلے میں باہمی مشاورت کا سلسلہ اکثر رہتا تھا' ایک مکتوب میں مسئلہ تصویر پر روشنی ڈالی گئی ہے' سید صاحب قبلہ نے اولاً تصویر کی حرمت بیان کی' بعدہٗ دور حاضر میں تصویر کی حاجت کو پیش نظر رکھتے ہوئے دعوت غور فکر دیتے ہوئے فرمایا:

"حج کا مسئلہ بڑا پیچیدہ ہو گیا ہے' الضرورات تبیح المحظورات کے سوا کوئی قاعدہ جواز کا معلوم نہیں ہوتا----- فقیر بھی اس مسئلہ میں متردد ہے' اگر یہ حیلہ کیا جائے تو شاید بچاؤ ہو جائے کہ فوٹوگرافر آپ کی بغیر مرضی و حکم کے آپ کی تصویر لے لے اور آپ آمر و راضی و مباشر کچھ نہ ہیں' اگر یہ صورت اختیار کی جائے تو حرج نہیں ہونا چاہیے۔ بہر حال مسئلہ تحقیق طلب ہے اور غور و خوض کی بہت ضرورت ہے۔ بالفرض اگر حکومت حجاج کے لئے یہ شرط کر دے کہ داڑھی منڈا کر جانا ہو گا تو کیا داڑھی منڈانا جائز ہو گا----- اس وقت ذہن کام نہیں دیتا اور اس مسئلہ کی اشد ضرورت ہے"-----

(تاریخ ندارد)

حضرت فقیہ اعظم نے جب ۱۹۵۶ء میں لاؤڈ اسپیکر میں نماز کے جواز پر ایک معرکۃ الآراء کتاب "مکبر الصوت" تحریر فرمائی تو اس موقع پر بعض متعصبین نے اس علمی و اجتہادی کاوش کو ان کے استاذ گرامی حضرت سید ابوالبرکات کی مخالفت قرار دیتے ہوئے یہ تاثر دینے کی کوشش کی کہ حضرت سید صاحب قبلہ ناراض ہیں' اس پر حضرت سید صاحب ایک گرامی نامے میں تحریر فرماتے ہیں:

"گرامی نامہ تشریف لایا' بوجہ سخت عدیم الفرصتی جواب سے قاصر

رہا' رسالہ مبارکہ (مکبر الصوت) بھی ایک طالب علم کے ذریعہ پہنچا' سچ یہ ہے کہ میں بالاستیعاب نہیں پڑھ سکا اور نہ پڑھ سکنے کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ ایک صاحب بڑے اصرار سے اس کو پڑھنے کے لئے لے گئے ہیں اور ابھی تک مطالبہ کے باوجود واپس نہیں کیا---- میں خود شرمندہ ہوں کہ آپ نے بفضلہ تعالیٰ اتنی محنت کی اور اب تک میں اس کو بالاستیعاب پڑھ بھی نہ سکا-----

بمؤائے فوق کل ذی علم علیم ہو سکتا ہے' ایک مسئلہ کا انکشاف زید پر ہو اور بکر پر نہ ہو' ناراضگی وغیرہ کا اب خیال ہرگز نہ فرمایا کریں"----

(مکتوب موصولہ' ۸/نومبر ۱۹۵۶ء)

انہی ایام میں حضرت فقیہ اعظم نے مسئلہ لاؤڈ اسپیکر کے سلسلے میں اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی قدس سرہ العزیز کی تحقیق معلوم کرنے کے لئے سید صاحب قبلہ کی طرف رجوع کیا' جس پر آپ نے لکھا:

"لاؤڈ سپیکر کے متعلق بالتخصیص کوئی فتویٰ مطبوعہ یا غیر مطبوعہ فقیر کے پاس موجود نہیں اور نہ اس خصوص میں اعلیٰ حضرت کا کوئی فتویٰ نظر سے گزرا' آپ بریلی شریف حضرت مفتیٔ اعظم ہند مولانا مصطفیٰ رضا خاں صاحب مدظلہ اور بمبئی جامع مسجد کے مولوی محبوب علی صاحب فاضل حزب الاحناف کو خط لکھ کر دریافت کریں' ان کے علم میں شاید کوئی رسالہ ہو۔ میرے خیال میں اعلیٰ حضرت قدس سرہ کے حین حیات ظاہری میں لاؤڈ سپیکر کا ہندوستان میں رواج نہیں ہوا تھا"----

(محررہ' ۲۶/رمضان المبارک ۷۶ھ' ۱۹۵۷ء) ۔

حضرت فقیہ اعظم نے ایک ایسے ماحول میں یہ فتویٰ تحریر فرمایا تھا' جب بہت سے اکابر لاؤڈ سپیکر میں نماز کو مکروہ تحریمی سمجھتے تھے اور خود سید صاحب قبلہ بھی اس کے استعمال کے حق میں نہ تھے' مگر بالآخر فقیہ اعظم کی تحقیق کی قدر کرتے ہوئے اپنے سابقہ موقف کے برعکس اس میں نماز کو مکروہ تحریمی نہ سمجھتے' البتہ برہنائے تقویٰ احتیاطاً اس کے استعمال سے گریز فرماتے-----

آج بحمد اللہ تعالیٰ اکثر علماء اس فتویٰ سے متفق نظر آتے ہیں اور یوں حضرت سید صاحب قبلہ کے برادر گرامی حضرت مولانا ابوالحسنات سید محمد احمد قادری رحمہ اللہ تعالیٰ کی وہ بصیرت افروز پیش گوئی پوری ہو گئی' جو آپ نے فقیہ اعظم کو دی تھی:

"مولانا آپ کی تحقیق انیق (مکبر الصوت) لائق تحسین ہے-----
ایک وقت آئے گا کہ تمام علماء کرام لاؤڈ سپیکر لگا کر نمازیں پڑھائیں گے اور آپ کا فتویٰ تسلیم کیے بغیر کوئی چارہ نہ ہو گا"-----

(فتاویٰ نوریہ' جلد ا' صفحہ ۳۶۵)

۹-۱۹۵۸ء میں جب بغض اہل بیت کرام پر مبنی رسوائے زمانہ کتاب "خلافت معاویہ و یزید" منظر عام پر آئی اور اس متعصبانہ تحریر سے علمی حلقوں میں سخت اضطراب پیدا ہوا' ان دنوں سید صاحب قبلہ نے ایک مکتوب گرامی میں فرمایا:

"اس کا رد بلاتامل ضروری ہے لیکن فقیر کو نہ تو فرصت ہے اور (نہ) کتب تواریخ موجود----- تاریخ طبری اور مقدمہ ابن خلدون دفتر میں ہیں۔ اگر آپ وقت نکال کر اس کے رد کی ہمت کریں تو اس فتنہ کی روک تھام ہو سکتی ہے"-----

(تاریخ ندارد)

# تقویٰ و طہارت

سراج اہل تقویٰ حضرت سید صاحب قبلہ ایک عالم باعمل تھے' تقویٰ و طہارت کا یہ عالم کہ وہ ضرورت اور احتیاج کے باوجود بھی رخصت پر عمل کرنے کی بجائے راہ عزیمت اختیار فرماتے۔ اس سلسلے میں کسی مصلحت یا نصیحت کو آڑے نہ آنے دیتے' البتہ انہیں اپنے تلمیذ رشید حضرت فقیہ اعظم علیہ الرحمہ کی فقاہت اور ان کے تقویٰ و طہارت پر بے پناہ اعتماد تھا' جس کا اندازہ اس امر سے بخوبی لگایا جا سکتا ہے کہ آپ نے حضرت فقیہ اعظم کے فتویٰ پر آنکھوں کا آپریشن کرالیا' علامہ سید محمود احمد رضوی دامت برکاتہم رقم طراز ہیں :

"(سید صاحب قبلہ) شریعت کا پاس لحاظ اس درجہ فرماتے کہ رخصت پر عمل گوارا نہ کرتے۔ آپ کی ایک آنکھ میں پانی اتر آیا تھا' برادرم محمد اعظم صاحب ایڈ کو لاہور نے عرض کی' ڈاکٹر یقین الدین صاحب ماہر امراض چشم ہیں' میں نے انتظام کر دیا ہے' وہ آپریشن کر دیں گے۔ فرمایا! علاج کے دوران تیمم کرنا ہو گا اور نماز مسنون طریقہ پر ادا نہ ہو سکے گی۔ چنانچہ آپ آپریشن سے گریز فرماتے رہے---- ایک دن حضرت مولانا (محمد) نور اللہ صاحب شیخ الحدیث بصیر پوری مدظلہ العالی' جو والد قبلہ کے ارشد تلامذہ میں سے ہیں اور نہایت متقی و پرہیزگار ہیں' مزاج پرسی کے لئے تشریف لائے۔ میں نے ان سے کہا کہ والد صاحب قبلہ آپریشن نہیں کروا رہے' آپ کچھ کہیے' انہوں نے عرض کی' عذر شرعی کی صورت میں تیمم جائز ہے۔ ابھی وہ یہ ہی کہہ پائے تھے کہ والد صاحب قبلہ نے فرمایا' آپ فتویٰ دیتے ہیں؟ مولانا نے عرض کی' مسئلہ تو یہی ہے' فقہاء احناف

نے صاف تصریح کی ہے۔ تب جا کر آپریشن کے لئے تیار ہوئے"-----

(سیدی ابوالبرکات' صفحہ ۷۸)

# فقیہ اعظم

حقیقت یہ ہے کہ حضرت سید صاحب قبلہ شروع ہی سے حضرت فقیہ اعظم کی ذہانت و فطانت' علمی قابلیت' فقہی بصیرت اور تقویٰ و طہارت کے معترف تھے' مزید براں اپنے والد گرامی حضرت سید دیدار علی شاہ صاحب علیہ الرحمہ کی ان پر خصوصی شفقتوں سے بھی واقف تھے' اسی بنا پر فارغ التحصیل ہونے کے جلد ہی بعد انہیں فقیہ اعظم کے لقب سے نواز دیا تھا-----

حضرت سید صاحب قبلہ حضرت فقیہ اعظم علیہ الرحمہ کی فقاہت و ثقاہت سے کس قدر متاثر تھے' اس کا اظہار آپ کے متعدد مکاتیب گرامی سے ہوتا ہے' بطور نمونہ چند اقتباسات ملاحظہ ہوں:

"مولانا المعظم فقیہ الاعظم مولانا مفتی محمد نور اللہ صاحب زید مجدہ"

(محررہ ۲۳/ مئی ۱۹۵۶ء)

"بعالی خدمت فقیہ زماں محدث دوراں مولانا مولوی علامہ ابوالخیر محمد نور اللہ نعیمی صاحب"

(۲۳/دسمبر ۱۹۵۷ء)

"فاضل جلیل عالم نبیل فقیہ العصر مولانا الحاج شیخ الحدیث مولانا نور اللہ صاحب نور اللہ سرہ"

(۲۶/دسمبر ۱۹۶۳ء)

"مولانا المحترم ذوالمجد والکرم مفتی اعظم زید مجدکم"

(۲۸/ اگست ۱۹۶۴ء)

"عمدۃ الاخلاء زبدۃ الاحباء فقیہ النفس مولانا الحاج مولوی مفتی ابوالخیر محمد نور اللہ صاحب شیخ الحدیث والتفسیر"

(۱۳۷۷ھ)

فقہ سے ممارست رکھنے والے حضرات جانتے ہیں کہ فقہاء کرام میں فقیہ النفس کا لقب فقہ حنفی کے مستند ماخذ فتاویٰ قاضی خاں کے مصنف حضرت امام قاضی خاں کے لئے مخصوص ہے اور فقہ میں ان کا جو درجہ ہے اس سے ارباب علم و فضل بخوبی واقف ہیں-----

فقیہ النفس (مجسمہ فقہ' جس کا مزاج فقہ کے سانچے میں ڈھل چکا ہو) فقیہ اعظم اور مفتی اعظم ایسے القاب اس امر پر دلالت کرتے ہیں کہ حضرت سید صاحب قبلہ کی نظر میں حضرت فقیہ اعظم کا بڑا مقام و مرتبہ تھا-----

# مسائل شرعیہ میں حزم و احتیاط

حضرت سید صاحب قبلہ مسائل شرعیہ میں بڑی حزم و احتیاط سے کام لیتے' ان کی عادت مبارکہ تھی کہ وہ بلا تحقیق و تفحص شرعی حکم نہ لگاتے' یہاں تک کہ بغیر دیکھے پڑھے کسی فتویٰ پر دستخط ثبت نہ فرماتے' چنانچہ ایک مرتبہ حضرت فقیہ اعظم نے فتویٰ تحریر کیا' سائل تصدیق کے لئے سید صاحب قبلہ کی خدمت میں لاہور میں لے کر حاضر ہوا' آپ نے معروفیت کی بنا پر تصدیق نہ فرمائی' البتہ فقیہ اعظم کی فقہی بصیرت پر اعتماد کرتے ہوئے سائل کو ان کے فتویٰ پر عمل پیرا ہونے کی تلقین کی' اس سلسلے میں حضرت فقیہ اعظم کے نام تحریر فرمایا:

"فتویٰ مبارکہ طویل و عریض تھا اور فقیر فوری طور پر پڑھنے سے معذور تھا اور بغیر پڑھے اور سمجھے دستخط کرنے کی عادت نہیں اور حامل فتویٰ کو عجلت تھی' فقیر (نے) یہ کہہ کر رخصت کر دیا کہ مولانا نے جو کچھ لکھ دیا ہے' اس پر عمل کیجئے اور مجھے اتنی فرصت نہیں ہے کہ اس کو اس وقت پڑھوں"-----

(تاریخ درج نہیں ہے' غالباً ۱۹۵۸ء ہے کیوں کہ اسی مکتوب میں مفتیٔ اعظم آگرہ مولانا حفیظ حقانی کے وصال کی خبر ہے)

سیدی فقیہ اعظم علیہ الرحمہ کی بھی یہی عادت مبارکہ تھی کہ وہ پڑھے بغیر فتویٰ کی تصدیق نہ فرماتے' اس سلسلہ میں حضرت خواجہ غلام حسین سدیدی علیہ الرحمہ ایک واقعہ لکھتے ہیں:

"کہیں سے نکاح کا ایک فتویٰ دارالعلوم حزب الاحناف میں آیا اور سائلین نے فوری جواب کا تقاضا کیا' دارالعلوم کے کسی مدرس نے حضرت سید صاحب قبلہ کے حکم سے فتویٰ تحریر کیا اور (حزب الاحناف کے سالانہ اجلاس میں شمولیت کے لئے) مختلف مقامات سے تشریف لائے ہوئے علماء سے تصدیقی دستخط کرا لئے۔ جب فتویٰ حضرت صدر الافاضل علیہ الرحمہ کے پاس تصدیق کے لئے پہنچا تو آپ نے فتویٰ پڑھ کر فرمایا' کیا کسی نے تصدیق سے انکار بھی کیا ہے یا نہیں؟ تصدیق کروانے والے صاحب نے عرض کی' حضور! پنجاب کے ایک نوجوان عالم مولانا محمد نور اللہ صاحب نے فتویٰ پڑھے بغیر تصدیقی دستخط کرنے سے انکار کر دیا اور جب فتویٰ دیکھا تو کہا کہ اس میں سقم ہے؛----- حضرت صدر الافاضل نے فرمایا کہ انہیں میرے پاس لائیں۔ آپ حاضر ہوئے تو صدر الافاضل نے فرمایا' مولانا! یہ

فتویٰ آپ تحریر کریں۔ چنانچہ حضرت فقیہ اعظم نے اسی وقت تحقیقی فتویٰ تحریر کر کے جواب کی صحیح صورت بیان کر دی' جس پر حضرت صدر الافاضل علیہ الرحمہ نے بھی تصدیقی دستخط ثبت فرمائے اور پسندیدگی کا اظہار فرمایا"۔۔۔۔

(ماہنامہ نور الحبیب' نومبر' دسمبر ۱۹۹۳ء' صفحہ ۸۲'۸۳)

## رؤیت ہلال

رمضان المبارک' عیدین وغیرہ عبادات کا دار و مدار رؤیت ہلال پر ہے' اس سلسلے میں قدیم عہد میں حکومت اسلامیہ کی طرف سے ڈھنڈورہ یا توپوں کے فائر کے ذریعے اعلان کیا جاتا تھا' جسے فقہاء نے معتبر قرار دیا' انگریزوں کی حکومت اور قیام پاکستان کے ابتدائی ایام میں اس فتویٰ پر عمل رہا کہ غیر اسلامی حکومت کا اعلان معتبر نہیں' چنانچہ علمائے کرام از خود لوگوں سے شرعی شہادت لینے کا اہتمام کرتے اور ان کے فتویٰ پر اعتماد کر کے لوگ روزہ و عید کے احکام بجا لاتے۔ غالباً ۱۹۵۰ء میں پہلی مرتبہ رؤیت ہلال کمیٹی بنی تو یہ مسئلہ سامنے آیا کہ آیا ریڈیو کے ذریعے رؤیت ہلال کا اعلان معتبر ہے یا نہیں؟ حضرت سید صاحب اور دیگر علماء اسے معتبر نہیں سمجھتے تھے' حضرت سید صاحب قبلہ رؤیت ہلال کے لئے خاص اہتمام فرماتے اور اگر کسی جگہ چاند نظر آنے کا پتا چلتا تو وہاں سے باقاعدہ شرعی شہادت حاصل کرنے میں انتہائی کوشش و کاوش سے کام لیتے۔ ایک مکتوب میں تحریر فرمایا:

"گزارش ہے کہ بروز شنبہ (پیر) بعد نماز مغرب ۲۹ / ذیقعد ۷۳ھ کو ذوالحجہ کا چاند دیکھنے کی کوشش بلیغ کی گئی لیکن ابر و غبار کی وجہ سے رؤیت نہ ہو سکی۔ آج گرامی نامہ سے معلوم ہوا ہے کہ وہاں چاند نظر آگیا ہے' اس

لئے التماس ہے کہ جمعہ سے قبل دو شاہد عدل اگر تشریف لا کر شہادت دے جائیں تو فقیر بھی جمعہ کے دن اعلان کر دے' شاہدین کا کرایہ آمد و رفت فقیر پیش کر دے گا۔ اس میں تساہل و تغافل نہ فرمائیں ورنہ پھر جمعہ کے بعد فقیر کو حاضر ہونا پڑے گا' اگر یہاں کسی نے شہادت نہ دی اور مدرسہ کا حرج بھی ہو گا"----

(محررہ' بروز منگل' ۱۱/ اگست ۱۹۵۳ء)

حضرت فقیہ اعظم نے گواہان کو آپ کی خدمت میں بھجوایا' آپ نے انہیں محدث اعظم حضرت شیخ الحدیث مولانا سردار احمد صاحب کے ہاں بھجوایا اور پھر تمام صورت حال خط میں تحریر فرمائی:

"یہ ہماری بد قسمتی ہے کہ کسی معاملہ میں چار عالم متفق العقیدہ یک جا نہیں ملتے' رویت ہلال کی گڑبڑ سالہا سال سے ہو رہی ہے' خلاصہ یہ ہے کہ ہر دو مولوی صاحبان کو لائل پور (فیصل آباد) مولانا سردار احمد صاحب کی خدمت میں روانہ کر دیا تھا' انہوں نے جو وجوہات بیان کی ہیں وہ آپ کو ہر دو عزیزان بتائیں گے۔ اب میرے لئے بھی بڑی مشکل یہ آگئی ہے کہ سوائے آپ کے ہاں کی شہادتوں کے اور کسی جگہ سے شہادت موصول نہیں ہوئی' اس لئے آج ایک جماعت علماء کی بعد نماز ظہر طلب کر کے فیصلہ کریں گے---- جمعہ کی عید ہر جگہ مانی جارہی ہے تو ایسی صورت میں اگر عید میں موافقت کریں اور قربانی میں احتیاط کریں تو ایک وجہ معلوم ہوتی ہے۔ دس روپیہ حزب الاحناف نے زاد راہ پیش کر دیا ہے اور عـــہ (دس) روپیہ مولانا سردار احمد صاحب نے زاد راہ دے دیا

ہے"-----

(تاریخ ندارد)

اس کے بعد کے خط میں اس سلسلہ میں حتمی فیصلہ سے مطلع فرمایا:

"بفضلہ تعالیٰ تیس چالیس مقامی علماء و خطباء نے اس فیصلہ سے اتفاق کیا اور تمام شہر میں اعلان کرا دیا گیا اور امید کہ ان شاء اللہ عید اضحیٰ پنج شنبہ (جمعرات) کی ہو گی۔ مولانا سردار احمد صاحب نے جو کچھ کہا ہے وہ اپنے ماحول کے اعتبار سے فرمایا ہے----- عید اضحیٰ پنج شنبہ (جمعرات) کی ہے"-----

(۶/ ذوالحجہ ۷۲ھ '۱۷/ اگست ۵۳ء)

گمان غالب یہ ہے کہ بعد میں حضرت محدث اعظم علیہ الرحمہ نے بھی اس فیصلہ سے اتفاق کرتے ہوئے جمعرات کو عید کی تھی----- اس سلسلے میں حضرت محدث اعظم کے سوانح نگار مولانا جلال الدین قادری رقم طراز ہیں:

"۱۰/ اگست ۱۹۵۳ء بروز پیر' ۲۹/ ذی قعدہ کو بھیر پور ضلع ساہیوال میں چند متدین لوگوں اور مدرسہ کے طلباء نے چاند دیکھا' ان شہادتوں کی بنا پر حضرت مولانا محمد نور اللہ نعیمی (۱۴۰۳ھ' ۱۹۸۳ء) نے فتویٰ دیا کہ عید قر جمعرات کو ہو گی' مگر بعض لوگوں نے محض اخبار اور ریڈیو کی خبر پر اعتماد کرتے ہوئے جمعہ کو ہی قربانی دی' اس صورت حال کو پیش کر کے ان لوگوں کے طرز عمل پر حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمہ سے استفتاء کیا گیا۔ آپ نے فتویٰ دیا کہ شرعی شہادت کی موجودگی میں بھیر پور میں عید قر جمعرات کو تھی' مولانا محمد نور اللہ بھیر پوری کا فتویٰ درست تھا' مگر بناء

برحسد جن لوگوں نے مولانا کے فتویٰ پر عمل نہیں کیا وہ گنہگار ہوئے' اس فتویٰ کے یہ الفاظ کتنی دل سوزی کا اظہار کرتے ہیں----- "حسد بری بلا ہے" حسد کی وجہ سے مسائل شرعیہ پر عمل کرنے میں ہرگز تساہل نہ چاہیے۔ اللہ تعالیٰ حسد سے محفوظ رکھے"-----

(محدث اعظم پاکستان' جلد ا' صفحہ ۹-۳۴۸)

حضرت سید صاحب قبلہ نے ایک مکتوب میں رمضان المبارک کے چاند کی تلاش اور تفحص و جستجو کے بارے میں تفصیل لکھ بھیجی:

"مخلصی و محبی مولانا مولوی نور اللہ صاحب زید مجدہ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ' مولیٰ تعالیٰ صحت کاملہ و شفاء عاجلہ مرحمت فرمائے' تنت بناز طبیباں نیاز مند مباد-----

بروز دو شنبہ ابر غلیظ تھا' اور شعبان کی لاہور کے حساب سے انتیس تاریخ تھی۔ فقیر نے بمعیت چند رفقاء کے مسجد وزیر خاں کے منارہ پر چڑھ کر چاند دیکھنے کی سعی بلیغ کی' لیکن نظر نہ آیا' ناچار دفتر میں چلا آیا' آدھ گھنٹہ کے بعد جوق در جوق آدمی آنے شروع ہو گئے کہ کل منگل کو روزہ ہو گا یا نہیں؟ فقیر نے جواب دیا کہ ابھی تک رؤیت یا شہادت شرعی موصول نہیں ہوئی پھر ایک جماعت نے آکر کہا کہ ریڈیو نے اعلان کیا ہے کہ پشاور لکھنؤ وغیرہ میں چاند ہو گیا ہے اور کل روزہ ہے۔ فقیر نے کہا شریعت میں ابر و غبار والے دن ایک مسلمان غیر فاسق کی شہادت سے چاند کا ثبوت ہو سکتا ہے' اور ریڈیو وغیرہ ٹیلی فون' تار' اخبار' جنتری وغیرہ افواہ بازار شریعت میں معتبر نہیں----- اسی اثناء میں گڑھی شاہو سے مولوی معراج الدین صاحب متشرع سنی صحیح العقیدہ انسان ہیں' نے آکر شہادت دی کہ میں

گواہی دیتا ہوں آج انتیس (۲۹) شعبان کو بعد نماز مغرب گڑھی شاہو میں میں (نے) چاند دیکھا اور کل بروز منگل رمضان کی پہلی تاریخ ہے' روزہ ہونا چاہیے----- نیز ایک عورت نے بھی چاند دیکھا۔ جب ثبوت شرعی ہو گیا' فقیر نے خاص احباب کو بذریعہ تحریر اطلاع دے دی اور اکثر نے بذریعہ اعلان علم حاصل کیا------ والسلام"-----

(تاریخ ندارد)

چونکہ بصیر پور میں ۲۹ / شعبان ۱۳۶۸ھ کی شام کو چاند نظر نہیں آیا تھا' اس لئے جب یہ والا نامہ حضرت فقیہ اعظم کو ملا تو آپ نے مولانا ابوالظفر منظور احمد علیہ الرحمہ سابق صدر مدرس جامعہ فریدیہ ساہیوال اور مولانا ابوالاسد محمد ہاشم علی نوری مدظلہ مدرس دارالعلوم حنفیہ فریدیہ بصیر پور شریف (جو اس وقت آپ کے ہاں زیر تعلیم تھے) کو شہادت لینے کے لئے حضرت سید صاحب کی خدمت میں لاہور بھجوایا تو آپ نے درج ذیل بیان تحریر فرمایا:

"نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اما بعد------ مجھ فقیر ابوالبرکات سید احمد غفرلہٗ ناظم و مفتی دارالعلوم مرکزی انجمن حزب الاحناف پاکستان لاہور کے سامنے صوفی معراج الدین اور ایک ان کے ساتھی نے شہادت دی کہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ آج بروز دو شنبہ بعد نماز مغرب ۲۹ / شعبان ۶۸ھ رمضان مبارک کا چاند دیکھا اور اس روز ابر و غبار شدید تھا' بدیں وجہ عام رؤیت نہ ہوئی' لیکن دو ثقہ آدمیوں نے جو مسلمان غیر فاسق تھے' شہادت دی بناءً علیہ فقیر نے اعلان کر دیا کہ کل بروز منگل یکم رمضان ہے----- روزہ رکھنا فرض ہے' اور چونکہ ہمارے نزدیک رمضان شریف کا ثبوت بشہادت شرعی یعنی

عدد و عدل کے لحاظ سے کامل رمضانیت ثابت ہے' اس لئے بدھ کو تیس روزہ ہوتے ہیں اور پنج شنبہ کی عید یقینی ہے' یہی میرا فتویٰ ہے اور یہی شہادت شرعی کا مفاد و مقتضیٰ ہے' یہ فتویٰ لکھ کر اور سنا کر مولوی منظور احمد صاحب ولد عبد الرحمٰن صاحب اور مولوی ہاشم علی ولد رحم الدین کو گواہ کرتا ہوں اور مولوی نور اللہ صاحب مہتمم دارالعلوم حنفیہ فریدیہ بصیر پور کو روانہ کرتا ہوں---- واللہ علی ما نقول وکیل"-----

فقیر قادری ابوالبرکات سید احمد غفرلہ

ناظم مرکزی انجمن حزب الاحناف پاکستان لاہور

(۲۶/ رمضان ۶۸ھ)

آپ کو ہمیشہ خاص چاندوں کی فکر رہتی' ایک گرامی نامہ لکھتے ہیں:

"لاہور میں رؤیت و شہادت ہونے سے بدھ اور جمعرات کی (درمیانی شب) شب برات ہوئی۔ از روئے قواعد شعبان کی یکم چہار شنبہ (بدھ) اور رمضان کی یکم پنج شنبہ (جمعرات) ہے۔ بدقسمتی سے جن چاندوں کا دیکھنا واجب ہے' اس میں ہمیشہ گڑبڑ رہتی ہے' اللہ رحم فرمائے"-----

(محررہ ۲/ جولائی ۴۸ء)

ان تمام اقتباسات سے بخوبی اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ سید صاحب قبلہ مسائل شرعیہ میں کس باریک بینی اور حزم و احتیاط سے کام لیا کرتے تھے---- ۱۳۷۰ھ / ۵۱-۱۹۵۰ء میں رؤیت ہلال کے مسئلہ کو حل کرنے کے لئے سیدی فقیہ اعظم نے ایک تحقیقی فتویٰ تحریر کیا جو "افادۃ النشر اوکد الامر" کے تاریخی نام سے رسالہ کی صورت اختیار کر گیا۔ آپ نے اسے حضرت سید صاحب قبلہ کی خدمت

میں بھجوایا' آپ نے یہ فتویٰ اعلیٰ حضرت کے خلیفہ اور تلمیذ خاص ملک العلماء حضرت مولانا ظفر الدین بہاری کی خدمت میں روانہ کیا' چنانچہ ایک مکتوب میں تحریر فرمایا:

"آپ کا فتویٰ تو جنسہ مولانا ظفر الدین صاحب کو بہار روانہ کر دیا گیا تھا' وہ ان کو بھی نہیں ملا اور واپس بھی نہیں آیا' اب میرے پاس اس کی نقل بھی نہیں ــــــ اگر آپ دوبارہ مرتب کر کے بھیج دیں تو اس کو شائع کر دیا جائے اور دیگر علمائے پاکستان سے بذریعہ اخبار استصواب رائے بھی کر لیا جائے" ــــــ

(تاریخ درج نہیں ہے)

حضرت فقیہ اعظم نے فتویٰ بھجوایا' جسے آپ نے ہفت روزہ رضوان لاہور میں "فتویٰ دربارۂ رؤیت ہلال" کے عنوان سے شائع کرایا۔ ابتداء میں خود سید صاحب قبلہ نے ایک تفصیلی نوٹ تحریر فرمایا اور پاک و ہند کے مرکزی علمی مقامات اور جلیل القدر مفتی صاحبان کے اسماء گرامی درج کر کے انہیں دعوت غور و فکر دی ــــــ یہ نوٹ بجائے خود ایک علمی یادگار اور حضرت فقیہ اعظم پر آپ کے اعتماد کا آئینہ دار ہے ــــــ سید صاحب قبلہ کے اس نوٹ سے قبل مدیر رضوان علامہ سید محمود احمد رضوی نے توضیحی نوٹ میں لکھا:

"یہ نوٹ حضرت قبلہ سیدی مولانا ابوالبرکات صاحب مدظلہ العالی نے مضمون ذیل کے لئے تحریر فرمایا ہے۔ اس کی اہمیت کے پیش نظر اسے مضمون سے قبل درج کیا جاتا ہے۔ علماء کرام توجہ فرمائیں"

اس کے بعد حضرت سید صاحب قبلہ نے ارقام فرمایا:

"یہ فتویٰ حضرت فاضل جلیل عالم نبیل مولانا ابو الخیر محمد نور اللہ نعیمی فاضل حزب الاحناف و مہتمم دارالعلوم حنفیہ فریدیہ بصیر پور پاک

پنجاب نے بغرض استصواب آرائے علمائے اہل سنت بذریعہ رضوان شائع فرمایا ہے' ناظرین کرام سے التجا ہے کہ جن علمائے کرام کے پاس رضوان نہیں پہنچتا ان کی خدمت میں یہ فتویٰ پیش کیا جاوے اور ان کو بنظر تعمق ملاحظہ فرما کر کتب معتمدہ فقہ سے تائید فرمائیں یا رد فرمائیں اور صواب و خطا پر دلائل ارقام فرمادیں۔ اہل علم و صاحب قلم حضرات کے مضامین رضوان میں شائع کیے جائیں گے۔ اور جب تک علمائے اہل سنت کا اس مسئلہ میں اتفاق نہ ہو گا اس پر عمل نہ کیا جائے گا۔ علمائے کرام سے گزارش ہے کہ وہ اس مسئلہ میں کافی روشنی ڈالیں۔ اگر کسی ایک جگہ رویت ہلال بطریق معتبرہ ثابت ہو جائے تو ہلال کمیٹی کا بذریعہ ریڈیو اعلان تمام پاکستان و ہندوستان و ایران و توران و افغانستان و بلوچستان غرضیکہ تمام وہ شہر و قریٰ جہاں جہاں اس وقت میں ہلال کمیٹی کے اعلان کو بذریعہ ریڈیو سنیں تو اس اعلان پر مشرق و مغرب و جنوب و شمال کے باشندوں کو عمل کرنا یعنی عید الفطر' عید الاضحیٰ اور قیام رمضان ادا کرنا جائز ہو گا یا نہیں؟ اور ان تصریحات کے باوجود عدم جواز پر کون سی دلیل ہے۔ بینوا توجروا۔۔۔۔

تمام اہل السنّت بالعموم اور حضرت مولانا مفتی احمد یار خاں صاحب نعیمی و حضرت مولانا الحاج سردار احمد صاحب لائل پوری و حضرت مفتی اعظم ہند مولانا الحاج مفتی مصطفیٰ رضا خان بریلوی و مولانا الحاج ملک العلماء مفتی محمد ظفر الدین صاحب بہاری و حضرت مولانا الحاج مفتی احمد سعید شاہ صاحب ملتانی و علمائے بدایوں و علماء رام پور و حضرت مولانا الحاج مفتی محمد مظہر اللہ صاحب امام مسجد فتح پوری و حضرت مولانا الحاج مفتی محمد اجمل شاہ صاحب سنبھلی وغیرہم بالخصوص توجہ مبذول فرما کر اہل سنت کی عقدہ کشائی

فرمائیں----ابوالبرکات سید احمد غفرلہ"-----

(ہفت روزہ رضوان' جلد ۴' شمارہ ۱۲' ۲۸ / مارچ ۱۹۵۲ء' صفحہ ۵'

حوالہ مقالہ رویت ہلال---ایک جائزہ' از پروفیسر خلیل احمد نوری)

حضرت سید صاحب قبلہ کے اس نوٹ سے سیدی فقیہ اعظم علیہ الرحمہ کے فتویٰ کی اہمیت واضح ہو جاتی ہے----- مزید براں رضوان کے دستیاب فائلوں میں اس فتویٰ کے جواب میں کوئی تردیدی تحریر نہیں ملتی-----

(رویت ہلال---ایک جائزہ' از پروفیسر خلیل احمد نوری)

یوں تو رویت ہلال کے سلسلہ میں تقریباً ہمیشہ بدمزگی رہی' مگر ۱۹۶۶ء میں عید الفطر کے موقع پر بہت زیادہ گڑبڑ پیدا ہوئی تو رویت ہلال کے حوالے سے حضرت فقیہ اعظم کے فتویٰ کی افادیت کھل کر سامنے آئی' چنانچہ سید صاحب قبلہ نے آپ کی طرف رجوع فرمایا اور تمام پس منظر بیان کرتے ہوئے تحریر فرمایا:

"ضرورت یہ پیش آئی کہ اس دفعہ عید الفطر میں تمام پاکستان میں شدید اختلاف و انتشار رہا اور ریڈیو کے اعلان اول سے سب کو یقین تھا کہ پیر کو (عید) ہو گی۔ دوبارہ اعلان اتوار کا ہوا' اس اعلان سے عوام (میں) بدظنی پیدا ہو گئی اور حکومت کی بدنیتی پر محمول کیا گیا۔ میں نے بدیں وجہ کہ مجرد اعلان مشتبہ ہے' ڈی سی سے معلوم کیا' انہوں نے کہا کہ وزیر داخلہ سے دریافت کیا جائے۔ وزیر داخلہ نے ہلال کمیٹی کا حوالہ دیا' ہلال کمیٹی میں فیض احمد فیضی جو سنی ہیں اور بھی کئی سنی ممبر ہیں' ان سے دریافت کیا' انہوں نے ٹیلی فون میں بتایا کہ یہاں اٹھارہ شہادتیں گزر چکی ہیں' ان شہادتوں کے حاصل کرنے میں دیر ہو گئی۔ طریق معتبر سے شہادتوں کے بعد حکم صدر مملکت عام اعلان کیا ہے۔ اتوار کو یقینی عید ہے-----

آپ نے جن فتاووں کے حوالے دیے ہیں' ان میں میرے پاس ایک بھی موجود نہیں اور اسی مقصد کے لئے علماء کو مدعو کیا ہے کہ فیصلہ کریں کہ آئندہ عید اضحیٰ سر پر ہے' پھر یہی مصیبت نظر آتی ہے۔ صدر مملکت کے حکم سے بعد ثبوت رؤیت ہلال جو اعلان کیا جائے جب کہ ظن غالب ہو کہ یہ شہادت شرعیہ کے بعد اعلان ہو رہا ہے۔ ملک میں جہاں جہاں اعلان سنا جائے' اس پر عمل کیا جائے یا نہیں؟ اس کے متعلق حوالہ جات و جزئیات فقہیہ کی ضرورت ہے۔ اگر اس کے متعلق کچھ لکھ بھیجیں تو اشد ضرورت ہے"-----

(۹/ فروری ۱۹۶۶ء)

حضرت فقیہ اعظم نے تعمیل حکم کرتے ہوئے اپنے تلمیذ مولانا محمد منشا تابش قصوری صاحب زید مجدہ (مرید کے) کے ذریعے حوالہ جات بھجوائے تو جواباً آپ نے تحریر فرمایا:

"والا نامہ بعین انتظار دستی مولانا محمد منشاء صاحب سلمہ موصول ہوا۔ میٹنگ میں جا رہا ہوں' جو کچھ ہو گا اور جو مقامی حضرات سے متوقع ہے' ظاہر ہے----- گوجرانوالا سے مولانا محمد صادق صاحب نے وہی پرانا جواب دیا ہے' جو کاکا خیلی صاحب کے ہم نوا ہے۔ باقی دیدہ باید-----
جناب والا اس غرض سے فی الحال زحمت سفر گوارا نہ فرمائیں' جو کچھ ہو گا' نتیجہ سے آگاہ کر دیا جائے گا"-----

(۱۴/ فروری ۱۹۶۶ء)

اس میٹنگ کا نتیجہ تو پتا نہیں کیا نکلا' لیکن رفتہ رفتہ علماء کرام کے موقف میں وہ پہلی سی شدت نہ رہی' بالآخر وہ وقت بھی آیا کہ حضرت سید صاحب قبلہ کے جانشین

مدیر رضوان شارح بخاری علامہ سید محمود احمد رضوی مرکزی رؤیت ہلال کمیٹی کے چیئرمین مقرر ہوئے اور اب کئی سالوں سے تمام مکاتب فکر کے علماء (الا ماشاء اللہ) عملاً اس موقف کے قائل ہیں' جس کی طرف حضرت فقیہ اعظم علیہ الرحمہ نے ۱۳۷۰ھ' ۱۹۵۰ء میں رہنمائی فرمائی تھی-----

# القاب اور دعائیہ کلمات میں تنوع

آخر میں مکاتیب سید صاحب قبلہ کے ایک نہایت اہم پہلو کی جانب توجہ مبذول کرانا چاہتا ہوں کہ آپ اپنے مخاطب اور مکتوب الیہ کو مختلف اور متنوع القاب سے یاد فرماتے----- یہ پہلو آپ کی علمیت' علوم و فنون میں مہارت اور عربی ادب پر کامل دسترس پر دلالت کرتا ہے----- مکاتیب ابوالکلام کا بڑا شہرہ ہے مگر "غبار خاطر" میں صرف صدیق مکرم کے لقب پر اقتصار کیا گیا ہے' جب کہ سید صاحب قبلہ کے ہاں القاب میں تنوع' بے ساختگی اور روانی ہے----- پیش نظر پچپن مکاتیب میں دوتہائی مکاتیب کے القاب میں تنوع ہے' اگرچہ بعض خطوں کے القاب میں قدرے یکسانیت دکھائی دیتی ہے لیکن ان میں دعائیہ کلمات کے اندر تنوع نظر آئے گا-----

قارئین کے ذوق طبع اور افادیت عامہ کے پیش نظر متنوع القاب کی فہرست پیش خدمت ہے:

۱ مخلص و محبی اخی فی اللہ مولانا مولوی محمد نور اللہ سلمہ اللہ تعالیٰ
(موصولہ ۱۷/ نومبر ۱۹۴۵ء)

۲ مخلص و محبی مولانا محمد نور اللہ صاحب زید مجدہ و عزہ وعلمہ و شوقہ الی اللہ
(موصولہ ۲۵/ نومبر ۱۹۴۷ء)

۳ مخلصی و محبی مولانا مولوی محمد نور اللہ صاحب نور اللہ تعالیٰ صدرکم

(موصولہ ۲/ جولائی ۱۹۴۸ء)

۴ مخلصی و محبی مولانا بالفضل اولانا مولوی محمد نور اللہ صاحب

نور اللہ قلبہ بالایقان

(محررہ ۸/ مارچ ۱۹۵۱ء)

۵ حامیٔ سنن ماحیٔ فتن مولانا مولوی محمد نور اللہ صاحب

نور اللہ قلوب المؤمنین بانوار علومکم

(محررہ ۶/ اپریل ۱۹۵۲ء)

۶ محترم ذوالمجد والکرم فاضل جلیل مولانا مولوی محمد نور اللہ صاحب نور اللہ

قلوب المؤمنین بنور علمہ

(۱۱/ جنوری ۱۹۵۲ء)

۷ محترمی و مکرمی حضرت مولانا مولوی نور اللہ صاحب انار اللہ بنورہ قلوب

المؤمنین

(تاریخ درج نہیں ہے)

۸ مولانا المکرم ذوالمجد والکرم دامت برکاتہم العالیہ

(محررہ ۱۱/ اگست ۱۹۵۳ء)

۹ مولانا المحترم ذوالمجد والکرم اکرمکم اللہ تعالیٰ

(۶/ ذی الحجہ ۷۲ ۱۳ھ، ۱۷/ اگست ۱۹۵۳ء)

۱۰ حامیٔ سنن ماحیٔ فتن مولانا مولوی صوفی نور اللہ صاحب دامت فیوضکم

(موصولہ ۱۴/ مارچ ۱۹۵۵ء)

۱۱ مولانا المعظم الفقیہ الاعظم مولانا مفتی محمد نور اللہ صاحب زید مجدہ

(موصولہ مئی ۱۹۵۶ء)

۱۲ مخلصی و محبی ناصر دین کاسر شر مفسدین مولانا مولوی محمد نور اللہ زید مجدہ

(۹/ محرم ۱۳۷۵ھ)

۱۳ عمدۃ الاخلاء زبدۃ الاحباء مخلصی و محبی مولانا مولوی محمد نور اللہ صاحب زید مجدہ

(محررہ ۱۱/ ستمبر ۱۹۵۷ء)

۱۴ حضرت والا برکت حامئ سنت ماحئ بدعت فیض درجت مولانا الحاج شیخ الحدیث والتفسیر والفقہ مفتی ابوالخیر محمد نور اللہ صاحب زید مجدہ

(تاریخ درج نہیں ہے)

۱۵ حامئ سنن ماحئ فتن مولانا مولوی ابوالخیر محمد نور اللہ نعیمی قادری اشرفی سلمہ ربہ العلی القوی

(۲۳/ جمادی الاولیٰ ۱۳۷۷ھ)

۱۶ (لفافہ پر) بگرامی خدمت مولانا الحق مولانا ابوالخیر محمد نور اللہ صاحب زید مجدہ

(۱۶/ دسمبر ۱۹۵۷ء)

۱۷ بعالی خدمت فقیہ زماں محدث دوراں مولانا مولوی علامہ ابوالخیر محمد نور اللہ نعیمی صاحب

(۲۳/ دسمبر ۱۹۵۷ء)

۱۸ محترم ذوالمجد والکرم مولانا وبالفضل والعلم والعمل اولانا ابوالخیر

محمد نور اللہ صاحب شیخ الحدیث والتفسیر والفقہ و مہتمم وبانی دارالعلوم

حنفیہ فریدیہ بصیر پور

(۱۱/ ستمبر ۱۹۵۷ء)-----(دستی لفافہ)

۱۹ حامیٔ سنن سنیہ ماحیٔ بدعات شنیعہ عمدۃ الاحیاء زبدۃ الاخلاء مولانا

وبالفضل اولانا مفتی ابوالخیر محمد نور اللہ قادری نعیمی اشرفی

صانہ المولی القوی

(۲۸/ جمادی الاولیٰ ۱۳۷۷ھ' ۱۹۵۷ء)

۲۰ فاضل جلیل عالم نبیل مولانا ومکرمنا مولوی ابوالخیر محمد نور اللہ

صاحب نور اللہ ظاہرہ وباطنہ بنور جمال حبیبہ صلی اللہ تعالیٰ

علیہ وآلہ وبارک وسلم

(شب ۱۰/ رمضان المبارک ۱۳۷۶ھ' ۱۹۵۷ء)

۲۱ مخلصی ومحبی مولانا وبالفضل اولانا مولوی محمد نور اللہ صاحب

نور اللہ قلبہ بالایقان

(تاریخ درج نہیں ہے)

۲۲ محترم المقام مخلصی ومکرمی حامیٔ السنن ماحیٔ الفتن مولانا مولوی محمد نور اللہ

صاحب انار اللہ بانوار فیضانہ المسلمین...... آمین

(تاریخ ندارد)

۲۳ مخلصی ومحبی مولانا وبالفضل والمجد اولانا مفتی ابوالخیر محمد نور اللہ نعیمی اشرفی

لازالت شموس فیضانہ طالعۃ

(۱۹۵۸ء)

۲۴ عمدۃ الاخلاء زبدۃ الاحباء عالم علمی فاضل لوذعی مولانا الحاج مفتی ابوالخیر

محمد نور اللہ صاحب نور اللہ قلوب الخلائق بنور شمس علومکم

(۱۲/ رمضان المبارک ۱۳۷۷ھ)

۲۵ عمدۃ الاخلاء زبدۃ الاحباء فقیہ النفس مولانا الحاج مولوی مفتی ابوالخیر محمد نور اللہ صاحب شیخ الحدیث والتفسیر (لفافہ پر پتا)

(۱۳۷۷ھ)

۲۶ فاضل جلیل عالم نبیل حامیٔ سنن ماحیٔ فتن مولانا مولوی محمد نور اللہ صاحب صانہ الرحمٰن عن نوائب الزمن

(تاریخ ندارد)

۲۷ فاضل جلیل عالم نبیل مولانا المحترم ذوالمجد والکرم علامہ ابوالخیر محمد نور اللہ صاحب نعیمی قادری اشرفی زید مجدہ السامی

(تاریخ درج نہیں ہے)

۲۸ عمدۃ الاخلاء زبدۃ الاحباء محترمی ومکرمی مولانا مولوی محمد نور اللہ صاحب نور اللہ قلوب المؤمنین بنور انفاسکم

(تاریخ ندارد)

۲۹ محترم ذوالمجد والکرم حضرت مولانا مولوی نور اللہ صاحب زیدت مکارمکم

(۱۴/ اکتوبر ۱۹۵۸ء)

۳۰ محترم ذوالمجد والکرم حضرت مولانا ابوالخیر محمد نور اللہ صاحب زید مجدہ

(جنوری ۱۹۵۹ء)

۳۱ محترم مولانا المکرم مفتیٔ اعظم مولوی ابوالخیر محمد نور اللہ صاحب زید مجدہ (لفافہ پر پتا)

(۳/ جنوری ۱۹۵۹ء)

۳۲ عمدۃ الاخلاء زبدۃ الاحباء مولانا الحاج شیخ الحدیث مفتی محمد نور اللہ صاحب
لازالت شموس فیضانہ بازغۃ

(۲/ اپریل ۱۹۶۲ء)

۳۳ فاضل جلیل عالم نبیل فقیہ العصر مولانا الحاج شیخ الحدیث مولانا نور اللہ
صاحب نور اللہ سرہ

(محررہ ۹/ شعبان المعظم ۸۳ھ' ۲۶ دسمبر ۱۹۶۳ء)

۳۴ مولانا اولانا سلام علی مولانا الحاج محمد نور اللہ صاحب دامت برکاتہم

(۳۰/ اپریل ۱۹۶۴ء)

۳۵ مولانا المحترم ذوالمجد والکرم مفتیِ اعظم زید مجدکم

(۲۸/ اگست ۱۹۶۴ء)

۳۶ حامئ سنن ماحئ فتن مولانا مولوی مفتی محمد نور اللہ نعیمی قادری اشرفی
سلمہ العلی القوی

(تاریخ ندارد)

۳۷ بگرامی خدمت فیض درجت فاضل جلیل عالم نبیل مولانا الحاج مفتی
ابوالخیر محمد نور اللہ صاحب انار اللہ بانوار علومہ قلوب المستنیرین

(۳/ ذی الحجہ الحرام ۱۳۸۶ھ)

۳۷ فاضل جلیل عالم نبیل مولانا الحاج مفتی ابوالخیر محمد نور اللہ صاحب
مدظلہ و عم فیضہ

(۲۴/ اکتوبر ۱۹۶۶ء)

۳۸ عالم یلمعی فاضل لوزعی مولانا ذوالمجد والکرم العلامہ ابوالخیر محمد نور اللہ
صاحب زیدت مکارمکم

(تاریخ درج نہیں ہے)

۳۹ فاضل جلیل عالم نبیل مولانا الحاج مفتی محمد نور اللہ صاحب دامت فیوضہم و برکاتہم

(۱۰/ رجب المرجب ۸۲ ۱۳ھ)

۴۰ محترمی و مکرمی مولانا مولوی ابوالخیر محمد نور اللہ صاحب نور اللہ المستر شدین بنور علمہ و عملہ

(تاریخ درج نہیں ہے)

القاب اور دعائیہ کلمات کی طرح سلام و پیام میں بھی تنوع ہے' مثلاً:

۱ السلام علیکم ورحمۃ اللہ و برکاتہ

(۲۲/ فروری ۱۹۶۰ء)

۲ السلام علیکم ورحمتہ وبرکاتہ

(۱۱/ ستمبر ۱۹۵۷ء)

۳ وعلیکم السلام ثم السلام علیکم ورحمتہ وبرکاتہ

(۲۰/ رجب المرجب ۱۳۸۶ھ)

۴ ہدیہ سلام مسنون معروض

(۲۲/ جون ۱۹۵۹ء)

۵ السلام علیکم وعلیٰ من لدیکم

(۳/ ذی الحجہ المبارک ۱۳۸۶ھ)

۶ سلام مسنون نیاز مشحون

(۲۷/ اکتوبر ۱۹۴۸ء)

قارئین گرامی قدر! ان القاب اور دعائیہ کلمات کے تنوع سے جہاں سید صاحب قبلہ کی قادر الکلامی کا پتا چلتا ہے' وہیں ان کی نظر میں ان کے تلمیذ رشید حضرت فقیہ اعظم نور اللہ مرقدہ کے مقام و مرتبہ کا بھی اندازہ ہوتا ہے۔ واضح رہے کہ سید

صاحب قبلہ نے جس زمانے میں یہ القاب تحریر فرمائے' تب شخصیات اور ان کے علمی قد کاٹھ کو سامنے رکھتے ہوئے نہایت محتاط انداز میں ان کے لئے القاب لکھے اور بولے جاتے تھے' جب کہ آج کل القاب کے ذریعے شخصیت سازی کی جاتی ہے----- اور یوں القاب کی ایک دوڑ لگی ہوئی ہے' علامہ فہامہ تو ادنیٰ سے ادنیٰ لقب ہے----- مگر جس دور میں سید صاحب قبلہ نے القاب تحریر کیے' ان دنوں مولوی اور مولانا بھی بہت بڑا خطاب سمجھا جاتا' چہ جائیکہ سید صاحب قبلہ آپ کو فقیہ اعظم' فقیہ النفس' فقیہ العصر' فقیہ زماں' محدث دوراں' مفتی اعظم اور دیگر گراں قدر القاب سے نواز رہے تھے-----

## اختتامیہ

قارئین محترم! مکاتیب سید صاحب قبلہ کے چند تابناک پہلو آپ نے ملاحظہ فرمائے' اگر حضرت کے تمام گرامی نامے جمع کر دیے جائیں تو یقیناً یہ ایک بہت بڑا علمی' ادبی اور فقہی ذخیرہ ہو گا۔ نیز آپ کی حیات طیبہ کے مزید کئی گوشے اجاگر ہوں گے-----

مختصر یہ کہ سید صاحب قبلہ علم و عمل کے کوہ وقار--- دنیائے اہل سنت کے گوہر آب دار--- چمنستان رضویت و اشرفیت کی بہار----- خادم دین احمد مختار ﷺ--- اور مقتدائے غلامان سید الابرار تھے----- بلاشبہ آپ کا وجود باجود نعمت الٰہیہ اور فیضان مصطفویہ کا امین تھا----- راہ نوردان علم و معرفت کے لئے آپ کی ذات گرامی منارۂ نور کی حیثیت رکھتی ہے۔

ان کا سایہ اک تجلی ان کا نقش پا چراغ
وہ جدھر گزرے ادھر ہی روشنی ہوتی گئی

## جانشین فقیہ اعظم حضرت صاحبزادہ مفتی محمد محب اللہ نوری کی ایمان افروز تصانیف

۱ گستاخ رسول کا شرعی حکم
۲ رحمۃ للعالمین ﷺ کا پیغام امن
۳ افضلیت مصطفیٰ علیہ التحیۃ والثناء عقل و نقل کے پیمانے میں
۴ ظہور نور
۵ میلاد النبی.......... صاحب میلاد کی کرم نوازیاں
۶ افضلیت مدینہ منورہ
۷ اسلام اور تصوف
۸ فتاویٰ نوریہ (ترتیب و تبویب)
۹ میلاد النبی ﷺ (ترتیب و تدوین)
۱۰ قرعہ مبارکہ (فال نامہ امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ) اردو ترجمہ
۱۱ بشائر الخیرات (اردو ترجمہ)
۱۲ مخزن صدق و صفا --- سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ
۱۳ باب مدینۃ العلم --- مرتضیٰ مشکل کشا مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ
۱۴ ورفعنا لك ذكرك کا ہے سایہ تجھ پر (غوث الوریٰ بحیثیت مظہر مصطفیٰ)
۱۵ سلطان الہند خواجہ خواجگاں معین الدین چشتی اجمیری
۱۶ وقت کی قدر کیجئے
۱۷ فقیہ اعظم --- پیکر شفقت
۱۸ چندروز مصر میں
۱۹ سفر محبت (قسط وار)
۲۰ حضرت فقیہ اعظم کے استاذ مکرم مفتی اعظم سید ابو البرکات اپنے مکاتیب کے آئینے میں

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حضرت امام ربانی، قیم دورانی، قطب زمانی، شیخ احمد فاروقی سرہندی، مجدد الف ثانی قدس سرہٗ السبحانی کے عقائد و فرامین حقانی

مُسمّٰی بنام تاریخی

# چالیس (۴۰)

# ارشاداتِ امام ربّانی

۱۳۵۶ھ

بسم الله الرحمن الرحیم

لا الٰه الا الله محمد رسول الله

الصلوٰة والسلام علیک یا رسول الله

وعلیٰ اٰلک واصحابک یا حبیب الله

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۰،

(۱) نجات آخرت کا حاصل ہونا صرف اسی پر موقوف ہے۔ کہ تمام افعال واقوال واصول وفروع میں اہلسنت وجماعت کثرھم اللہ تعالیٰ کا اتباع کیا جائے اور صرف یہی ایک فرقہ جنتی ہے۔ اہلسنت وجماعت کے سوا جس قدر فرقے ہیں سب جہنمی ہیں۔ آج اس بات کو کوئی جانے یا نہ جانے کل قیامت کے دن ہر ایک شخص اس بات کو جان لیگا مگر اس وقت کا جاننا کچھ نفع نہ دیگا۔ مکتوب ۶۹ جلد اوّل مطبوعہ مطبع نولکشور لکھنؤ صفحہ ۸۶

(۲) محض زبان سے کلمۂ شہادت پڑھ لینا مسلمان ہونے کے لیئے ہرگز کافی نہیں۔ تمام ضروریات دین کو سچا ماننے اور کفر و کفار کے ساتھ نفرت و بیزاری رکھنے سے آدمی مسلمان ہوگا۔ مکتوب ۲۶۶ جلد اوّل صفحہ ۳۲۳

(۳) جو شخص تمام ضروریات دین پر ایمان رکھنے کا دعویٰ کرے۔ لیکن کفر و کفار کے ساتھ نفرت و بیزاری نہ رکھے وہ درحقیقت مرتد ہے۔ اس کا حکم منافق کا حکم ہے۔ مکتوب ۲۶۶ جلد اوّل صفحہ ۳۲۵

(۴) جب تک خدا اور رسول جل جلالہ و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم

کے دشمنوں کے ساتھ دشمنی نہ رکھی جائے اُس وقت تک خدا و رسول کے ساتھ محبت نہیں ہو سکتی۔ جل جلالہٗ و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم یہیں پر یہ کہنا ٹھیک ہے ع تولّی بے تبرّیٰ نیست ممکن

مکتوب ۲۶۶ جلد اوّل ص ۳۲۵

(۵) میری نظر میں اللہ تبارک وتعالیٰ کے دشمنوں کے ساتھ نفرت وعداوت رکھنے کے برابر اس کو راضی کرنے والا کوئی عمل نہیں۔

مکتوب ۲۶۶ جلد اوّل ص ۳۲۶

(۶) جو علمِ غیب اللہ تبارک وتعالیٰ کے ساتھ مخصوص ہے۔ اس پر وُہ اپنے خاص رسولوں کو مطلع فرما دیتا ہے۔ مکتوب ۳۱۰ جلد اوّل ص ۴۴۶

(۷) حدیث قدسی میں ہے کہ حضور سیدنا محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے اللہ تبارک وتعالیٰ سے عرض کی۔ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ وَمَا اَنَا وَمَا سِوَاكَ تَرَكْتُ لِاَجْلِكَ یعنی اے اللہ تو ہی ہے اور میں نہیں ہوں اور تیرے سوا جو کچھ ہے سب کو میں نے تیرے لیئے چھوڑ دیا۔ اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے فرمایا یَا مُحَمَّدُ اَنَا وَ اَنْتَ وَمَا سِوَاكَ خَلَقْتُ لِاَجْلِكَ یعنی اے محبوب میں ہوں اور تُو ہے اور تیرے سوا جو کچھ ہے سب کو میں نے تیرے ہی

لئے پیدا کیا۔ مکتوب ۸ جلد دوم ص ۱۸

(۸) اللہ تعالیٰ عزوجل نے اپنے محبوب اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم سے ارشاد فرمایا۔ لَوْلَاکَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاکَ لَوْلَاکَ لَمَا اَظْهَرْتُ الرُّبُوْبِیَّۃَ۔ یعنی اے محبوب اگر تم کو پیدا کرنا منظور نہ ہوتا تو میں آسمانوں کو پیدا نہ کرتا۔ اگر تمہارا پیدا کرنا مجھے مقصود نہ ہوتا۔ تو میں اپنا رب ہونا بھی ظاہر نہ کرتا۔ مکتوب ۱۲۲ جلد سوم ص ۲۳۲

(۹) تمام اُمتی نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کے خادم اور مملوک و غلام ہیں۔ مکتوب ۶۴ جلد سوم ص ۱۶۹

(۱۰) حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کی خِلقت کسی بشر کی خِلقت کی طرح نہیں بلکہ عالمِ ممکنات کی کوئی چیز بھی حضورِ اکرم صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کے ساتھ کچھ مناسبت نہیں رکھتی۔ کیونکہ حضور صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کو اللہ جل جلالہٗ نے اپنے نور سے پیدا فرمایا ہے۔ مکتوب ۱۰۰ جلد سوم ص ۱۸۵

(۱۱) عالم امکان کو (جو تحت الثریٰ سے عرش تک کی جملہ موجودات و کائنات کا محیط ہے) جس قدر بھی دقتِ نظر کے ساتھ دیکھا جاتا ہے حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا وجودِ پاک اس کے اندر نظر نہیں آتا ہے۔ سرکارِ دوعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اس بزمِ امکان سے بالاتر ہیں۔ اسی لیے حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا سایہ نہ تھا۔

مکتوب ۱۰۰ جلد سوم ص۱۸۷

(۱۲) مجھے اللہ تبارک وتعالیٰ کے ساتھ اس لئے محبت ہے کہ وہ محمد مصطفےٰ کا رب ہے۔ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

مکتوب ۲۲۱ جلد سوم ص۲۲۳

(۱۳) حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے اہل بیت کرام کے ساتھ محبت کا فرض ہونا نصِ قطعی سے ثابت ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم کی دعوت الی الحق وتبلیغ اسلام کی اُجرت اُمت پر یہی قرار دی ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے قرابت داروں کے ساتھ محبت کی جائے۔ قُلْ لَّآ اَسْئَلُکُمْ عَلَیْہِ اَجْرًا اِلَّا الْمَوَدَّۃَ فِی الْقُرْبٰی

مکتوب ۲۶۶ جلد اول ص۳۲۶

(۱۴) حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے تمام صحابہ کرام رضی

اللہ تعالیٰ عنہم کو نیکی کے ساتھ یاد کرنا چاہیئے۔ اور حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلّم ہی کی وجہ سے اُن کے ساتھ محبت رکھنی چاہیئے۔ اُن کے ساتھ محبت حضور ہی کے ساتھ محبت ہے۔ اُن کے ساتھ عداوت حضور ہی کے ساتھ عداوت ہے۔ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلّم۔

مکتوب ۲۲۶ جلد اول صفحہ ۳۲۶

(۱۵) تمام صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم میں سب سے افضل و اعلیٰ سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں پھر ان کے بعد سب سے افضل سیدنا عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں۔ اِن دونوں باتوں پر اجماعِ اُمت ہے اور چاروں ائمہ مجتہدین امام اعظم ابوحنیفہ و امام شافعی و امام مالک و امام احمد بن حنبل رضی اللہ تعالیٰ عنہم اور اکثر علمائے اہل سُنّت کا یہی مذہب ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بعد تمام صحابہ میں سب سے افضل سیدنا عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں۔ پھر اُن کے بعد تمام اُمت میں سب سے افضل سیدنا مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ ہیں۔ مکتوب ۲۶۶ جلد اوّل صفحہ ۳۳۰

(۱۶) حضرت مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ کے ساتھ حضرت اُم المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا و سیدنا طلحہ و سیدنا زبیر و سیدنا معاویہ و سیدنا عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی لڑائیاں ہوئیں۔ اُن سب میں

مولا علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ حق پر تھے۔ اور یہ حضرات خطا پر۔ لیکن وہ خطا عنادی نہ تھی بلکہ خطائے اجتہادی تھی۔ مجتہد کو اس کی خطائے اجتہادی پر بھی ایک ثواب ملتا ہے۔ ہم کو تمام صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے ساتھ محبت رکھنے ان سب کی تعظیم کرنے کا حکم ہے۔ جو کسی صحابی کے ساتھ بغض و عداوت رکھے وہ بدمذہب ہے۔ مکتوب ۲۶۶ جلد اول ص ۲۳۴

(۱۷) جو لوگ کلمہ پڑھتے ہیں اپنے آپ کو مسلمان کہتے ہیں۔ لیکن صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ساتھ دشمنی رکھتے ہیں اللہ عزوجل نے قرآن مجید میں ان کو کافر کہا ہے۔ لِيَغِيظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ ۔ مکتوب ۵۴ جلد اول ص ۷۱

(۱۸) ابنیاء و اولیاء کی پاک روحوں کو عرش سے فرش تک ہر جگہ برابر کی نسبت ہوتی ہے۔ کوئی چیز اُن سے نزدیک و دور نہیں۔

مکتوب ۲۸۹ جلد اول ص ۳۰۰

(۱۹) اکمل اولیاء اللہ کو اللہ تبارک و تعالیٰ یہ قدرت عطا فرماتا ہے کہ وہ بیک وقت متعدد مقامات پر تشریف فرما ہوتے ہیں۔

مکتوب ۵۸ جلد دوم ص ۱۵

(۲۰) حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی اُمت کے اولیائے کرام کا طواف کرنے کے لئے کعبہ معظمہ حاضر ہوتا اور ان سے برکتیں حاصل کرتا ہے۔ | مکتوب ۲۰۹ جلد اول صـ۲۱۱ |

(۲۱) عارف ایسے مرتبہ پر پہنچ جاتا ہے کہ عرض ہو یا جوہر، آفاق ہوں انفس تمام مخلوقات اور موجودات کے ذرّوں میں سے ہر ایک ذرّہ اس کے لئے غیب الغیب کا دروازہ ہو جاتا ہے۔ اور ہر ایک ذرّہ بارگاہِ الٰہی کی طرف اُس کے لئے ایک سڑک بن جاتا ہے۔

| مکتوب ۱۱۰ جلد سوم صـ۲۱۰ |

(۲۲) حضور پُر نور سیدنا غوثِ اعظم محی الدین عبد القادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اللہ تبارک و تعالیٰ نے یہ قدرت عطا فرمائی ہے۔ کہ جو قضا لوحِ محفوظ میں بشکل مبرم لکھی ہوئی ہو۔ اور اس کی تعلیق صرف علم خداوندی میں ہو۔ ایسی قضا میں بھی باذن اللہ تصرف فرما سکتے ہیں۔

| مکتوب ۲۱۷ جلد اول صـ۲۲۳ |

(۲۳) حضور پُر نور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانہ مبارک سے قیامت تک جتنے اولیاء، ابدال۔ اقطاب۔ اوتاد۔ نقباء۔ نجباء غوث یا مجدد ہوں گے۔ سب فیضان ولایت و برکات طریقت حاصل

کرنے میں حضور غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے محتاج ہوں گے۔ بغیر اُن کے واسطے اور وسیلے کے قیامت تک کوئی شخص ولی نہیں ہو سکتا۔

مکتوب ۱۲۳ جلد سوم ص ۲۴۸

(۲۴) مجدد الف ثانی بھی حضور غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نائب ہے۔ جس طرح سورج کا پرتو پڑنے سے چاند منور ہوتا ہے۔ اسی طرح مجدد الف ثانی پر بھی تمام فیوض و برکات حضور غوث اعظم رضی اللہ عنہ کی بارگاہ سے فائز ہو رہے ہیں۔ مکتوب ۱۲۳ جلد سوم ص ۲۴۸

(۲۵) انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام نے (بدء خلق) و عرش و کرسی و لوحِ محفوظ و جنت و دوزخ و ملائکہ و مرسلین سابقین و امم سابقہ و قیامت و نفخ صور و حساب و کتاب و میزان و حوض کوثر وغیرہا حوادثِ گذشتہ و وقائع آئندہ کی جو خبریں دی ہیں ان میں تاویلیں کر کے اُن کو اپنی عقل کے مطابق کر لینا شانِ نبوت کا انکار ہے۔

مکتوب ۲۶۶ جلد اول ص ۳۲۳

(۲۶) مقلد کو یہ جائز نہیں کہ اپنے امام کی رائے کے خلاف قرآن عظیم و حدیث شریف سے احکام شرعیہ خود نکال کر اُن پر عمل کرنے لگے۔ مقلدوں کے لئے یہی ضروری ہے۔ کہ جس امام کی تقلید کر رہے ہیں۔

اُسی کے مذہب کا مفتی بہ قول معلوم کر کے اُسی پر عمل کریں۔

مکتوب ۲۸۶ جلد اوّل ص۴۷۵

(۲۷) جس قدر مسائل میں علمائے کرام اہلِ سُنت و صوفیائے عظام اہلِ طریقت کے درمیان اختلاف ہے۔ جب بغور دیکھا جاتا ہے۔ تو اُن تمام مسئلوں میں علمائے کرام ہی کی طرف حق نظر آتا ہے۔

مکتوب ۲۶۶ جلد اول ص۳۲۵

(۲۸) جو شخص حرام فعل کو (جس کی حرمت ضروریاتِ دین سے ہو) اچھا سمجھے وُہ مسلمان نہیں رہتا۔ بلکہ مرتد ہو جاتا ہے۔

مکتوب ۲۶۶ جلد اول ص۳۲۵

(۲۹) کفّار و منافقین پر جہاد اور سختی کرنا ضروریاتِ دین سے ہے۔ کافروں منافقوں کی جس قدر عزت کی جائے گی اسی قدر اسلام کی ذلت ہو گی۔

مکتوب ۱۹۳ جلد اول ص۱۹۳

(۳۰) مسلمان کہلانے والے بد مذہب کی صحبت کھُلے ہوئے کافر کی

صحبت سے زیادہ نقصان پہنچاتی ہے۔ | مکتوب ۵۴ جلد اول ص۱۰۷ |

(۴۱) اللہ تعالیٰ نے اپنے پیغمبر صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کو جو خلقِ عظیم کے ساتھ موصوف ہیں۔ کافروں اور منافقوں پر جہاد کرنے اور سختی فرمانے کا حکم دیا۔ یَاۤ اَیُّھَا النَّبِیُّ جَاھِدِ الْکُفَّارَ وَالْمُنٰفِقِیْنَ وَاغْلُظْ عَلَیْھِمْ تو ثابت ہوا کہ کفّار اور منافقین پر سختی کرنا بھی خلقِ عظیم ہے۔

| مکتوب ۱۶۳ جلد اول ص۱۶۵ |

(۴۲) اسلام کی عزّت کفر کی ذِلّت پر اور مسلمانوں کی عزّت کافروں کی ذِلّت پر موقوف ہے۔ جس نے کافروں کی عزّت کی۔ اُس نے مسلمانوں کو ذلیل کیا۔ کافروں اور منافقوں کو کتّوں کی طرح دُور رکھنا چاہیئے

| مکتوب ۱۶۳ جلد اول ص۱۶۵ |

(۴۳) خدا ورسول کے دُشمنوں کے ساتھ میل جول بہت بڑا گناہ ہے۔ خدا ورسول کے دشمنوں کے ساتھ دوستی و اُلفت خدا و رسول کی دشمنی و عداوت تک پہنچا دیتی ہے۔ جل جلالہٗ وصلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم

| مکتوب ۱۶۳ جلد اول ص۱۶۶ |

(۴۴) ایک شخص اسی گمان میں رہتا ہے کہ وہ مسلمان ہے اور اللہ و رسول پر ایمان رکھتا ہے۔ لیکن نہیں جانتا کہ اس قسم کے بُرے عمال (یعنی خدا و رسول کے دُشمنوں کے ساتھ دوستانے یارانے) اُس کے اسلام و ایمان کو بالکل فنا کر دیتے ہیں۔ مکتوب ۱۶۳ جلد اول ص ۱۶۶

(۴۵) گائے ذبح کرنا ہندوستان میں اسلام کا بہت بڑا شعار ہے۔

مکتوب ۸۱ جلد اول ص ۱۰۶

(۴۶) ہندوؤں کے دیوتا مثل رام وکرشن وغیرہا کا فرو بیدین تھے کہ لوگوں کو اپنی عبادت کی طرف دعوت دیتے تھے اور اس بات کے قائل تھے کہ خدا ان کے اندر حلول کئے ہوئے ہے مکتوب ۱۶۷ جلد اول ص ۱۷۱

(۴۷) مجلس میلاد شریف میں اگر اچھی آواز کے ساتھ قرآن پاک کی تلاوت کی جائے اور حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی نعت شریف اور صحابہ کرام واہل بیت عظام واولیائے اعلام رضی اللہ عنہم المنعام کی منقبت کے قصیدے پڑھے جائیں تو اس میں کیا حرج ہے؟ ناجائز بات تو یہ ہے کہ قرآن عظیم کے حروف میں تغیر و تحریف کردی جائے۔ اور قصیدے پڑھنے میں راگنی اور موسیقی کے قواعد کی رعایت و پابندی کی جائے اور

تالیاں بجائی جائیں جب مجلس میلادِ مبارک میں یہ ناجائز باتیں نہ ہوں۔ اس کے ناجائز ہونے کی کیا وجہ ہو سکتی ہے۔ ہاں جب تک راگنی اور تال سُر کے ساتھ گانے اور تالیاں بجانے کا دروازہ بالکل بند نہ کیا جائے گا بوالہوس لوگ باز نہ آئیں گے۔ اگر ان نامشروع باتوں کی ذرا سی بھی اجازت دے دی جائے گی تو اس کا نتیجہ بہت ہی خراب نکلے گا | مکتوب ۲۷ جلد سوم ص ۱۱۶ |

(۳۸) اہلِ کفر کے ساتھ بغض و عناد رکھنا دولتِ اسلام کے حاصل ہونے کی علامت ہے۔ | مکتوب ۱۶۳ جلد اول ص ۱۶۳ |

حضور اقدس علیہ و آلہ الصلوۃ والسلام کے ساتھ کمالِ محبت کی علامت یہ ہے۔ کہ حضور کے دشمنوں کے ساتھ کمال بغض رکھیں۔ اور ان کی شریعت کے مخالفوں کے ساتھ عداوت کا اظہار کریں۔ | مکتوب ۱۶۵ جلد اول ص ۱۶۸ |

محبت کے اندر پالیسی اور چاپلوسی جائز نہیں۔ کیونکہ محب اپنے محبوب کا دیوانہ ہوتا ہے۔ وہ اِس بات کو برداشت نہیں کر سکتا۔ کہ اُس کے محبوب کی مخالفت کی جائے۔ وہ اپنے محبوب کے مخالفوں کے ساتھ کسی طرح بھی صلح پسند نہیں کرتا۔ | مکتوب ۱۶۵ جلد اول ص ۱۶۸ |

(۳۹) دو محبتیں جو آپس میں ایک دُوسرے کی ضد ہوں ایک قلب میں اکٹھی نہیں ہو سکتیں۔ کفار کے ساتھ جو خدا و رسُول جلّ جلالہٗ وصلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کے دشمن ہیں دشمن ہونا چاہیئے اور ان کی ذلّت و خواری میں کوشش کرنا چاہیئے اور کسی طرح بھی اُن کو عزّت نہیں دینا چاہیئے۔ اور اُن بدبختوں کو اپنی مجلس میں آنے نہیں دینا چاہیئے۔ اور ان سے اُنس و محبّت نہیں کرنا چاہیئے۔ اور اُن کے ساتھ سختی و شِدّت کا طریقہ برتنا چاہیئے۔

مکتوب ۱۶۵ جلد اوّل ص ۱۶۶

اور جہاں تک ہو سکے کسی بات میں اُن کی طرف رجوع نہ کرنا چاہیئے اور اگر بالفرض ان سے کوئی ضرورت پڑ جائے تو جس طرح انسان ناگواری اور مجبوری سے بیت الخلا جاتا ہے اسی طرح ان سے اپنی ضرورت پوری کرنا چاہیئے۔

مکتوب ۱۶۵ جلد اول ص ۱۶۹

(۴۰) حضور اکرم صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کی بارگاہ تک پہنچانے والا راستہ یہی ہے۔ اگر اس راستہ کو چھوڑ دیا جائے تو اس پاک جناب تک پہنچنا دشوار ہے۔ ہائے افسوس ؎

مکتوب ۱۶۵ جلد اول ص ۱۶۹

ہائے پہنچوں کس طرح تا کوئے یار راہ میں ہیں پُرخطر کوہ اور غار

# لاکھوں سلام

مصطفےٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام — شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام
شبِ اسریٰ کے دولہا پہ دائم درود — نوشۂ بزمِ جنت پہ لاکھوں سلام
صاحبِ رجعتِ شمس و شق القمر — نائبِ دستِ قدرت پہ لاکھوں سلام
جس کے زیرِ لوا آدم و من سوا — اس سزائے سیادت پہ لاکھوں سلام
عرش تا فرش ہے جس کے زیرِ نگیں — اس کی قاہر ریاست پہ لاکھوں سلام
اصلِ ہر بود و بہبود تخمِ وجود — قاسمِ کنزِ نعمت پہ لاکھوں سلام
کنزِ ہر بے کس و بے نوا پر درود — حرزِ ہر رفتہ طاقت پہ لاکھوں سلام
ربِّ اعلیٰ کی نعمت پہ اعلیٰ درود — حق تعالیٰ کی منت پہ لاکھوں سلام
ہم غریبوں کے آقا پہ بے حد درود — ہم فقیروں کی ثروت پہ لاکھوں سلام
فرحتِ جانِ مومن پہ بے حد درود — غیظِ قلبِ ضلالت پہ لاکھوں سلام
ان کے مولیٰ کے ان پر کروروں درود — ان کے اصحاب و عترت پہ لاکھوں سلام
شافعی، مالک، احمد، امامِ حنیف — چار باغِ امامت پہ لاکھوں سلام
غوثِ اعظم امام التقیٰ والنقیٰ — جلوۂ شانِ قدرت پہ لاکھوں سلام
بے عذاب و عتاب و حساب و کتاب — تا ابد اہلِ سنت پہ لاکھوں سلام

مجھ سے خدمت کے قدسی کہیں ہاں رضاؔ
مصطفےٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی و نسلم علیٰ رسولہِ الکریم

صلی اللہ بالف الف حسبی اللہ سیدنا محمد و آلہٖ و اصحابہٖ و بارک وسلم

اہلسنت و جماعت کیلئے نہایت خوشی کا مقام ہے کہ عزیزم محمد نعیم اللہ خان قادری زید مجدہ عرصہ دراز سے اہلسنت و جماعت کے اکابر علماء مشائخ کی نایاب کتابوں کو نہایت اہتمام کے ساتھ اشاعت فرما رہے ہیں۔ اب وہ میرے جد امجد مفتی اعظم حضرت سیدنا ابو البرکات سید احمد رضوی قادری مشہدی قدس سرہ العزیز کے ۱۳ رسائل کو ایک جلد میں شائع فرما رہے ہیں۔ ان کی اس کاوش کو اللہ تعالیٰ اپنی بارگاہ میں مقبول و منظور فرمائے اور ہم سب کے لیے توشہ آخرت بنائے آمین

سید مصطفیٰ اشرف رضوی مشہدی

امیر مرکزی دار العلوم حزب الاحناف لاہور

یکم محرم الحرام بروز جمعۃ المبارک ۱۴۴۲ھ